شزن (ضفض) ناحیہ۔ گوشہ۔ کنارہ کسی چیز کی جانب۔ طرف۔ کعب جس سے کھیلتے ہیں

شزنۃ (فسف) بخیل عورت۔

شزنۃ (ضفضف) سختی۔ کنارہ۔

شزو (فس) (ن) بلند ہونا۔

شزونۃ (ضفسف) زمین کی سختی۔ سختی۔

شزیب (فکس) مرجھائی ہوئی شاخ قبل از اصلاح۔ کمان جو نہ نئی ہو نہ پرانی۔

شزیز (فکس) سخت چیز۔ سوکھی ہوئی۔

شس (فت) سخت زمین پتھر کے مانند۔ شسوس (ضفض) شساس (کفس)

شسیس (فکس) جمع۔

شسب (کس) کمان کہ نہ نئی ہو نہ پرانے

شسب (فف) شسابہ (ففسف) سوکھ کر کانٹا سا ہو جانا۔

شسع (کس) چپلے کا تسمہ۔ شسوع (ضفس) اشساع (فسفس) جمع۔ طرف مکان۔ تنگ زمین۔ بچا کچا مال۔ سب مال تھوڑا ہو یا بہت۔ لغات اضداد سے ہی۔ تھوڑا سا تھوڑے سے اونٹ اور بکریاں۔

شسع مال (کسفس) اپنے مال کا محافظ نگہبان

شسع (کس) چپلی کا تسمہ

شسع (فف) دانتوں سے کے چوسنے کی رکھنی کشادہ ہوئیں چپلی کے تسمہ کا ٹکڑے سے ٹکڑے

شسع (فس) (ف) شسوع (ضفس) دور ہونا۔ چپلی کا تسمہ بنانا۔

شسعن (کسک) چپلی کا تسمہ

شسف (کس) سوکھی ہوئی روٹی۔

شسلہ (فسف) موٹا بھاری پانو۔

شسوب (فضس) اونٹنی جسکا بچہ جاڑے میں مرجائے اور پھر دودھی جاسے۔

شسوع (فضس) دور۔ بعید۔ شسع (ضس) جمع (ن ض ک ہا)

شسوف (ضفس) شسافہ (فسف) سوکھ جانا۔ خشک کرنا۔ سوکھانا۔

شسیب (فکس) ادھیڑ کمان نہ نئی نہ پرانی اونٹنی جسکے دودھ کی کمی سے بچہ مرگیا ہو۔

شسیس (فکس) دبلا ہونا خشک ہو جانا

شسیف (فکس) سوکھی ہوئی مشک۔ گوشت جو خشک ہونیکے قریب پونہچ گیا ہو چھوہارا یعنی سوکھی ہوئی کھجور۔ ٹکڑے ٹکڑے کی ہوئی کھجور۔

شسمانہ (ففسف) بطلیوس حکیم کے منتروں میں سے ایک منتر ہی۔

شسقافل (فسفسض) شقافل (ففسفس) یہ ایک جڑ ہی گرہ دار جسقدر میٹھی اور لعاب دار ہوتی ہی اور اسکو شقیقل (فکسک) اور

علامات اعراب ضفکستم - یعنے ض ضمہ ف فتحہ ک کسرہ س سکون ت تشدید م

شقاقل (فسفسک) بھی کہتے ہین -
شقلبہ (فسففف) ایک شئ کو پلٹنا - بدلنا -
شص (ن) (فت) روک دینا - باز رکھنا - عصمت
شص (کت) مچھلی پکڑنے کا جال اور
یعنی مچھلی پکڑنیکا کانٹا ڈور -
شصاب (فقفس) قصاب قصائی -
شصار (کفس) نکیل یعنی وہ لکڑی جسکو
اونٹ کی ناک مین ڈالکر مہار باندھتے ہین
لکڑی جس سے فرج ناقہ کو تنگ کرتے ہین
فرج کے کنارون کی سلوٹین اور سکڑ پن
شصاصاء (ففسفم) قحط کا برس سختی
بری سواری - جلدی - روا روی ضرورت
کہ چھٹ نہ سکے -
شصائب (ففسک) پالان کی لکڑیان
شصیبہ (فکسف) کی جمع ہے -
شصائب الامور کامون کی سختیان
اور مشکلین -
شصب (فس) اسم بکری اور بھیڑ کے
بچہ کو بھوننے کے لیے اسکے بال صاف
کرنے - کھال کھینچنی خشک ہونا -
شصب (فس) کھال کھینچنی -
شصب (ن س) (فس) شصوب (ضفضس)
زندگانی سے عاجز آنا - اونٹنی کا بہت

جفتی کھانا اور گیابھن نہونا - کام کا دشوار
ہونا - مشکل ہونا -
شصب (کس) سختی - قحط - اشصاب
(فسفس) جمع - قسمت - نصیب -
شصب (س) (فف) خشک ہونا - کام کا
سخت اور مشکل ہونا -
شصیب (فکس) بکری کھال اتاری ہوئی
شصر (ن ض) (فس) موٹی سلائی - سینا - گائے کا
سینگ مارنا - نیزہ مارنا - گودنا - کانٹا چبھانا
اونٹنی کے بچہ دینے کیوقت بچہ دان باہر کو
آجائے تو فرج کے کنارون کو اندر کو دبانا
اور سکیڑنا یا اونٹنی کی ناک مین نکیل ڈالنی -
نئے باز کی آنکھہ سینی -
شصر (کس) لکڑی جس سے فرج ناقہ کو تنگ
کرین یعنی جب لکڑی لگاتے ہین تو وہ اپنی
فرج کو سکیڑتی ہے -
شصر (فف) ہرنوٹہ چلتا پھرتا کودتا اچھلتا
چوکڑیان بھرتا - یا ایک مہینہ کا ہرنوٹہ - یا وہ
کہ جسکی گردن مین ابھی تک رسی نہ ڈالی ہو
یا وہ جو قوی ہو جائے اور اچھل کود سکے
ایک پرند جانور ہے چڑیا سے چھوٹا -
شصص (ضفض) بکری کہ دودہ دینے
سے بھاگ جائے -

مادہ
شصب
شصب
شصب
شصب
شصب
شصر
شصر
شصر
شصص



یعنی وقت ولادت کے جو بچہ دان نکل آئے تو ایک لکڑی فرج کے کنارہ پر لگا دیتے ہین کہ اونٹنی بسبب اس کے جو اپنی فرج کو سکیڑ [illegible]

شصلب (فسف) نہایت شہ زور اور مضبوط
شصو (فس) سختی۔ شدت۔
شصو (ضفض) آنکھ کھلی کی کھلی رہجانی۔ ابر کا بلند ہونا۔ شک کا پر ہوجانا اور اسکے پانو کھل جانے۔
شصور (ضفس) آنکھ کا کھلا رہنا اور تپلیوں کا پھر جانا۔
شصوص (ففس) کم دودہ کی اونٹنی قحط زدہ سال جسمیں گھاس کم ہو شصائص (ففسک) جمع۔
شصوص (ضفس) شصاص (کفس) (ضع) مصدر کم شیر ہوجانا صبر میں دانت چبانے جینا دشوار ہوجانا۔ زندگی کٹھن ہونی۔ روکدینا۔ چلاجانا۔
شصی (ضکت) ہاتھوں پیروںکا کھل جانا
شصیب (فکس) قسمت نصیب غریب
شصیبہ (فکسف) سختی کٹھن زندگی۔ بلا۔
شصیر (فکس) کانٹے کی چبھن
شطا (فس) کھجور کے چھوٹے درخت کھیتی کی بال یا پتی شطو (ضفضس) جمع
شطأ الشجر یعنے جو درخت کی جڑ کے گرد شاخیں پھوٹ آئیں ہوں۔
اشطاء (فسفس) جمع۔

شطأ النہر دریا یا نہر یا ندی کا کنارہ
شطوء (ضفضس) جمع۔
شطأ (فس) (ف) شطوء (ضفضس) کھیتی کا پتی یا بال لے آنا۔ پہاڑ کی گھاٹی کا کنارہ۔ چلنا اونٹنی پر پالان رکھنا۔ جماع کرنا۔ ڈالدینا۔ کسیکو مقہور و مغلوب کرنا
شط (فت) نہر کی پٹری۔ ندی کا کنارہ
شطوط (ضفض) شطان (ضتفس) جمع۔ کوہان کا کنارہ۔ آدہا کوہان شطوط (ضفضس) جمع
شط (فت) (ض) شطوط (ضفض) دور ہونا۔ کسی پر سختی کرنی۔ جور و ستم کرنا
شطاب (کفس) اون جس سے کمل میں نکلے اور انکے نیچے
شطاط (کفس) درازی۔ دوری۔ آدمی اور نیزہ کے قد کی راستی اور اسکا اعتدال۔ پکی اینٹ کا روڑا۔
شطاطہ (ففسف) دوری
شطائب (ففسک) مختلف قسم کے شجیان
شطب (فس) اسم لمبا آدمی۔ خوبند کھجور کے سبز پتے
شطب (فس) مصدر (ن) شیم کو کھولنا اور پھیلانا
شطبہ (فسف) ایک آدمی لمبا۔ یا ایک پٹھا کھجور کا سبز۔
شطبہ (کسف) خوبصورت لڑکی۔ گلاری

۵ نفلب ۶ نفو ۷ نفم
۳۴

علامات اعراب ضفکستم ــ یعنی ضم فتح کسرہ سکون تشدید مد

نکلتے ہوئے قد کی ــ تیار گھوڑا ــ تلوار کی پیٹھ کا
خط ــ شطوب (ضفس) جمع ــ کوہان کا تنگ
لمبا لمبا گٹھا ہوا ــ
شطبہ (ضسف) تلوار کی پیٹھ کا خط ــ شطب
(ضفف) شطب (ضفض) جمع ــ
شطبۃ (ضففف) تلوار کی پشت کا خط ــ
شطبہ (فت) سیدھے قد کی لڑکی سرو قد
شطبہ (کت) دوری ــ
شطئ (کتف) ایک کلمہ ہے جس سے ایک
برس دن کی بھیڑ کے بچہ کو ڈانٹتے ہیں
شطر (فس) اسم ـ ایک چیز کا آدھا ـ چیز کا
ٹکڑا ـ اشطر (فسض) شطور (ضفس) جمع
ناحیہ ـ سمت ـ گوشہ ـ اونٹنی اور گائے
کے چار تھنوں میں سے دو تھن ـ اگلے یا پچھلے
شطر (فس) مصدر (ن) دو تھنوں کو دوہنا
اور دو کو چھوڑ دینا ــ
شطر (ضفض) بعید ـ دور ــ
شطران (ضفس) پیالہ آدھا بھرا ہوا ــ
شطرہ (کسع) آدھا ایسا آدھا ویسا جیسے
آدھا نر آدھی مادہ ــ
شطرنج (کسفس) ایک مشہور کھیل ہے ــ
شطس (فس) عقلمندی و دانش ہشیاری
شطس (فس) مصدر (ن) سیر کرنی سیاحی ــ

شطش (ضس) خلاف ـ نزاع جھگڑا ــ
شطسہ (ضسف) خلاف ـ نزاع ـ جھگڑا ــ
شطسی (ضفکت) ناآشنا ـ سرکش ـ عقلمند
شطشاط (فسفس) ایک قسم کے پرند جانور
شطط (فف) ظلم ـ زیادتی ـ حق سے دوری
حد و مرتبہ سے تجاوز کرنا ـ حق و اندازہ سے (س)
دور ہونا ـ چوپایہ کا چرنے میں دور چلا جانا ــ
شطع (فف) بیماری وغیرہ سے بھیری
شطف (فس) شطوف (ضفس) چلیا
جانا ـ دور ہونا ـ پونی دوڑنا ــ
شطم (فس) (ن) جماع کرنا ـ لگنا ـ صحبت کرنی ــ
شطن (فف) لمبی رسی ـ اشطان (فسفس) جمع
شطن (فس) (ن) کسی کو رسی سے باندھنا
یا کسی کا قصد و ارادہ میں مخالفت کرنا ــ
شطوب (ن) (ضفس) عورت کا بوریا بننے
کھجور کا پٹھا چیرنا ـ کوہان کو قطع کرنا ـ پھیر جانا ـ دور ہونا
شاۃ شطور (فسض فضس) بکری جس کا
ایک تھن خشک اور ایک دودھ کا ہو ـ یا
جس کا ایک تھن دوسرے سے بہت لمبا ہو
شطور (ضفس) شطارۃ (فسف) بکری کا
ایک تھن دوسرے سے لمبا ہونا ـ شوخ و
بے باک ہونا ــ (ن ک)
شطور (ضفس) شطورۃ (ضسف)

مادہ

شطب
شطبط
شطبع
شطبغ
شطبق
۳۵
۷ شطس
۸ شطط
۹ شطع
۱۰ شطف
۱۱ شطم
۱۲ شطن
۱۳ شطب
۱۴ شطر
۱۳۱۴
۱۲

شطارة (فسف) لوگون کے عالم فرعم دور ہونا

شطور (ضفس) کسی کیطرف اسطرح دیکھنا کہ کن انکھیون سے اسکے ساتھی کو بھی دیکھے ـ

شطوس (ففس) جو کہ خلاف مرضی آمر کے کرے ـ کسی طرف جانے والا ـ

شطوط (ففس) اونٹنی نادر بڑی اور لمبے کوہان کی ـ شطائط (ففسک) جمع ـ

شطوطی (ففسف) بڑے کوہان کی اونٹنی ـ

شطوف (ففس) بعید ـ بے پایان ـ

شطون (ففس) انداز ـ کوان یعنی جسکی تہاہ دور ہو ـ بڑا کوان دوچرسہ ـ کوان جو اوپر سے چکلا اندر سے یعنی پانی کے قریب چھوٹا ہو ـ یا دور دراز ـ

شطون (ن) (ففس) زمین مین اترنا ـ مضبوط چلا جانا

شطی (فکت) کیاری ـ شطیان (کسفس) جمع

شطی (کفگ) مردہ کے دونو ہاتھہ پانو کا تھما

شطیبة (فکسف) کوہان کا کاٹکڑا ـ یا کھال لمبی یعنی کٹی ہوئی ـ خشک یا بلی اونٹنی کمان کے لیئے جو لکڑی لانبی کاٹی ہو ـ کھال کا لمبا ٹکڑا ـ

شطنیہ (فسف) کھجور کا پتہ ـ بہا تلوار لمبی ـ بی لڑکی ـ لمبی بیل کا گھوڑا ـ تعصف

شطیر (فکس) گھر سے دور مسافر ـ ہر چیز کا

شطیر (فکس) مسافر ـ

شطیط (فکس) کسی پر حکم مین جور وستم کرنا ـ یا دق کرنی ـ

شطیئة (فسفف) سست رائے ـ فاسد العقل ہو جانا

شنظ (فت) اسم ـ دن کا بقیہ ـ

شنظ (ن) (فت) مصدر ـ کسی پر ایک کام کا سخت ہونا ـ مشقت مین ڈالنا ـ متفرق و پریشان کرنا ـ ذکر کو ٹھڑا کرنا ـ گون کے کونہ مین شنظاظ (ففس) لگانی ـ گونکا کونہ ہتا

شنظاظ (کفس) گون کی چہہوٹی سی لکڑی

شنظة (فکتف) جمع ـ پریشان و متفرق ـ

شظاف (ففس) تنگی ـ سختی ـ تنگی معیشت ـ

شظاف (کفس) دوری ـ

شظافہ (ففسف) خشک ہو جانا ـ مرجھا جانا

شنظر (فس) جانب ـ ناحیہ ـ گوشہ ـ سمت ـ

شنظشنظة (فسفف) بچہ پہنو کا بیٹا ـ کبھی تند ہونا

شظف (فک) برے احوال جینا ـ بدخو ـ بڑا لڑکا جو لڑائی ڈھونڈہتا پھرے

شظف (ن) (فس) روکدینا ـ بینڈ سے بکرے خصیہ نکال لینے یا دو لکڑیون کے بیچ رکھہ کر باندہنا کہ مرجھا جاوین ـ لکڑیکا لمبائی مین پھٹ جانا ـ

شظف (کس) روکھی روٹی ـ پنیر کی مانند

ایک لکڑی ہی - شنطفۃ (ففف) جمع -

شنطف (ففف) تنگی بدبختی - برے احوال جینا - شنطاف (کفس) جمع -

شنطف (ن) (یقف) بد زندگانی ہونا - تنگ زندگانی ہونا - پوست و گوشت میں تیر کا گھسنا -

شنطفہ (فکف) سخت زمین -

شنظی (ففت) اسم - جانور کی ران کی ہڈی یا دست کی - یا وہ ہڈی جو کسی باریک جگہہ ران یا دست کی ملی ہوئی ہو - قوم کے پیچھے چلنے والا - ہاتھہ کے اوپر کا پٹھا - غیر قوم کے جو قوم میں قسم کھا کر مل جاوین - کیاریان -

شنظی (ففف) (ض) مصدر - پٹھے کا پھٹ جانا -

شنظی (ففف) ہاتھہ یا پیر کی ہڈی کے اوپر جانے کے سبب لنگ کرنا -

شنظیہ (کسف) بڑا پتھر جو پہاڑ کے اوپر باہر کو نکلا ہوا ہو -

شنظیہ (فکقف) کمان - نلی کی ہڈی - لاٹھی کا ٹکڑا - ہر چیز کا ٹکڑا - شنظایا (ففسف) جمع - بڑا پتھر جو پہاڑ پہ نکلا ہوا ہو -

شنظیظ (فکس) چری ہوئی لکڑی - بندہی ہوئی گرہ -

شنظیف (فکس) جو درخت بغیر پانی کے سوکھہ گیا ہو - مرجھایا ہوا پیڑ -

شنع (فت) بکھری ہوئی چیز - پریشان - پراگندہ - شنع (فقت) (ن) مصدر - اونٹ کا پیشاب کو پراگندہ کرنا - ہر طرف سے لوٹنے کے لیئے حلہ کرنا - پیشاب کو پراگندہ کرنا - جلدی بھاگنا - قوم کا پریشان ہونا - تین تیرہ ہو جانا -

شنع (ضفت) مکڑی کا جالا - آفتاب کی روشنی اور اوسکی شعاع -

شنعاب (فقت) کاسہ دوز -

شنعار (ففس) پیچیدہ درخت - گنجان - سایہ دار درخت جو نرم زمین میں کہ خلقت جاڑے دہوپ میں اوسکے نیچے آرام کرلین -

شنعار (کفس) گھوڑے کی جھول - اہل جنگ سپاہیوں اور مسافروں کی کوئی کہی بدی بات یا علامت یا نشان جس سے دوسرے کو پہچانے اور اپنے بیگانے میں تمییز کرے - یا وہ لفظ کہ شبخون مارنیکے وقت کہتے ہیں تاکہ آپسمین نہ لڑ مرین - رسم - گرج - درخت - موت - کپڑا جو سب کپڑوں سے نیچے پہنتے ہیں - جیسے ہندوستان میں کرتا عرب میں پیراہن - شعرۃ (فسکف) شعر (ضفض) جمع -

شعارۃ (کفسف) مناسک حج کی اصل ارکان میں کا ایک ضروری فعل - جیسے وقوف طواف وغیرہ - شعائر (ففسک) جمع -

شنطف ... ٣٧

شنظظ - شنظف - شنع - شنعب - شنعر

١٢ ١٣ ١٢

شعر
شعع
شعف
شعل
شعم
۳۰
شعب
شعبذ
شعث
شعشع

شعاریر (ففسکس) پریشان متفرق ایک کیا ہو ا
شعاع (ففس) پریشان رائے پریشان خوا
کھجور کے پٹھے کے کانٹے - دودہ کی لسی -
پراگندہ ہمت - پریشان و متفرق - تتر بتر -
پریشان کرنا -
شعاع (ضفس) شعاع - آفتاب کی روشنی
آفتاب کی کرنین کہ طلوع کے قریب نظر آتی ہین
شعاعۃ (ضفسف) ایک کرن - اشعہ (کفف)
شعع (ضفض) شعاع (کفس) جمع -
شعاف (ضفس) دیوانگی جنون سڑی پن
شعالیل (ففسکس) پریشان و متفرق -
شعائر الذہب (ففسکس تفف) ایک
زیور ہے جسکو چنپا کلی کہتے ہین -
شعب (فس) بڑا خاندان - شعوب
(ضضس) جمع - پہاڑ - سر کی ہڈیون
کے جوڑ - دوری - دور - پھٹن - درز
(ن) درز اور پھٹن کو جوڑنا - آپسمین ملانا
یا جدا کرنا - اچھا کرنا - خراب کرنا - ظاہر
ہونا - درخت کو چھانٹنا - کونپلین توڑنی
روکنا - قاصد بھیجنا - پھیر دینا - کسیطرف
مائل ہونا - آرزومند ہونا - یارون مین
ملاپ کرانا - چھکا دینا - لغات اضداد سے ہے
شعب (کس) گھنڈی - شعاب (کفس) جمع

پھٹی ہوئی بدر رویا کول - یا رجبھا یا نالی -
اونٹون کا ایک داغ ہے -
شعب الفرس (ضففض سعف) گھوڑے
کے ہاتھ پانو اور ہر چیز اوٹھی ہوئی جیسے
شانہ پٹھا گردن - سُم
شعب (فف) گائے کے سینگون
اور شانون کے درمیان کے جوڑ -
شعب (فف) مصدر (س) دونون شانون
اور دونون سینگون کے درمیانکا کشادہ ہونا -
شعب (ضف) انگلیان -
شعبہ (ضسف) شاخ - درخت کی دو ٹہنیون
یا گائے کے دو سینگونکا بیچ - ہر چیز کا ٹکڑا
پیالہ کا جوڑ - شاخ کی کونپل - نالی - ریتی
کی نالی - چھوٹا پشتہ - بڑی ندی پہاڑ
کی ندیون مین - پہاڑ کا کھڈہ جسمین مینہہ کا
پانی جمع ہو اور مرغابی وغیرہ پڑتے ہون -
زمانہ کی سختی - شعب (ضف) شعاب (کفس) جمع
شعبتان (ضسففس) دو ٹہنیان -
شعبذہ (فسفف) سحر کرنا - شعبدہ کرنا -
شعث (فف) خلط ملط کرنا -
شعث (فف) کام کی پریشانی -
شعثا (فسفم) اوپنچے بالون والی عورت
جھنڈولے بالون والی -

شعشان الراس (فسفسفض تفس) سر جھاڑ مونچھ پہاڑ - سر پھیلا یعنے وہ شخص جسکے بال پریشان ہون -

شعر (فس) بال - شعرہ (فسف) ایک بال اشعار (فسفس) شعور (ضفضس) شعار (کفس) جمع - ایک گھاس ہے کیسر زعفران -

شعر (کس) نظم بیت - اشعار (فسفس) جمع

شعر الغول (فسض سفس) پر سیاوشان

شعر (کس) شعر (فف) شعرۃ (فسف) شعری (کسف) شعری (فسف) شعور (ضفضس) شعورۃ (ضفسف) مشعور (فسفضس) مشعورۃ (فسفسف) مشعوراء (فسفسفم) سمجھنا - دریافت کرنا -

شعر (کس) شعر (فف) شعر کہنا کہیا ہے شعر مین غالب آنا عورت کے ساتھ ایک کپڑے مین ننگا سونا -

شعر شاعر (کسفض فسکفض) اچھا کلام - علم - جاننا -

شعر (فف) وہ جسکے تمام بدن پر رونگٹا ہو علاموں کا مالک ہونا -

شعر (فک) وہ شخص جسکے بدن پر بہت بال ہون

شعراء (فسفم) اونٹنی یا عورت بدشکل - بد ہیئت - بد مزاج - پوستین - لوگون کی کثرت - پشمون کی زیادتی - نیلی یا سرخ مکھی کہ اونٹ اور گدھے اور کتے پر بیٹھے - شعر (ضس) جمع - سپید کا درخت ایک قسم کا شفتالو - زمین جسمین درخت بکثرت ہون - بن - زمین درختون سے بھری ہوئی - مرغزار جسمین دوب بکثرت ہو - سخت مصیبت - شعر (ضس) جمع -

شعران (فسفس) جھاؤ کا جنگل چراگاہ کہ سبزی سے مائل بہ سیاہی ہو گیا ہو

شعرانی (فسفسکت) مرد جسکے بدن پر بال بہت اور لنبے ہون -

شعرہ (فسف) بال - بوڑھاپا - بیٹی -

شعرۃ (کسف) عورت کی پشمین پیڑو پھوڑے سے بال عورت کی فلانیر -

شعرۃ (ففف) بکری جسکی کھری کی بیچ کے بیچ مین بال ہون - یا وہ بکری جسکے کونے پر خارش ہو -

شعرور (فسفس) یا درنگ ریزہ - مکھی جو اونٹ کے زخم پر بیٹھے - وہ شاعر جسکا رتبہ شعر کے نیچے - شعاریر (فقفسکس) جمع

شعری (ففکت) مردار خوار جانور کا بچہ - شعریات (ففکتفس) جمع -

شعشاع (فسفس) لنبا - تانگ - اچھا

پورے پورے جوڑ بند کا پریشان و متفرق - کچھ مین ہیارسایہ کہین کہین ہے -
شعشع (فسفت) لنبا چھدرا سایہ -
شع شع (ضس ضس) قناعت پر حرص اور تنگی مین صبر اور بالونکی درازی کسے لیے مرے -
شعشعان (فسففس) لنبا صحیح الخلقت -
شعشعانہ (فسففسف) لنبی اونٹنی پوری -
شعشعانی (فسففسک) لنبا صحیح الخلقت -
شعشعہ (فسففف) شراب مین پانی ملانا - پیسے کے ملکو اوٹھانا اور لنبا کرنا - برسے کو گھی لگانا اور چرب کرنا - تھوڑا تھوڑا سا دو چیز و نمین سے ملانا -
شعصب (فسفف) بڑا بوڑہا - بڈہا آدمی -
شعصبہ (فسففف) شیخ فانی پیر فرتوت ہوجانا -
شعصور (فسفس) جنگلی اخروٹ -
شعف (فف) کوہان کا اوپر بچہ اور عورت مات کی چہال - ایک بیماری ہے جس سے اونٹنی کے بال گر جاتے ہین - خوف اور عشق کہ جسمین ہاتھ دل وسے -
شعف (فت) مصدر - اونٹنی کی آنکہون کے بال گرجانے -
شعف (فس) کسی کی دوستی کا دل کو شیفتہ کرنا - اونٹ کے چیر کا تیل ملنا - خشک گہاس کا سبز ہونے لگنا - پیار محبت ہونا - کسی کی محبت دلمین پیٹھ جانی -
شعفاء (فسفم) اونٹنی جسکی آنکہون کے بال بیماری سے گر گئے ہون -
شعفہ (ففف) پہاڑ کی چوٹی - ہر چیز کا سرا - شعف (فف) شعوف (فنفس) شعاف (کفس) شعفات (ففقس) جمع - بالون کی لٹ - دل کا سرا جو پہلو مین لگا ہوا ہے - پُھہار - ننہی ننہی بوندیو ہلکا مینہہ - بوندا باندی - لڑکے کی زلف -
شعل (فس) اسم - تیز ذہن ذہین ہلکا ہے -
شعل (فس) مصدر - کام کا انجام سمجھنا دیکہنا - غور کرنا - آگ بھڑکانا -
شعل (فف) گھوڑے کی دم کے قریب سفیدی - پیشانی اور سر کے پیچھے کی سپیدی -
شعل (فف) گھوڑے کی دم وغیرہ مین سپیدی کا پیدا ہونا -
شعلاء (فسفم) گھوڑے وغیرہ جسکی دم مین سپیدی ہو
شعلہ (فسفف) گھوڑے کی دم کی اور پیشانی اور سر کے پیچھے کی سپیدی - جلتی ہوئی لکڑی - آگ کی لو اور لپیٹ -
شعل (فنفن) شعول (فنفس) جمع -

علامات اعراب ضفکستم — یعنے ض ضمہ ف فتحہ ک کسرہ س سکون ت تنوین تشدید م

مادہ

شعلع (ففقف) لمبے آدمی وغیرہ
شعلعہ (ففقف) درخت جسکی شاخین پریشان ہون
شعم (فس) قوم مین صلح کرنی —
شعموم (ضسفس) لمبا —
شعن (فف) گہاس بتا جو سوکہکر گرا ہو
شعنبہ (فسفف) بکری کے سینگون کا سیدہا نکلکر کان کیطرف کو بل کہا جانا — اور پھیر پیچ کہا کر اونکا کان کیطرف مائل ہونا
شعنلع (ففسف) لمبا —
شعو (فس) رونگٹا کہڑا ہونا —
شعوا (فسفم) متفرق پریشان منتشر چہدری شاخونکا درخت —
شعوانتہ (فسفسف) گھنے بال —
شعوب (فس) موت —
شعوبی (ضفسکت) جو کہ عرب کو عجم پر فضیلت نہین دیتے اوس گروہ کو شعوبیہ کہتے ہین
شعوذہ (فسفف) ہاتہہ کی سبکی اور چالاکی
شعبدہ — نظر بندی طلسم —
شعوذی (فسفف) چیٹہی رسان — ڈاک والے — ہرکارے — ایلچی —
شعی (ضف) سر کے بال جہاڑ جہنکار یعنے اونچھے ہوئے — پھولا ہوا سر — حبشیون جیسے بال از جا گھو گھر والے

شعیب (فکس) توشہ دان یا دو جیسے بگہ و سلا ہوا توشہ دان بیگ تہیلا خلیتا یا دونون طرف کٹا ہوا — پرانی مشک —
شعب (ضض) جمع —
شعیر (فکس) جو — شعیرۃ (فکسف) ایک جو
یار — مصاحب —
شعیرا (ضفسفم) ایک قسم کا درخت —
شعیرہ (فکسف) حج کی قربانی — وہ اونٹنی جسپر واسطے قربانی حج کے نشان کیا ہو
حج کے مناسک حج کے وہ ضروری فعل جنکا حج نام ہی جیسے عرفات مین ٹھہرنا اور طواف کعبہ کرنا — شعائر (ففسکت) جمع — ایک دانہ جو کا
شعیع (فکس) گاڑی — رتہہ — بہلی —
شعیفات (ضفسفس) زلف کے جنبہ بال — چہوٹی بیڑیان —
شعیل (فکس) گہوڑا جسکی دم مین سپیدی ہو
شعیلہ (فکسف) جلتا ہوا پلیتہ — لگا ہوا پلیتہ — شعیل (فکس) شعل (ضض) جمع
شعغ (فت) پریشان کرنا — بکھیرنا — چہیا بیا کرنا — پریشان ہونا —
شعغا (فف) آگے پیچھے اور پر تلے والے دانتون کی ناہمواری — دانتون کا ناہموار

شیعلع
شعم
شعن
شعنب
اسم
۵ شعلع
۶ شعو
۷ شعب
۸ شعذ
۹ شعر
۱۰ شعب
۱۱ شعع
۱۲ شعف
۱۳ شعل
۱۴ شعل
۱۵ شعغ
۱۶ شغفو

نکلنا یعنی اوپر تلے آگے پیچھے نکلنا۔
شِغَاب (فتفقس) شریر فتنہ انگیز فسادی
شِغَار (کفس) اپنی بیٹی دیکر دوسرے کی
بہن سے نکاح کرنا بغیر مہر اور یہہ منع ہی
چنانچہ حضرت نے فرمایا ہی لَا شِغَارَ فِی
الْاِسْلَامِ یعنی نہین جائز ہی یہہ نکاح مسلمانکو
شَغَار (فقس) خالی۔ گہرا کنوان یعنی
جسمین پانی بہت ہو۔ واحد و جمع برابر ہی
پہلو سے شتر مین دو رگ ہین۔
شُغَارَة (فتفسف) چقماق۔
شَغَاف (فقس) دل کے اوپر کی جہلی
دل کے اندر کا پردہ۔ پردہ جسمین دل ہتا ہی
یا دل کا تل یعنی سویدا۔ یا بلغم کے رہنے
کی جگہہ۔ پسلی کا درد ذات الجنب وغیرہ
دل کے پردہ کا درد۔ حوالی قلب کا درد
شَغَب (ت) (فس) شور شغب۔ فتنہ فساد
تباہی۔ غل غپاڑا۔ لڑائی جہگڑا اوٹھانا
رستہ سے علیحدہ ہونا۔ بٹیا کی راہ ہولینا۔
شَغِب (کفت) شریر فسادی
شَغْبَر (فسفف) گیدڑ۔
شِغْبَر (فسفف) گیدڑ۔
شَغَر (فس) شغور (ضفس) کتے کا
موتنے کے لیئے ٹانگ اوٹھاتا۔

شَغَرَ الرَّجُلُ الْمَرْأَةَ جماع کے لیئے عورت
کی ٹانگین اوٹھانی۔ مرد نے
شَغَرَتِ الْمَرْأَةُ رِجْلَهَا اوٹھا لیا عورت
نے جماع کے وقت اپنی ٹانگون کو۔
شَغَرَتِ الْبِلَادُ خالی ہوئے شہر
پاسبانون اور چوکیدارون سے۔
شَغْر (فس) کسیکو اسکی جگہہ سے اوٹھا دینا
دوری و کشادگی شہر کا بادشاہ سے دور
ہونا۔ پریشان و پراگندہ تتر بتر کرنا۔ اونٹ کا
اونٹنی کو گردن پر اوٹھا کر دے مارنا۔ ایک
چیز کو روندنا۔ پامال کرنا۔ پانون سے کچلنا تیز چلنا
شُغْرُبَّة (فسفف) ٹنگڑی پر اوڑانا لنگی
باندہنا۔ یہہ ایک کشتی کا پیچ ہی پانون حریف کے
کے پانون مین لپیٹ کر زمین پر پچھاڑ دینا
شَغْرَبَة (ففف ففف) تتر بتر۔
شَغْرَبِيَّة (فسفکتف) ٹنگڑی۔ لنگی یہہ ایک
پیچ ہی پہلوانونکا۔
شَغْرَبَة (فسفف) ٹنگڑی پر اوڑانا لنگی باندہنا
شَغْوَر (ضسفس) ایک گہاس ہی
شَغْر (فس) گردن کشی کرنی۔ زیادتی
کرنی۔ قوم کو آپسمین بہڑکا دینا۔
شُغْزُب (فسف) گٹھیلا۔ قوی۔ شورہا۔
شُغْزُبَّة (فسعفف) حریف کو ٹنگڑی پر اوٹھا کر

شغب شعر شغف شغب ۴۳

وسے مارنا ۔ حریف کو سخت پکڑنا ۔ تنگدستی کو توڑنا

شغزبی (فسفکت) سخت چیز ۔ گہاٹ جو راہ سے علحدہ ہو ۔

شغزبیہ (فسفکتف) تنگدستی ۔ لنگی ۔

شغشغہ (فسفسف) نیزہ لگا کر زخم مین ہلانا اور دبانا ۔ نیزہ مارنا ۔ نیزہ لگانا ۔ اونٹ کی بڑبڑاہٹ ۔ پانی وغیرہ کم پینا ۔ کوئین کو گدلا کرنا ۔ جلدی کرنا ۔ برتن وغیرہ کو پانی سے بہرنا ۔ سوار کا گھوڑے کی لگام کو واسطے ٹھٹنے کے لیئے سہارے جانا ۔

شغف (فس) بلغم کے داخل ہونیکی جگہہ سویدا دل یا اوسکا غلاف ۔

شغف (فس) کسی کی محبت کا دل مین جگہہ کرنا ۔ کسی کے عشق کی دل پر چوٹ لگنی

شغف (الف) ، درخت غاف کا پوست

شغفر (فسف) خوبصورت عورت ۔

شغل (فکس) کاری ۔ کامی آدمی ۔

شغل (فس) کام مین لگانا ۔

شغل (ضس) کام ۔ دہندا ۔ اشغال (فسفس) شغول (ضفس) جمع ۔ پردے

شغلہ (فسف) کہلیان شغل (فس) جمع

شغم (فک) حریص ۔ پیتو کے دارا ۔

شغموم (فسفس) لمبا آدمی خوبصورت

شغمیم (کسکس) لمبا آدمی خوبصورت

شغنب (ضسفض) ہری بہری شاخ ۔

شغنہ (ضسف) کہانے وغیرہ کا پشتارہ ۔ گٹھری ۔ ہری شاخ ۔ شغن (ضف) جمع

شغنوب (ضسفس) تروتازہ شاخ ہری شاخ ۔

شغوا (فسفم) عقاب جانور ۔ عورت جسکے دانت اوپر نیچے آگے پیچھے اور لمبے ہون ۔ شغو (فس) جمع ۔

شغور (ففس) اونٹنی کہ اپنے پانو کو سوار کے سوار کرنیکے لیئے اوٹھائے

شغوش (ففس) خراب گیہون جسمین گندم دیوانہ ملا ہو ۔

شغیتہ (فسف) دانتون کا اوپر تلے آگے پیچھے ہونا ۔ دانتون کا اوپر تلے آگے پیچھے نکلنا ۔

شغیر (کتکس) بدخو ۔ بدمزاج ۔ چنچنا ۔

شغیزہ (فکسف) گون سینے کا سوا ۔

شف (فت) اسم ۔ تہہ ۔ جہرا کپڑا ۔ شفوف (ضفس) جمع ۔ ہوا ۔ بچا کچا ۔ فزونی ۔ زیادتی کمی ۔ لغات اضداد سے ہے ۔ دینکا بقیہ تہوڑی سی چیز ۔

شف (ضت) شفف (کتف) زیادہ ہونا

شفی
شفر
شفف
شفع



شفف
شفر
شفع
شفر
شفر
شفتن
شفر
شفتن

شف (فت) مصدر (ن) نفع کرنا - کم ہو جانا لغات اضداد سے ہے - حرکت کرنا -

شفاء (کفم) دوا - اشفیۃ (فسکف) جمع اشافی (ضفسک) جمع الجمع - تندرستی (ن) - تندرستی دینی - کسی کے لیئے تندرستی چاہنی - دوا کرنی - آفتاب کا غروب ہونا - ڈوبنا -

شفارۃ (ففسف) کم شہوت ہونا - جھٹ پٹ شہوت ہوجانی عورت کو -

شفارح (ضفسک) خوانچہ - سینی - کشتی - خوان -

یربوع شفاری (فسفسض منفسک) جنگلی چوہا جسکے کان پر بال نہ ہون ناخن بڑے بڑے کان ہوں نے چکنا کہ پکڑا نجائے -

شفاریۃ (ضفسکتف) بڑے بڑے کان

شفاشف (ضفسک) پیاس کی شدت

شفاعہ (ففسف) دعوی کرنا - سفارش چاہنی - بچہ والی اونٹنی یا بکری کا گیابہن ہونا

شفافہ (ضفسف) تلچھٹ - بچا ہوا پانی

شفان (فتف) ٹھنڈی ہوا جسمین نمی ہو

شفاہی (ضفسکت) ہونٹھل جسکا ہونٹھ بڑا ہو

شفائع (ففسک) گھاس جو دوہری دوہری اوگے -

شفۃ (فف) لب - ہونٹھ - شفاہ (ففس) شفوات (فففس) جمع - سخن - بات -

شفۃ حسنۃ (ففض فففض) ذکر خیر -

شفۃ الرکیۃ (ففض کفکتف) کوئیں کی منڈیر

شفتان (فففس) دونو ہونٹھ -

شفترۃ (فسفف) پراگندہ ہونا - پراگندگی

شفلشہ (فسفف) جماع کرنا - صحبت کرنی

شفر (ضس) پلکوں کے بالوں کی اگنے کی جگہہ - اشفار (فسفس) جمع - پپوٹے کا کنارہ - عورت کی فرج کا کنارہ - دہن فم رحم - کوئی جیسے ما بالدار شفر یعنے گھر مین کوئی نہین -

شفر السیف (ضسفض تفس) تلوار کی باڑ

شفر (فس) کوئی جیسے ما بالدار شفر گھر مین کوئی نہین -

شفر (فس) (ن) فلان کی گگر پر مارنا -

شفر (فف) (س) کم ہونا - ناقص ہونا - گھٹ جانا

شفرۃ (ففکف) المست عورت مچ مچائی ہوئی - جسکی فلان کے ہونٹھون تک شہوت کی گدگداہٹ پہونچے اور جھٹ پٹ منزل ہوجائے - مستائی ہوئی عورت کہ دو دلکھون میں آجائے

شفرۃ (فسف) بڑی چھری - چھرا - بغدا

رانیہی سیفا - شفار (کفس) جمع
پیکان کی نوک اور باڑ - تلوار کی باڑ
خدمتگار - تکلیف سے بچانیوالا -
کوئی جیسے کہتے ہین (کوئی نہین)
شفر (کفس) لات مارنا -
شفشاف (فسفس) ٹھنڈی ہوا -
پرانا ہوا کپڑا - کھسبدڑا -
شفشقة (فسفف) تھرتھرانا - کانپنا -
لرزنا - ٹلجانا - پیشاب کرنا - موتنا -
میگین کا گھاس ہین مل جاتا اتنا کہ
اسکو جلادین - دوا کا زخم پر چھڑکنا -
گرمی جاڑے کا ایک چیز کو خشک کرنا
غم کا بدن کو دبلا کردینا -
شفلشلیق (فسفلس) شیخ فانی - پیر
فرتوت - ڈہلکا ہوا گوشت تھکے ہوئے اعضا
شفصلہ (فسفف) شفصلی گھاس کو کہا
شفصلی (کسلتف) ایک گھاس ہے
جو درخت پر لپٹتی ہے یا اوسکا پھل ہے اور
وہ ایک دانہ ہے تل کی مانند -
شفع (فس) اسم - جفت - جوڑا جوڑا -
بقر عید کا دن -
شفع (فس) مصدر (ف) جفت کرنا - ایک کو
دو کہنا - کسی شخص کی عداوت و ضرر پر
مدد کرنی - ایک چیز کو ایک چیز پر زیادہ کرنا
شفعة (فسف) زمین یا باغ یا مکان
وغیرہ پر جب سے بکے بحق ہمسائگی یا شرکت
شفیع ہونے کا دعویٰ کرنا - دیوانگی -
شفف (فف) تھوڑا سے پرچے
شفق (فف) افق کی سرخی آسمان کے
کنارون کی سرخی غروب کے بعد عشا
کی نماز تک یا تاریکی شب کے قریب تک
خراب چیز - دن - ڈر - مہربانی - ناحیہ
گوشہ - اشفاق (فسفس) جمع - نصیحت
کی حرص نصیحت کئے گئے کی اصلاح پر
شفقة (ففف) مہربانی - کسی پر مہربانی
شفلح (ففتف) فرج کی گلگرین موٹی
ڈہلکی ہوئی - عورت جسکی فرج ڈہیلی ہو اور
گلگرین موٹی ہون - بڑ لگی - ہوٹھل -
درخت کبر کا پھل اور کبر درخت مرف ہے
ایک درخت ہے جسکا تنہ چار کوسے تیز
ہی ایسے کہ ہر ایک سے بکری ذبح کرسکے
ہین اور اسکا پھل ٹنگی کے سر کے
مشابہ ہے - چیرا ہوا خوہ خرما - ہری کھجوریں
شفلع (ففتف) یعنی شغلع
شفلقة (ففففف) ایک کھیل ہے عرب کا
شفن (فک) عقلمند - ہوشیار - زیرک دانا

شفع
شفق
شفلح
شفلق
شفن

شفن (ضفت) تیز نظر۔
شفن (فس) عقلمند۔ دانا۔ میراث کا منتظر انتظار
شفن (فس) (یمان) شفون (ضفضس) کن انکھیون سے دیکھنا۔ کراہیت اور اعراض سے دیکھنا۔
شفنتر (فضسف) گنجہ جسکے سر کے بال گر گئے ہون۔
شفنتری (ففسفف) پراگندہ پریشان
شفوع (فضس) اونٹنی کہ دونو وقت کا دودھ ایک ہی وقت میں دیدے۔
شفوف (ضضس) (رق) بدنکالا غر اور نزار ہو جانا
شفوف (ضضس) (رضی) شفف (ف‌ف)
شفیف (فکس) کپڑے کا اتنا باریک اور پتلا۔ چھدرا ہونا۔ کہ اسکے نیچے کی چیز جھلکے۔
شفہ (فس) (ف) خاموش کرنا۔ مشغول کرنا جھگڑنا۔ کام میں لگانا۔ گڑگڑا کر مانگنا مانگنے والے کا ملیچ ہو جانا۔ مال کو کہا جانا اور کم کر دینا۔
شفہا (فسفم) عورت جسکے منہ میں ملائمت نہ
شفہیتہ (ففکسف) تین حرف (ب۔ ت۔ م)
شفی (فت) تھوڑا۔ کنارا۔ ذرا سا۔ کچھ اتا سا۔ اشفار (فسفم) شفی (ضکت) جمع

شفی (فس) چھپنے لگنا۔ چھپنے کے قریب ہونا۔ نکلنا۔ ظاہر ہونا۔ نظر آنے لگنا۔ نمایاں ہونا۔
شفیر (فکس) آنکھ کے پپوٹے کا کنارا پلکون کی اگنے کی جگہ۔ وادی کا کنارہ ہر چیز کا کنارہ۔ اونٹ کے ہونٹھ کا کنارا
شفیرۃ (فکسف) بمعنی شفرۃ (فکف) کمست عورت مچ مچاتی ہوئی جسکی فلان کے کنارون تک شہوت کی گدگداہٹ اور جلد آجائے۔
شفیع (فکس) دوسرے کیلئے سفارش کرنے والا۔ سفارشی۔
شفیف (فکس) خنکی۔ سردی۔ جاڑا ٹھار۔ مینہ جسمیں خنکی ہو۔ سرد ہوا ٹھنڈی ہوا۔ کڑی دھوپ۔ گرمی کا تڑاقہ۔ آفتاب کی تپش۔ لغات اضداد سے ہے تھوڑی سی چیز۔ جاڑے کی تھرتھری اور تکلیف۔ شفاف (کفس) جمع۔
شفیق (فکس) مہربان نصیحت کرنے والا۔ سمجھانے والا۔
شق (فت) اسم پھٹن شقوق (ضضس) جمع۔ ٹیچ۔ دراڑ۔ عورت کی فلان کے دونون کنارہ سے بیچ کی پھٹن سیخی

دشواری۔ تکلیف۔

شق (فت) مصدر (ن) چیرنا۔ پہاڑنا۔ دشوار ہونا۔ مشکل ہونا۔ مشقت میں ڈالنا پریشان و متفرق کرنا۔ کہلا رہجانا۔ بجلی کا سیدہا سیدہا العنف آسمان تک کوندنا۔ صبح کا ہونا۔

شق العصا (کفض سکفس) جماعت سے علیحدہ ہونا۔ ٹولی سے باہر ہو جانا۔

شق (کت) بہائی۔ دوست۔ جانب ٹکڑا۔ کنارہ۔ پہاڑ کا کنارہ۔ ایک قسم کی پریاں ہیں۔ ہر چیز کا آدہا۔ سختی۔

شق الشعرة (کتکض تفسف) برابر مساوی

شق ہو (فس) شقوہ (ضفس) نکلنا کنگہی کرنی۔ سر کی مانگ پر مانا چانٹا لگانا

شقاء (فتفم) مونث اشق۔

شقا (فف) سختی۔ تنگی۔ بدبختی۔ بدنصیبی

شقی (فف) (ن) شقاء (فقم) شقوة (فسف) شقاوة (فقسف) بدبخت ہونا بدنصیب ہونا۔

شقاح (ضتفس) کٹیا کی گانٹہ یا ایک گہاس ہے۔

شقاحر (ضفسف) بڑا بہونڈا ہونا۔

شقار (ضتفس) ایک قسم کی مچھلی لالہ۔ یا ایک اور گہاس ہے۔

شقار(ی) (ضتفسف) جو گہنٹہ لالہ۔ یا ایک اور گہاس ہے سرخ رنگ کی۔

شقاق (ضفس) پہٹن۔ چوپایہ کی اگلی کلائی کی پہٹن۔

شقاقل (ضفسفس) شقیقل (ضکسک) شقاقل مصری۔

شقاوة (ضفسف) بدبختی۔ ضد سعادت

شقائق النعمان (ضفکفس سفسفس) لالہ۔ واحد و جمع برابر ہی۔

شقب (فس) کہنڈہ۔ غار۔ پہاڑ کی کہوہ۔ یا وادیوں میں تنگ جگہ جہاں جانور گہونسلہ بنا دیں۔ شقاب (کفس) شقوب (ضفس) شقبة (کفف) جمع۔ گڑہا جسمیں پانی اکٹہا ہو جاسے۔

شقب (فف) درخت ہی جسکا پہل بیر کی مانند ہی

شقبة (ففف) ایک درخت۔

شقبان (ففسف) ایک پرند جانور ہی

شقة (ضتف) دوری۔ بُعد۔ مسافت ناحیہ۔ گوشہ۔ مسافر کے جانے کی سمت۔ مسافت بعید۔ دور دراز سفر۔ سختی۔ شقق (ضفف) جمع انگرکہا بندہی۔ گوشت۔ چوغہ وغیرہ جو ساتھ سے کہلا ہوا ہو خلاف جُبّة۔

شقاقل ایک دوا ہی بہی مقوی جریانکا مفید ہی مولوی احمد عبید الله صاحب

۹ شقو
۱۰ شقق
۱۱ شقب
۱۲ شقف
۱۳۱۲
۱۲

اِشقہ شاقہ (ضتف) (فستف) سخت سختی

شقتہ الباب (فستفض سفس) آدھا دروازہ ایک پٹ کواڑ کا -

شقتہ (کسف) لکڑی کا ٹکڑا تختہ چیری کپڑے وغیرہ کی لمبی چیٹ - کپڑے کی لمبی دھجی - لفف -

شقح (فف) (س) ٹوٹنا - کتے کا پیشاب کرنے کو ٹانگ اوٹھانا -

شقح (ضس) بے حیائی - برائی -

شقحوۃ شقحا (فسففہ فسفم) میلی بلائی

شقحۃ (فسف) کتیا کی فلان -

شقحۃ (ضسف) کتیا کا تہن - غورہ خرما جسکی سرخی متغیر ہو گئی ہو - گلابی پن -

شقحطب (ففسف) دو سینگ کا بکرا چار سینگ کا بکرا - شقاحط (ففسک) شقاحطب (ففسک) جمع -

شقحیۃ (ضفکتف) سرخ - لال -

شقدۃ (کسف) ایک گھاس ہے -

شقدف (ضسفض) ایک قسم کا ہودہ -

شقذ (فس) اسم - عیب - نقصان خلل

شقذ (فس) مصدر (ان) دور ہونا - دور جانا -

شقذ (فف) (س) آدمی وغیرہ کو تاڑنا - تھوڑی سی بھی جنبش و حرکت -

شقذ (ضف) گرگٹ کا بچہ - شِقذان (کسفس) شقاذی (ففسف) جمع

شقذاء (فسفم) نہایت بھوکا عقاب

شقذان (ففکس) جاگنے والا - خلقت کو تاڑنے والا - نہایت تیز نظر جلد تاڑنے والا گرگٹ - شقذان (کسفس) جمع بھیڑیا -

شقذان (کسفس) حشرات الارض زمین کے اندر کے رہنے والے جانور چھوٹے چھوٹے سرخاب کے بچے - مرغ سنگ خوار کے بچے

شقذی (فسف) نہایت بھوکا عقاب

شقر (فک) لالہ - شقرات (فکفس) جمع - یا ایک اور گھاس ہے سرخ رنگ کی

شقر (فس) اسم - مقصود - دلچسپ کام خاطر خواہ - شقور (ضضس) جمع

شقر (فس) مصدر (ن) سرخ سپید ہونا -

شقراق (کگفس) ایک چھوٹا سا پرند جانور ہے سرخ سبز سپید نقطوں کا -

شقراق (فسفس) شقراق (کسفس) شرقراق (فستفس) شرقرق (ففسف) بمعنی شقراق (کگفس) -

شقران (کسفس) ایک گھاس ہے یا الله

شقرة (ضسف) سرخ سپید -
شقرہ (کسف) شنگرف -
شقری (کسف) ایک قسم کی عمدہ کھجور
شق شق (فس) امر کے معنے ہیں
یعنے شوق دلا تو طرف آخرت کے
شقشقہ (کسکف) مست اونٹ کے
مونھہ سے کے ہین - کف - جھاگ -
جھکور سے جھگے
شقشقہ (فسفف) اونٹ کا بڑبڑانا -
چڑیا کا چیں چیں کرنا -
شقص (کس) حصہ نصیب - شرکت
عمدہ گھوڑا - زمین کا ٹکڑا - کسی چیز کا حصہ
شقع (فس) مونھہ ڈالکر برتن میں پانی
پینا جانور کیطرح - کسیکو آنکھہ سے تاڑنا
شقق (ففف) گھوڑے کی درازی
شقل (فس) عورت سے جماع کرنا
دینار کو وزن کرنا - جانچنا -
شقن (فس) کم کرنا - قلیل -
شقو (فس) بدبخت کرنا - کسی پر غالب آنا
شقوة (فسف) بدبختی - بدنصیبی - تنگی -
شقور (ضفس) حاجت -
شقوقہ (ففسف) ایک جانور پرند ہے
شقونتہ (ضفسف) بخشش و عطا کا کم ہونا

شقی (فس) اونٹ کی ہچکیان نکلنی -
شقیة (کلفت) ایک آسن ہے جماع کا -
شقیح (فکس) تقبیح ضعیف - کمزور - بیماری
سے اوٹھا ہوا -
شقیذ (فکس) جاگنے والا - ہر ایک
شی کو تاڑنے والا -
شقیر (فکس) ایک زمین ہے -
شقیر (ضفس) چھوٹا سا گرگٹ - ٹڈی
شقیص (فکس) شرکت - ساجھا
شریک - ساجھی -
شقیط (فکس) گھڑا - مٹکا - ٹھلیا - بدھنا
وغیرہ مٹی کے برتن -
شقیط (فکس) ٹھیکرا - مٹی کا برتن -
شقیق (فکس) بھائی - ہر ایک دہی
آدھی شی ایک دوسری کی شقیق ہے -
اشقاء (فکتفم) جمع
شقیقہ (فکسف) کہدہ جسمین گھاس جمے
دو ریت کے ٹیلون کے درمیان میں عمدہ
زمین جسمین گھاس جمے - شقائق (ففسک)
جمع - ایک پرند ہے - مشہور گھٹا کہ ایک
کنارے سے اوٹھے بجلی ہمیشہ ہو
بڑی بڑی بوندوں سے برسے -
شقین (فکس) قلیل - تھوڑی - کم -

ذرسیا - اتنا سا -
شک (فت) اسم - گمان - شک
شکوک (ضضس) جمع - سم الفار - چوہے کا زہر - سنبل کھار -
شک (فت) مصدر - گمان کرنا - چوکنا - دیکھنا
شک (کت) تانت کہ کمان کے گوشوں پر باندہتے ہیں -
شکا (فس) نکلنا - پہوٹ آنا -
شکا (فف) پہٹ جانا -
شکار (ففم) بیماری - مرض - دکھہ -
شکاۃ (فف) بیماری - مرض - دکھہ - ملامت - عیب -
شکاز (ففقس) وہ جو عورتوں سے بات کرتے کرتے آجائے یعنی منزل ہو جاسے - بوس کنار وغیر صحبت جماع کیوقت گوتر لگانے والا - دخول سے پہلے آجانے والا - شراب پر لڑنے والا -
شکازۃ (ففقسف) وہ جو کہ خوبصورت کو دیکھکر حلق لگائے
شکاشہ (ففسف) بدخو ہو جانا -
شکاص (کفس) عورت جسکے دانت اوپر تلے آگے پیچھے اونچے نیچے ہوں

شکاعہ (ضفسف) ایک کانٹا ہے کہ اونٹ کے موںہہ کو بہر دے -
شکاعی (ضفسف) ایک باریک گہاس ہے
شکاک (ففس) ناحیہ زمین کا کنارہ
شکاک (کفس) برابر برابر گہر - گہر جو ایک النگ میں ہوں -
شکال (کفس) ایک رسی ہے جس سے گہوڑے وغیرہ جانور کے دو پانوں باندہکر چرنے کے لیے چہوڑ دیتے ہیں تاکہ بہاگ سکے نہیں - تنگ جو بھی گلوبند کہ چارجامہ یا پالان کے آگے پیچھے ہونیکے لیئے باندہیں -
شکاثر (ففسک) پیشانیاں -
شکب (فس) بخشش - عطا - عوض - بدلا -
شکبان (ضسفس) جالی بہس وغیرہ کے ڈہونے کی -
شکہ (کتف) ہتہیار - دہالش - بچہر جو تیر وغیرہ کے دستے میں مضبوط کرنیکے لیئے لگاتے ہیں
شکہ (فتقف) بنڈی - صدری - کوٹ - انگرکہہ - اچکن - کمری - فتوحی - جاکٹ جو کپڑے سامہنے سے کہلے ہوتے ہوں
شکد (فس) بخشنا - دینا -
شکد (ضس) بخشش - ممنونی شکرگذاری
شکر (فس) عورت کی فلان - یا فلانکا اور بہا

۱ شک ۲ شکا ۳ شکو ۴ شکز ۵۰

مادہ

شکر (ضس ن) سپاس کرنا - خدا کی تعریف
محسن کی ممنونی - شکوری - شکرگذاری
مدح - تعریف کرنی خدا سے تعالیٰ کا بندہ کو
نیک بدلا دینا - قبول کرنا -
شکر (فف ن س) شکور (ضفضس) درخت کی جڑ میں
چھوٹی چھوٹی شاخین پھوٹنی -
شکر (فف تس ن) دودھیل ہونا - موٹا ہونا - چوپا
مرد اور سخی ہونا بخیل کا - درخت کی جڑ میں
شاخین پھوٹ آنین -
شکران (ضسفس) احسانمندی - شکرگذاری
شکرة (ففف) اونٹنی دودھیل -
شکرة (ففف) جانور کا دودھیل ہونا -
شکرة (ففک) دودھیل اونٹنی - شکاری
(ففسف) شکری (فسف) شکرات (ففس)
جمع - دودھیا گھاس -
شکری (فسف) گوشت کا ٹکڑا موٹا
دودھیل بکری -
شکز (فس ن) پانون سے دبانا - اونگلیون
سے دبانا - زبان سے آزردہ کرنا - نیزہ
مارنا - صحبت کرنا - طعنہ تشنیع دینا -
شکز (فک) بدخو - بدمزاج چیچنا -
شکس (فس) چاندرات سے ایک یا
دو دن پہلے - بدمزاج - بدخو - شکس (ضس) جمع

شکس (فک) بخیل - چیچپا - تیزمزاج -
شکس (ضس) جمع -
شکستکم (ضففف) تیز ہتھیار و نکی بارعب -
شکص (فک) بدخو -
شکع (فک) بخیل - کمینہ - ترش رو - دردگین
شکع (فس ن) اوبہانا - دردمند ہونا -
بہت سا رونا - جھلنا - غصہ ہونا -
شکل (فس) مانند - موافق چیز - چند کام
ایک ہی سے - باہم شتبہہ - مختلف کام
شتبہہ - اشکال (فسفس) جمع - ایک چیز
کی صورت نظر آوے یا خیالی ہو - ہیئت
خصلت - مذہب - اشکال (فسفس) شکول
(ضضس) جمع زرد و سرخ رنگ کی ایک کلیا سی
موتیون کے سے تتے - گچھیان - چاندی کے
تتے وغیرہ جو کانون میں پہنتے ہیں - اشکال
(فسفس) جمع -
شکل (کس) ناز نخرہ - چوچلا -
شکل (کس) ناز کرنا - نخرہ تلا کرنا -
شکل (فف س) بکری سے کی کوکھ کا سپید ہونا
آنکھ کا سرخ سپید ہونا -
شکلا (ضفف) حاجت - بکری جسکی کوکھ
سپید ہو - رسیلی آنکھ - سرخ سپید آنکھ
گلابی آنکھ - شکل (ضس) جمع -

١٥
شکل
شکص
شکع
شکل
١٢

مولوی
محمد جلیل
صاحب مدظلہ
دام فیضہ

شکلہ (ضنسف) آنکھہ کی سرخی سپیدی گلابی پن - رسیلاپن - مشابہت - بی
شکلتہ (ذفکف) ناز نخرہ کرنے والی بیچ چلنےوالی
شکم (ضنس) ثواب - جزا - بدلا - عوض عطا
شکم (فس) بدلا دینا - جزا دینی -
شکم (ذفس) شکیم (ذکس) دانت سے کاٹنا - ہوتہہ بہرائی دینی رشوت دینی -
شکم (ذفف) بہوکہا ہو جانا -
شکم (ذفک) شیر -
شکمی (ضنسف) بدلا - عوض بخشش سخاوت
شکو (فس) چہوٹا سا اونٹ - گلہ - بیماری
شکوہ (ضنسف) چہوٹا سا مشکیزہ - دودہ پیتے بچے کی کہال کا مشکیزہ شکوات (ففففس) شکاء (کستم) جمع -
شکوی (ففسف) ایک گہاس ہے -
شکور (ففس) بڑا شکر گذار - بہت شکر کرنے والا - چوپایہ جو تہوڑے سے چارے پر کفایت کرے - خدا سے تعالی کا نام - یعنی بندونکو انکے اعمال پر بدلا دینے والا - تہوڑی سی نیکی پر بہت ثواب دینے والا -
شکور (ضنفس) خدا سے تعالی کا بندونکو نیک بدلا دینا - جزا دینی -

شکوک (ضفس) بہت بالون والی سانڈنی جسکی تیاری اور دبلاپن بالون مین ظاہر ہو اونٹنی جسکے کوہان کی چربی معلوم ہو -
شک (ضنت) جمع -
شکول (ضففس) شکل (فس) کام کا پوشیدہ اور مشتبہ ہونا - انکورین سے کچہہ پک جانا - کتاب مین اعراب اور نقطے دینے - پالان کی رسی کو سینہ بند اور تنگ کے درمیان مین باندہنا -
شکوہج (ففسف) گوکہرو -
شکوی (ففسف) گلہ شکوہ - بیماری -
شکوی (فسف) شکاۃ (ففس) شکاوۃ (ففسف) شکیتہ (ذکتف) شکایتہ (کفسف) گلہ کرنا - بیمار کرنا - آزردہ کرنا
شکی (ذفتف) سخت لگام -
شکی (ذکت) گلہ کیا ہوا - دردناک تہوڑا سا بیمار - گلہ بند -
شکیتہ (ذکلتف) گلہ - بیماری - ایک پیڑ کا نام
شکیر (ذکس) گہوڑے کی ایال کے بیچ بال - گہوڑے کی چوٹی کے بال چہوٹے دانت - چہوٹے چہوٹے بال بڑے بالون مین - بڑے بڑے پروں کے درمیان کی کیلین - ننہی ننہی گہاس بڑی

شکل ۲
شکم ۳
شکو
۵۲
شکی
شکیر

کہا میں شاخیں جو درخت کی جڑ سے پھوٹیں
کھجور کے پودے - کھجور کے سینٹھے کی
پتیاں - شاخیں درخت کی چھال شکر (ضفتم) جمع
انگور کا پودا کہ شاخ سے اوگے -
شکیکہ (فکسف) آدمیوں کا گروہ - ٹولی
مجمع - راہ - رستہ - بٹیا - کوچہ - شکائک
(ففسک) شکک (ضفض) جمع - گلا - برتن
جس میں میوے رکہیں -
شکیل (فکس) خون میں ملا ہوا پہین
کہ لگام کے دہانہ پر جمجائے -
شکیم (فکس) دہانہ -
شکیمۃ القدر ہانڈی کا پیٹ -
شکیمہ (فکسف) ہلکا - سرکشی - دادرسی
انصاف کرنا - چھپانا - زہر - ایک قسم کی
گہاس ہی - لوہے وغیرہ کا زنگ -
لگام کا دہانہ - شکائم (ففسک)
شکم (ضفض) شکیم (فکس) جمع -
شل (فت) شلل (فف) ہانکنا - دفع کرنا
باریک سینا - بہانا - ہاتھ پانوں کا
رہجانا - شل ہوجانا -
شلا (فف) گوشت - بدن - انگلیسٹ
سے یعنے تمام بدن -
شلاء (فتفم) عورت جسکا ہاتھ رہگیا ہو

سوکھا ہوا یا تھہرا ہوا ہاتھ -
شلافۃ (ففسسف) حرامکار عورت چھپی
گئستو - اودہلی ہوئی چھنال - قحبہ -
شلاق (ففس) فقیروں کی جہولی -
شلال (کفس) پراگندہ و پریشان تتر بتر
شلہ (ضفتف) نیت - یا سفر کی نیت -
شلشان (ضسفس) بادشاہ سلطان
شلجاء (فسفم) تیز تلوار - شلج (ضس) جمع
شلحف (کتفس) مضطرب الخلقت -
احمق موٹا سنسے - وقوف - گبدا -
شلخ (فس) اسم - اصل - نسل - آدمی کا
نطفہ انسان - عورت کی فلان -
شلخ (فس) مصدر - کسیکو تلوار سے ٹکڑے کرنا
شلخب (فسف) احمق - بے وقوف
توتلا - اکل کہرا - گبدا -
شلخف (کتفس) مضطرب الخلقت یعنے
جسکے جوڑ ہاتھ پانو - یا جس قسم کی خرابی
پیدائش میں ہونیسے بے ڈول
شلشال (فسفس) چھپا یا کرنا - چھڑکا
کرنا - یعنی پانی پھیرنا - مرد آدمی ہوکا
صحبت یافتہ - چلتا ہوا - چھریرا - دبلا پتلا
شلشل (فسف) پانی یا خون ٹپکتا ہوا -
شلشلہ (فسفف) بہانا - ٹپکانا - تتر بتر کرنا

مادہ

سرہ
شلل
شلشل
شلح
شلحف
شلخ
شلخب
شلخف
شلشل

۱۲

قطرہ قطرہ کرنا - بوند بوند ٹپکنا -
شلطا (فس) چھری -
شلطۃ (کسفت) لمبا تیر تپلا سا نازک -
شلاط (کف) جمع -
شلغ (فن) سر توڑنا - بھیجا کھول دینا -
شلق (فن) بیت مارنا - کوڑے لگانا - چابک سے مارنا - جماع کرنا کانوں کو درازی میں چیرنا -
شلق (کس) ایک چھوٹی سی مچھلی مچھلی کی صورت کا سانپ -
شلقا (کسفم) چھری -
شلقۃ (فف) موگری جس سے چھت وغیرہ کی مٹی کوٹتے ہیں -
شلقۃ (کسف) گوہ کا انڈا -
شلل (فف) کپڑے کا دھبا جو دہونے سے نہ جائے - ہاتھ کا بیجا نا شل ہو جانا -
شلشل (فسفس) چالاک - تیز چلتا ہوا آدمی - حاجتمند صحبت یافتہ مرد آدمی
شلم (فتف) بیت المقدس کا نام -
شلام (کلف) غصہ کی شدت - آتش غضب
شلمق (فسف) پیر فرتوت شیخ فانی
شلو (فن) (فس) جانا - اوٹھانا
شلو (کس) اندام - ہر چیز کا بدن - اشلاء (فسفم) جمع - اُس چیز کا ٹکڑا جسکو چھیل کر کہاتے ہیں کسی خاندان کے بچے ہوئے آدمی
شلوۃ (کسف) ہر چیز کا ٹکڑا -
رجل شلشول (فقس) مرد صحبت یافتہ حاجتمندی میں خوش بشاش ہنستا کھیلتا
شلیۃ (فکتف) گوشت کا ٹکڑا - بچا کچا مال - شلایا (ففسف) جمع -
شلیل (فکس) کمبل - یا ٹاٹ کہ اونٹ کے اسباب پر پالان کے نیچے ڈہاپنکتے ہیں - کپڑے جنہیں زرہ کے نیچے پہنتے ہیں - زرہ - چھوٹی زرہ - شلۃ (کتف) اشلۃ (فکتف) وادی کا بیچ - یا وادی کے سیل یعنی پانی کے جاری ہونے کی جگہہ - ناک کا پانی -
شم (فن) (فت) سونگھنا - تکبر کرنا - تجربہ کار ہونا - جہان دیدہ ہونا -
شما (فف) شمع -
شماط (فتقم) بزنگی -
شمات (کفس) نامراد - پھٹکارے ہوئے
شمات (فس) (فض) شماتۃ (ففسف) دشمن کے غم سے خوش ہونا -
شماتی (ففسف) نامراد - اسکا واحد نہیں ہے
شماج (فقس) نکمی پھیر سندری سی بے حقیقت

ماده

ناقص انگور جو کہاتے وقت پہینکدین – جو کی روٹی –

شمار (فقس) سونف – بادیان –

شمارق (فقسک) کپڑا پہٹا ہوا پرکپڑے پیہٹے

شمارخ (فقسکس) لغو کام – بیہودہ کام

شمازیرہ (فقسکسف) تیج پیچ ہلا –

شماس (فقس) ترسائی لوگونکا گروہ کہ اپنی چندیا کے بالونکو مونڈتے ہیں

شماسمہ (فقسکف) جمع –

شماشم (فقسک) ترکہجور کہ خوشے سے ٹوٹ رہجائے –

شماص (فقس) شتابی –

شماطیط (فقسکس) متفرق و پراگندہ ریوڑ – پہٹا یا پرانا کپڑا –

شمال (فقس) بایان ہاتھہ – شمائل (فقسفس) شمائل (فقسک) شمل (فقس) شمال (فقس) جمع سرشت شمائل جمع – شوم – نحس – چالاک تیزرو او منی بکری کے تہن کا داغ – کہیتی کا وہ جز جو کاٹنے کو ہاتھہ میں لیکر کاٹتے ہیں یعنے جتنا مٹھی میں آتا ہی اوسکو شمال کہتے ہیں – اوتر کی جانب – تہیلیان جو کہجور کے درخت کے سنہلے قریب

کے پہل پر چڑہا دین –

شمال (فقس) ہوا جو دیار ثمود کیطرف سے چلے – وہ ہوا جو اوتر سے چلے یعنی اوترہری ہوا – یا وہ ہوا جو آفتاب کے نکلنے کی جگہہ اور بنات النعش کے بیچ میں سے چلے اور یہہ صحیح ہی – یا وہ ہوا جو بنات النعش کے نکلنے کی جگہہ اور نسر طائر کے ڈوبنے کی جگہہ کے درمیان سے چلے – شمالات (فقسفس) شمائل (فقسک) جمع

شماليل (فقسکس) متفرق و پریشان

شمام (فقس) جمالی خربزے چہوٹے جنپر سبز زرد خطوط ہون – فارسی مین ام دستنبویہ کہتے ہین –

شمامات (فقسفس) خوشبوئین – سونگہنے کی چیزین –

شمج (فقس) ملانا – جلدی کرنی – جڑا و بیل کے ڈالنے – نکتہ تا –

شمجرہ (فقسفف) ڈرے ہوؤن کیطرح بہاگنا

شمجی (فقفف) تیزرو – چالاک –

شمحاط (کسفس) شمحوط (فقسفس) بہت لمبا سب سے نکلتا ہوا –

شمحط (فقسف) بہت لمبا –

شمخ (فقف) دور + بلند –

۵۵

۱۲

شمخر (ضتفس) متکبر - شیخی باز - فرعون
نے سامان - اپنے کو کھینچے ہوئے
اوچھا -
شمخرة (ضتفف) تکبر - تکبر کرنا - شیخت
اپنے کو کھینچنا -
شمخز (ضفس) تیز نظر موٹا آدمی تناور
شمخزة (ضتفسف) تکبر - شیخی -
شمخزرة (ضتفسکسف) تکبر - شیخی -
شمذ (فس) بروزن شماذ (کفس) شموذ
(ضفس) اوٹھانا - اونچا رکھنا -
وشمذت المرأة فرجها گدی
رکھی عورت نے فلان مین - کپڑا
ٹھونس لیا عورت نے اپنی فلانگین
یہہ عورتون کا دستور ہی کہ جنکو رطوبت
زیادہ ہوتی ہی یا نظافت طبیعت ہی یا
ایام حیض مین کپڑے کی گدی بناکر
رکھتی ہین -
شمذار (کسفس) دوڑ - تیزروی -
شمذارة (کسفسف) ہنستا کھیلتا
ہلکا پھلکا بچہ -
شمذة (ففت) درخت جس پر انگور
کی بیل پھیلے -
شمذر (فسف) تیزروی - دوڑ جھپٹ -

شمر (فتس) اٹکھیلون سے چلنا - نازہ
سے چلنا - اینٹھہ کر چلنا - چھاتا نکالکر چلنا
دوڑنا - اینٹھ کر چلنا - جھپٹ کر چلنا - ایک
چیز کو اکٹھا کرنا - جمع کرنا - ایک جگہہ کردینا
کھجور کو کاٹنا -
شمر (کس) مردرسا - آدمی آزمودہ کار
جہاندیدہ - تجربہ کار - جوانمرد - دنیا دیکھے
ہوئے - اور ایک شخص کا نام ہی جس
نے حضرت حسین بن علی بن ابی طالب
رضی اللہ عنہما کو یزید بن معاویہ کیطرف
سے قتل کیا تھا -
شمر (کتنک) شرارت - بہت برائی - بدی
شمراج (کسفس) بات مین جھوٹ
سچ ملانے والا - عیبی - اناپ شناپ
بکنے والا - گپی -
شمراخ (کسفس) انگور کا گچھا -
پہاڑ کی چوٹی - گھوڑے کی پیشانی
کی سپیدی جو منہہ تک پہنچے -
شمراخیة (کسفسکتف) خارجیون کا
ایک گروہ ہی کہ جنکا سردار عبداللہ بن
شمراخ تہا اور خارجی وہ ہین جو
خلفاء راشدین مین منکر علی بن
ابی طالب کرم اللہ وجہہ کے ہین -

شمرہ (کسف) باوزاری آدمیوں کی چال تماشائیوں کی چال۔ مٹک کر چلنا
شمرج (فسفف) پتلا کپڑا۔ جہدری جہول
شمرجہ (فسفف) کپڑے کو موٹا سینا
بچہ کی اچھی پرورش۔ دایہ پنا۔ بات میں خلط ملط کرنا۔
شمرخ (فسفف) سر شاخ کو کاٹنا خوشہ انگور کو توڑنا۔
شمرداہ (فسفف) تیز رو اونٹنی۔
شمردل (فسفف) اونٹ سبک و تیز رو تندرست۔ خوبصورت۔
شمردلہ (فسفف) تندرست خوبصورت اونٹنی
شمردی (فسفف) ایک گھاس ہے یا ایک درخت ہے۔
شمرذاہ (فسفف) چالاک اونٹنی۔
شمرذل (فسفف) یعنی شمردل تیز رو اونٹ
شمرذی (فسفف) تیز رو اونٹ
شمرطل (فسفف) شمرطول (فسفف) لمبا آدمی۔
شمرقح (فسفف) جہول اور کپڑا پتلا۔ جہدرا۔
شمزری (کتفکس) جہاندیدہ۔ آزمودہ کار۔ رسا آدمی۔ تیز و چالاک اپنے کام کے لئے ہو
شمزری (ففکت) جہاندیدہ۔
شمزری (ضضکت) آزمودہ کار جہاندیدہ
شمزرتہ (ککتف) چالاک اونٹنی۔
شمز (فس) کسی شی سے نفرت کرنا نہ کہانا ایک چیز کا۔
شمس (فس) اسم۔ آفتاب شموس (ضضس) جمع۔ ایک قسم کی کنگھی۔ ایک قسم کا گلوبند (ن ض)
شمس (فس) مصدر شموس (ضضس)
شماس (کفس) دن میں دہوپ ہونی گھوڑے کا سرکشی کرنا۔ کسی کے لیے دشمنی ظاہر کرنا۔
شمسل (کسک) ہاتھی۔
شمشقر (کسکف) اونٹ کے منہ کے پھین جھاگ۔ کف۔ جو مستی کی وقت شتر اسکے منہ سے نکلتے ہیں۔
شمشلیق (فسفکس) شیخ فانی۔ پیر فرتوت۔ ڈہیلا۔ بڑے بڑے ہاتھ پاؤں چالاک۔ تیز چست۔
شمص (فف) بات میں عملیلاہٹ اور جلدی۔
شمص (ن) (فس) چوپایہ کو آہستہ آہستہ ہانکنا چوپایہ کو لکڑی سے ٹھونکنا تاکہ جلد چلے

٥٧

شمصرہ (فسففف) کسی شخص کو دق کرنا۔
شمط (فس) سنڈ یا کا مصالحہ۔
شمط (فس) مصدر، ایک چیز کو ایک چیز میں ملانا۔ برتن کو بہرنا۔ کہجور کے درخت کی کچی کہجورین گرنی۔ بیت جہر ہونا۔ کہ بڑے بالون والا جسکے بال آدہے سفید آدہے سیاہ ہون۔
شمط (فف) بالون کی سپیدی سیاہی ملی جلی
شمطا (فسفم) کہ بڑے بالون کی عورت۔ ادہیڑ۔
شمطاط (کسفس) گروہ۔ جماعت انبوہ۔ ٹولی۔ کپڑے کی بہٹن۔
شمطالہ (فسففف) گوشت کا ٹکڑا چربیالا۔ گوشت کا ٹکڑا چرب چکنا گوشت
شمطانہ (فسففف) کہجور کا قریب پکنے کے پہنچی ہو اور نصف گدری ہو گئی ہو۔
شمطوط (فسفس) لبنا گروہ۔ جماعت انبوہ۔ مجمع۔ ٹولی۔
شمطیط (کسکس) انبوہ۔ جماعت۔ ٹولی گروہ۔ ہجوم۔ مجمع
شمظ (فس) روکنا۔ ملانا۔ ایک چیز کو کسی سے کچہہ لے لینا۔ آمادہ کرنا۔ اوٹھانا اوبھارنا۔ نرم گرم بات کرنی۔ کچی کہنی

شمع (فس) جو چیز کہ روشنی کے لیے جلاتے ہیں
شمع (فس) شموع (ضفضس) کہلی کرنی ہنسی کرنی۔ ٹھٹھا کرنی۔ متفرق و پریشان ہونا ایک چیز کو چہوڑنا۔
شمعل (فسفف) مست اونٹ۔
شمعلہ (فسففف) موٹی تازی اونٹنی۔ متفرق ہونا قوم کا۔
شمق (فس) دیوانگی کی ترنگ مین خوش ہونا
شمق (فف) سڑیلے پن کی ہنسی۔ مجذوبون کی خوشی۔ دیوانون کے قہقہے۔
شمق (کلکت) لبنا۔
شمقہ (کلکف) لبنی۔
شمل (فس) اسم، گروہ۔ جماعت۔ انبوہ۔ ٹولی۔ متفرق و پریشان کام۔ تتر بتر۔ اکٹہا کام۔ اوتری ہوا۔ شمالی ہوا
شمل (فس) مصدر، بکری کے تہنون کے تہیلیان چڑہانی۔ بکری کے تہنونکی تہیلیان۔
شمل (فس) شمول (ضفضس) ایک چیز مین سب کا آجانا۔ ساتہی ہونا۔ شامل ہونا بائین طرف جانا۔ کسی کو بائین پہ لے لینا بائین طرف
شمول (ضفضس) بائین طرف کو پہر جانا کسی کو ہوا لگنی۔ درخت پہ سے کہجورین

۱۔ شمصر
۲۔ شمط
۳۔ شمعل
۴۔ شمط

۵۸

شمس
شمع
شمعل
شمق
شمل

توڑنی - کسی چیز کو شمال کی ہوا میں یعنے اوتر کی ہوا میں ٹھنڈا کرنا -

وشمل المراۃ شملاً جماع کیا عورت سے کسی کو چادر میں لپکا لینا - چادر سے ڈھکنا اونٹنی کا گیابھن ہوجانا -

شمل (کس) کہجوروں کا گچھا پہلا ہوا - وہ گچھا جو کم پہلا ہو - اکی ڈکی کہجور -

شمل (فف) پہار - بوندا باندی - مینہہ کا چھینٹا - چند آدمی - کئے ایک اونٹ تہوری سی کہجوریں - کنگہی - شمالی ہوا - اوتر کی طرف کی ہوا -

شمل (فف) کسی کو شمالی ہوا لگنی - ایک چیز کا سبکو شامل ہونا - بہلائی برائی کا پہنچنا

شمل (کلت) کہجور کا پہلا ہوا خوشہ یا کم پہلا ہوا

شملال (کسفس) بایاں -

شملۃ (ففف) مینہہ کا چھینٹا - بوندا باندی تہوڑی سی کہجوریں -

شملۃ (فسف) شملہ - ایک پیچ کا کپڑا جسمیں لپٹکر بیٹھ رہے

شملۃ (کسف) کپڑے میں لپٹے ہوے کی ہیئت

شملۃ (کلتف) چالاک - تیز رو -

شملق (فسفت) بڑا - بوڑہا - بڑی عمر کا -

شملۃ (فسفف) سمیٹنا - اور جلدی کرنی توڑنا - چننا - پیر فرتوت - شیخ فانی -

شملول (ضسفس) تہوڑا سا - ذری سا کچہہ ایک - اتنا سا - شمالیل (ففسکس) جمع شاخ اوپر سے پہیلی ہوئی -

شملیل (کسکس) اکہری بدن کی اونٹنی چالاک

شمقمق (ففسف) لمبا اور خوش وخرم -

شمم (فف) نزدیکی - دوری - لغات اضداد سے ہی - پہاڑ کی بلندی - ناک کے بانسہ کی اونچان - خوبصورتی سیدہا پن اور نوکیلا پن - یا ناک کی جڑ کی اور بانسہ کے سیدہے پن کی خوبی اور اونچان - یا لمبی سوا سی ناک اوپر سے بیٹھی ہوئی

شموخ (ضضت) بلند ہونا - بات بڑی ہونی -

شموخ (ضفس) پہاڑ کا بلند ہونا - اونچا ہونا - اپنے کو بڑا سمجہنا - دور کھینچنا - تکبر کرنا

مفازۃ شموخ جنگل بیابان - بڑا میدان

شمور (ففس) الماس - ہیرا -

شموس (فضس) سرکش گہوڑا - شمس (ضفف) شمس (ضس) جمع - بدخو سخت -

شموص (فضس) سریع - تیز - خوش وخرم -

شموع (فضس) ٹھٹھے باز - شعبدہ باز

ہنسوڑ - ہنس مکھ - مذکر ومونث برابر ہی -

شمول (فضس) ہوا جو قطب کی طرف سے چلے - شراب - شمالی ہوا ایسی ہی ٹھنڈی ہوتی

شمس
شمص
شمع
شمل

مولوی محمد حبیب الرحمن صاحب مظفر

مادہ

۱ شمل
۲ شمہذ
۳ شمذر
۴ شمر
۵ شمط
۶ شمم
۷ شمن
۸ شن
۹ شنب



شنح
شنخ
شنر
شنص
شنط
شنع
شنق

**شمویل** (فسکس) علیہ السلام ایک نبی کا نام

**شمہذ** (فسنف) تیز چیز - ہویلا کتا تیز دانتوں کا

**شمہذۃ** (فسنفف) بمعنی شمہذ لوہے کا تیز کرنا

**شمیذر** (فقسف) ہنستا کھیلتا لڑکا پھرتیلا - ہلکا پھلکا - چالاک - تیز رو اونٹ

**شمیذرۃ** (ففسفف) چلتی ہوئی اونٹنی چالاک - قدم باز -

**شمیر** (کتکس) وہ آدمی کاروبار کا جاننے والا - آزمودہ کار - تیز چالاک - چاق چوبند اپنے تئین سے لئے ہوئے - سنبھالے ہوئے تیز رو اونٹنی -

**شمیط** (فکس) ملی جلی چیز - ترکا - اوجالا اولاد کہ آدہے لڑکے اور آدہی لڑکیاں ہوں سوکھی اور ہری گھاس ملی ہوئی - ابلق گھوڑا

**شمیم** (فکس) بلند - خوشبو

**شمن** (فس) **شنارۃ** (ففسف) **شنان** (فسمم) **شنان** (ففس) دشمن رکھنا - دشمنی کرنی - حق دینا - ایک چیز کا اقرار کرنا کر دینا - بیزار ہونا - نکال لانا -

**شن** (فت) اسم ہے پرانی مشک -

**شنان** (کف) جمع -

**شن** (فت) مصدر - شراب پہ پانی چھڑکنا پراگندہ کرنا - ہرطرف سے لوٹنا -

**شنابث** (ضفسک) شیر سخت -

**شناح** (ففس) لمبا آدمی بڑی لاش کا لمبا اونٹ تیار - جوان اونٹ -

**شناح** (کفس) ہست شنح (ضفض) جمع

**شناحی** (ففسکت) **شناحیۃ** (ففسکف) آدمی اور اونٹ بڑی لاش کا -

**شناخ** (کفس) پہاڑ کی چوٹی -

**شنار** (ففس) بدتر عیب - عار - نام نکلی ہوئی بات - وہ امر جسکو چھوٹے بڑے اچھے برے برا سمجھیں -

**شنارمی** (ضفسف) بلی

**شناص** (ففس) اصیل گھوڑا پورا طاقت دار

**شناط** (کفس) خوبصورت عورت گدرائی ہوئی شنافی بازو بھرے ہوئے **شناطاط** (کفسفس) **شنائط** (ففسک) جمع -

**شناطُ الجبل** پہاڑ تلی - دامن کوہ پہاڑ کا کنارہ -

**شناعۃ** (ففسف) برائی - برا ہو جانا -

**شناق** (کفس) تسمہ - ڈور جس سے مشک کا دہانہ باندہیں - کمان کا چلہ لمبا واحد و جمع و مذکر و مونث برابر - کسی کے مال کو اپنے مال میں ملانا - ایک چیز کو خریدنا یا زکوۃ میں لینا -

شناق (ففس) دراز۔
شناقصہ (ففسکف) لشکر۔
شنان (ففس) دشمنی۔ خلاف جھگڑا
شنآن (فسم) دشمنی کرنے والا آدمی۔
شنان (ضفس) چھپایا پانی۔ متفرق
و پریشان پانی۔ ٹھنڈا پانی۔
شنانہ (فسف) مونث شنان دشمنی
کرنے والی عورت
شنانہ (ضفسف) پانی کہ مشک سے
ٹپکے۔ اور درخت سے جیسے سیب وغیرہ
سے ٹپکتا ہے۔
شنایہ (ففسکف) دشمنی کرنے والا۔
شنب (فف) اسم۔ دانتوں کی آبداری
اور راو جلاپن۔ اور ٹھنڈک دہن کی خنکی۔ یا دانت
میں سپید نقطہ۔ یا دانت کے دندانہ اس
طرح پر کہ اسکا کنارہ آرے کے مشابہ ہو
شنب (فف) مصدر۔ دانتوں کا آبدار ہوجا
خنک ہونا ٹھنڈا ہونا۔
شنب (فک) خنک دن ٹھنڈا دن۔
شنبث (فسف) شیر۔ ہر چیز سخت
شنباء (فسفم) آبدار دانتوں والی۔ اور بیداء
اور اسکو املیسیہ (کسکسکتف) بھی کہتے ہیں
شنبثہ (فسفف) لٹکانا معلق ہونا۔

شنبلہ (فسففف) بوسہ دینا۔
شنترۃ (فسففف) کپڑے کو بدبو ... ٹکڑے ٹکڑے کرنا
شنترۃ (ضسفضف) انگلی۔ شناتر (ففسک)
جمع کہانی۔ اونگلیون کا بیچ۔ گوشوارہ۔
شنتقہ (فسفف) کتنی روئی رکھنے
کی ٹوکری
شنث (فس)(فف) سخت ہونا۔ گٹے پڑجانے
شنج (فف) اسم۔ اونٹ جھریاں سلوٹیاں
شنج (فف) مصدر۔ جھریاں پڑجانی
چیں بچیں پڑجانی۔
شنجار (کسف) شنکار کا معرب ہے خس
الحمار مشہور ہے اور اوسے کحلا۔ اور حمیراء
اور کحل الحمامہ بھی کہتے ہیں اور وہ ایک
خاردار گھاس ہے زمین پر چپٹی ہوئی۔
شنحب (فسف) لینا۔
شنخف (کسفس) لینا۔ موٹا۔
شنخفہ (فسقف) غرور و نخوت۔
شنخم (کسفس) موٹا۔
شنخوب (ضسضس) پہاڑ کا سر آشناخیب
(ففسکس) جمع۔ مونڈھا۔ کندھے کا
سرا۔ پیٹھ کا منکا۔
شنخوبہ (ضسضسف) شنخاب (کسفس)
بلند پہاڑ کی چوٹی۔ شناخیب (ففسکس) جمع

مادہ

شنذف
شنذخ
شنذر
شنز
شنزب
شنزر
شنشن
شنصر
شنط
شنظ



شنظر
شنظف
شنظی
شنع
شنعب
شنعف

شنذف (ضنسفض) اونچا گھوڑا طرہ موٹھا
شنذاخ (کسفکس) شنذخۃ (ضسفضفت)
شنذاخی (ضسفسکت) یعنی شنذخ -
شنذارۃ (کسفضسف) غیرت دار - بکھیڑیا
چنچنا - بدزبان - موٹھ پھٹ -
شنذخ (ضنسفضس) کڑا - لمبا قد ہاتھ پانو
بھرے ہوئے - چالاک گھوڑا - کھیتی
کی خوشی کا کھانا - یا سفر سے آنے والے
کی دعوت - یا گمشدہ کی مہمانی کا کھانا -
شنذخۃ (فسفقت) نئے گھر وغیرہ کی مہمانی کا
کھانا پکانا -
شنذیر (کسکس) غیرت دار آدمی یا بدزبان
شنزہ (ضنفف) نیک آدمی کی چال چلن
شنزب (فسفت) بہت کڑا -
شنزرۃ (فسفقت) کڑا ہو جانا - ہر چیز کی سختی
شنشنۃ (کسکفت) گوشت کا ٹکڑا - یا ہر
چیز کا ٹکڑا - خو طبیعت - عادت -
شنصرۃ (فسففت) موٹاپا - دلداری سختی -
شنصیر (کسکس) موٹاپا - دلداری - سختی
پناہ کی جگہ - ٹھکانا -
شنط (ضفس) یخنی - گلا ہوا گوشت
شنظاۃ (فسفس) پہاڑ کا سرا - چوٹی -
شنظرۃ (فسففت) گالی - گالی دینی - واہیات بکنا

شنظورۃ (فسفسف) بڑا پتھر کہ پہاڑ کے
پھٹے ہوئے کنارے سے گر پڑے
شنظوف (ضسضس) ہر چیز کی شاخ -
شنظیان (کسکفس) بدخو عورت
شنظیر (کسکس) بدخو - بدزبان - موٹھ پھٹ
بڑا پتھر کہ پہاڑ کی پھٹن سے ٹوٹ کر گر پڑے
شنظیرۃ (کسکسف) پہاڑ کا کنارہ -
بدزبان - بدخو - موٹھ پھٹ -
شنع (فس) پرانے چیتھڑے پہاڑ پر کہ
پھینکے ہوئے - برا - زبون -
شنع (فس) مصدر (ف) کسی کو ہلکا سمجھنا - خوار
کہنا - برا کہنا - گالی دینی - بدنام کرنا - رسوا کرنا
شنع (فس) ایک کام اوپرا سمجھنا -
شنعا (فسفم) بہت بری عورت وغیرہ
شنعاب (کسفس) لمبے قد کا آدمی
شنعاف (کسفس) پہاڑ کی چوٹی - پہاڑ کا
سرا - لمبے قد کا آدمی شناعیف (فسکس)
جمع اور پہاڑوں سے اونچا پہاڑ - لمبے
قد کا آدمی سست - عاجز - تھکا ہوا -
شنعۃ (ضسف) برائی -
شنعف (کسفس) لمبا آدمی - ہلتا جلتا
دبلا پتلا ہاتھ پانو
شنعفۃ (فسفف) لمبائی -

علامات اعراب مُنفکستم - یعنی ض ضمہ ف فتحہ ک کسرہ س سکون ت تشدید ن تنوین م مد

ماده
۱ شنق
۲ شنقف
۳ شنقص
۴ شنقم
۵ شنقنق
۶ شنم
۷ شنا
۸ شنف
۹ شنع
۱۰ شنن



اوڑھا کر پالان سے ملاتا جبکہ سوار ہو جاوے
شُنقاء (فنسفم) پرند یا نور کہ بچہ کو بہراوے
شِنقاب (کسفس) ایک قسم کے پرند
شُنقب (ضسض) ایک قسم کے پرند
شُنقصہ (فسفف) ایک چیز کی کتہ کو پہنچایا
ہونا یا ہوا لغت ہے -
شِنقم (کتفس) تھوڑا -
شُنقناق (کسفس) پر یونکا سردار
یا بلا - معصیت -
شَنم (فس)(ن) پھیلنا - پھاڑنا -
شَنم (افنفس) بوچے - کن کٹے -
شَنم (کتف) آگ کی چنگاری جو اوچٹے
شَنوءۃ (فنسف) آلایش سے پاک
صاف - ستہرا - آلایش سے پاک ہونا
صاف ہونا - ستہرا ہونا - ہر چیز سے
کراہت کرنے والا - بھاگنے والا
شنوص (ضفس) ایک چیز کو لازم پکڑنا
شُنوع (ضفس) برائی -
شَنون (ففس) موٹا - دُبلا - لغات
اضداد سے ہی ہو کہا وقت کہ نہ موٹا ہو نہ دُبلا
شَنہ (فقف) پھٹی پرانی مشک -
شنہبہ (ففسف) بہت بڈہا - بڑی عمر کا
شَنیب (فکس) چمکدار دانت -

شَنیر (کتکس) بدخو - بڑا شریر - بڑا عیبی
شَنیرۃ (کتکسف) عیبی شریر - بدخو -
شَنیع (فکس) برا - خراب - نکما سی
شَنیق (فکس) چہرکہ جس سے شہد کی
مکھی کے چھتے کو اُبھار کر چہتہ کو وہین
کہڑا کر دیتے ہین جب کہ مکھیان اپنے
بچوں کو شہد پلانا چاہین - سُوکھا ہوا
شَنیق (کتکس) اپنے آپکو دیکھنے والا جوان
شَنیقہ (کتکسف) عشق باز عورت
شَنین (فکس) پانی کے یا آنسو کے
قطرے - قطرہ قطرہ ٹپکنا - لسی -
دودھ جسمین پانی ملا ہو -
شُوَر (فس)(ن) سبقت کرنی - غمگین کرنا -
تعجب مین ڈالنا - تعجب مین آنا - مسرور ہونا
خوش ہونا -
شُواء (کفم) بُہنا ہوا -
شُواۃ (کفس) بُھنی ہوئی چیز کا ٹکڑا -
شواجر (ففسک) مختلف تیر بڑے چہوٹے
شوار (ففس) خوبی - ہیات - لباس
موٹاپا - آرایش - تہوڑی تھوڑی ہوا -
گھر کا اسباب - آدمی کا ذکر یا کون -
عورت کی فرج -
شوارف (ففسک) شراب کے مٹکے وغیرہ

شواش (ففس) اختلاف -
شواظ (ضففس) آگ کی لو بغیر دہوئین کی
یا آگ کا دہوان اور اُسکی گرمی - آفتاب
کی گرمی - شہوت کا زور - جماع کی خواہش
تیزی - گالی - آواز و فریاد -
شواعی (ففسک) متفرق پریشان -
شواکل (ففسک) جمع شاکل یا شاکلہ
بڑی بڑی گلیان - کوچے -
شوال (فتفس) عیدالفطر کے مہینے کا نام
شوالات (فتفسفس) شواویل (ففسکس) جمع
شوالہ (فتفسف) بچہو کا نام ہے - ایک
پرند جانور - سخن چین عورت یعنے لتری -
شوامت (ففسک) چوپایہ کے پانوٗ
شوانی المال (ففسک) خراب اڑانے والا
کہ جنکے دینے مین بخل نکرے -
شوایتہ (ضفسف) بہوننے کے لیے
گوشت کا ٹکڑا - ہر بہت سی چیز سے
تہوڑا سا - آسان کام - قوم کا بقیہ
یا ہلاک شدہ اونٹون کا بقیہ - اونٹون کا
کے خراب و ناکارہ - بکریون کی خراب مال
شوایتہ الخبز (ففسف) روٹی کا گردہ
شوب (فس) ملانا - آہستہ ہانکنا -
شوربا - خمیر اور پانی تہوڑا سا - یاد و د
وہ کسی چیز مین ملا ہوا - شہد -
شوبۃ (فسف) فریب و مکر - دغابازی -
شوبق (فسف) نان پز کی لکڑی[۱۱] -
چوبک کا معرب ہے -
شؤبوب (ضسضس) مینہہ کی بہرن -
ابر کا ٹکڑا جس سے بڑی بڑی بوندین برسین -
ہر چیز کی حد - ہر چیز کی شدت دفع - ایک
چیز کی خوبی جو پہلے ہی ظاہر ہووے
آفتاب کی گرمی کی شدت اور آفتاب کا
ارتفاع - شآبیب (فمکس) جمع -
شوحرہ (فسفف) بڑے سرین والی عورت
شوحط (فسف) ایک قسم کا پہاڑی
درخت ہے جس سے کمان بناتے ہین
یا ایک قسم کا نبع درخت ہے - یا شوحط اور
نبع اور شریان ایک ہین اور نام کا اختلاف
باعتبار جگہہ کے ہے یعنے وہ جو پہاڑ کے
سرے پر اوگے وہ نبع ہے اور وہ جو
دامن کوہ مین اوگے وہ شریان ہے اور جو
جاے نشیب مین اوگے وہ شوحط ہے -
شوحطۃ (فسفف) ایک شوحط یعنی
بیل کی گہوڑی -
شوذح (فسف) اونٹنی لنبی -
شوذکان (فسففس) شکاری کا جال تہیلا

مادہ
۱ع شوش
۲ع شوظ
۳ع شعع
۴ع شکل
۵ع شول
۶ع شوم
۷ع شنی
۸ع شوی
۹ع شوب
۱۰ع شبب



۱۱ع شبق
۱۲ع شحر
۱۳ع شحط
۱۴ع شذح
۱۵ع شذکن ۱۲

[۱۱] شاید اس سے وہ لکڑی مراد ہے جسپر روٹی گر تہاپتا ہی ۱۲

یا نیچے سے اوپر کیطرف مسواک کرنا - دانت مین درد ہونا - پیٹ مین درد ہونا - بچے کا پیٹ مین پھدکنا ہاتھہ پیر مارنا -

**شوص** (فف) تکبر یا غصہ مین آکر کن انکھیون سے دیکھنا -

**شوصار** (فسقم) آنکھہ جو گوشہ چشم سے دیکھے

**شوصار العین** (فسفص سفس) جو کہ گوشہ چشم سے دیکھے -

**شوصہ** (فسف) ریح کہ آدمی کے پہلو مین اکٹھی ہوجاوے - پہلو کے اندر کا ورم پیٹ کا درد - رگ کا تڑپنا -

**شوصر** (فسف) ہر نوٹہ -

**شوصلہ** (فسفف) شاصلی گہاس یعنی یہہ ایک دوا ہے ہندی اوسکو نام نہیں

**شوطہ بالمل** آفتاب کی گرد جو گہر کے روزن سے آفتاب کی شعاع مین دکھائی دیوے - قدم ڈگ - **شوطہ** (فسف) ایک قدم - اشواط (فسفس) جمع

**شوطبراح** (فسفص ففس) گیدڑ -

**شوع** (فس) اسم - ان دونو کا دوسرا کہجور جنکے درمیان اور نہ پیدا ہوا ہو

**شوع** (فس) الجھے ہوئے بالون والا

**شوع** (فف) پراگندہ و پریشان

بالونکا کانٹے کیطرح سخت ہوجانا - کہوپڑی کی ایک رخسار کی سپیدی -

**شوع** (فس) بان کا درخت یا اوسکا پھل یا ایک گہاس ہے کہ پہاڑ اور نرم زمین میں اوگتی ہے

**شوغر** (فسفف) مضبوط پیدایش کا -

**شوغرۃ** (فسفقف) کہجور کے پٹھے کی زنبیل

**شوف** (فس) اسم - پٹیلا -

**شوف** (فس) مصدر - صاف کرنا جلاد بنا قطران ملنا - آرایش دیا جانا - جہولا -

**شوق** (فس) اسم - نفس کی حرص خواہش میلان خاطر - اشواق (فسفس) جمع -

**شوق** (فسفس) مصدر - باندہنا لٹکانا استوار کرنا کسی چیز کو سہارے پر کہڑا کرنا آرزومند کرنا -

**شوق** (ضس) عاشق لوگ -

**شوقب** (فسف) لمبا آدمی - فراخ سم یا اونٹ کی دو لکڑیان جسپر رسی لٹکاتے ہیں

**شوقلہ** (فسفف) بردبار - صاحب علم ہونا

**شوک** (فس) اسم - کانٹے - شوکۃ (فسف) ایک کانٹا - اشواک (فسفس) جمع

**شوک** (فس) مصدر - کانٹا لگ جانا کانٹا چبھونا - قوت اور تیزی جتلانا - ظاہر ہونا - نکلنا -

ماده

شوص
شوصا
شوصع
شوصل
شوط
شوع
شوغ
شوغر
شوف
شوق
شوقب

۶۷
لا تنقل
لا شوک
۱۲

یہہ ایک درخت کے لفظون کے اسکو ہندی میں کہتے ہیں اور کسی ماہرجنگل کہا ہے اور کوئی کتابوں کہتا ہے گوکہ

شاکل ثندی الجاریۃ لڑکی کی
چھاتین اوبھر آئین—
شوک (فس) شوکہ (فسف) قوت
اور تیزی کرنی—
شوکار (فسفم) سخت بُنی ہوئی چادر—
سخت کپڑا کہ وہ اپنے سبب کلپ کیوجہ سے
شوکہ (فسف) ہتھیار—ہتھیار کی دہار—
ہر چیز کی دہار—لڑائی کی شدت وسختی—
قوت—قدرت—زخم—دشمن کے لیئے
برائی چاہنی—سرخ بادا—پتی چیچک—
لاسے کا کونچ—کونچی—
شوکہ الکتان (فسفس سففس) کہجور
جسمین کہجور کے کانٹے گاڑ کر خشک کرتے ہین
اور اُس سے کتان کو کتان ریزہ سے
صاف کرتے ہین—
شوکہ (فسفف) بند پہاٹک کی کہڑکی
یا اور جو اس صورت سے ہو کہ دروازہ
بند ہو اور کہڑکی کہلی—شوکہ (فسف) جمع
شوکل (فسف) پیادے—لشکر کی
دائین جانب یا بائین—ناحیہ—کنارہ—
ایک قسم کا کانٹا ہی جسے عوسج بہی کہتے ہین
شول (فس) اسم+تہوڑا سا پانی
مشک مین بچا ہوا—ہلکا پہلکا آدمی—

ہر کام مین چلتا ہوا—ہلکی چیز—
شول (فس) (ن) مصدر+شولان (فسفس)
دُم کا بلند کرنا اور اونچا اوٹہانا—کم ہو جانا
ٹہنڈا ہو جانا کسی شی کا جیسے غصہ وغیرہ—
اور قرار پکڑنا—مر جانا—چلا جانا—اور جگہ کا
سونا رہجانا—پہوٹ پڑجانی—ایک گروہ
کی بات کا پریشان ہونا—عزت آبرو
اور سیاست کا جاتا رہنا—ترازو کے
پلے کا چڑہنا—ترازو کی ڈنڈی کا [illegible] ہجانا
گہوڑے کو اوٹہانا—
شولہ (فسف) بچہو کا ڈنک—احمق عورت
منازل قمر کے دو ستارے ہین—
شولہ (فکف) بچہو کو کہتے ہین—
شولقی (فسفکت) شیرینی چاہنے والا
دوستی رکہنے والا—
شولم (فسف) شیلم (فسف) گندم دیوانہ—
شوم (فس) بدفال نحس سنبر قدم—
شوم (کس) سیاہ اونٹ—کالے حبشی
شومی (فسف) بایان مقابل دایان کا
شونتہ (فسف) احمق عورت—غلہ رہنے
کی جگہ—لڑائی کا جہاز—
شوہ (فف) (ن) گردن کی درازی—گردن کی کوتاہی
شہ (فس) شوہتہ (فسفف) [illegible]

بدصورت ہونا - ڈرانا - نظر لگانی - حسد کرنا
دل کا آجانا - دیکھنا -
**شوہاء** (فسفم) نکچڑھی عورت - بھونڈی
عورت - خوبصورت عورت - لغات اضداد
سے ہے - شوم - منحوس عورت - لمبا ہونٹ
بڑی ہتھوتھی اور بڑے تھتھون والا گھوڑا
تنگ دہن کا گھوڑا - لغات اضداد سے ہے -
**شوہب** (فسف) خار پشت یعنے
سیئی - یا سیئی نر -
**شوہۃ** (فسف) دوری -
**شوی** (فف) سہل کام - ہر چیز تھوڑی سی
چھوٹے چھوٹے چوپائے - اطراف ہاتھ
پاؤں - آدمی کا سر - ہر عضو - جسکے کٹنے
یا چوٹ سے آدمی نمرے - بکریان
کی کھال -
**شوی** (فکت) بھنا ہوا - پکا -
**شویۃ** (فکتف) بچے ہوئے اس قوم
کے کہ ہلاک ہوگیا ہو - شوایا (فضنف) جمع
**شویشی** (ضفسکت) ایک قسم کا خرما -
**شویعر** (ضفسف) شاعر کا مصغر یعنی
کم درجے کا شاعر -
**شویکہ** (ضفسف) ایک قسم کے اونٹ

جو دوا مین مستعمل ہوتی ہے اسے - شویل
(فتفس) بھی کہتے ہین -
**شہاب** (ففس) لسی جسمین دو تہائی پانی ہو
**شہاب** (کفس) آگ کی چمک - آگ
کی چنگاری - انگارہ - ہر چیز سپید اور چمکتی
ہوئی کی چمک - آزمودہ کار - رسا آدمی
شہب (ضفض) جمع شہبان (ضسفس)
اشہب (فسفس) جمع مثل اسکی ہین -
**شہاب ثاقب** بھڑکا ہوا شعلہ - اور
اردو مین اس ستارے کو کہتے ہین جو ٹوٹتا ہے
**شہابہ** (ضفسف) لسی جسمین دو تہائی
پانی ہووے -
**شہاجر** (ففسک) ایک قسم کا جانور مردار خوار
**شہادۃ** (ففسف) اطلاع دینی - گواہی
دینی - قسم کھانی - جاننا یا کہنا یا لکھنا
بیان کرنا - چیز درست یقین آگاہی -
خدا کی راہ مین قتل ہونا -
**شہار** (کفس) ماہیانہ مقرر کرنا مشاہرہ تنخواہ
**شہاق** (ضفس) ایک پہاڑ ہے -
**شہام** (ففس) غول بیابانی - دیو -
**شہامہ** (ففسف) تیز رو - قوی ہونا
تیز طبیعت چالاک ہونا -

مادہ
شعو - شہب - شعء
69
شور - شوک - شول - شہب - شہج - شہد - شہر - شہق - شہم - شہر

شہب، شہبر، شہبج

شہب (فس) مصدر۔ گرمی اور سردی کا جلا دینا - رنگ بدل دینا - کال یا موسم شیٔ نے چارے سے دبلا اور ہلاک کر دینا -

شہب (فف) اسم۔ سپیدی جو سیاہی پر غالب آئی ہو -

شہب (فف) (فس) مصدر۔ سپیدی کا سیاہی کا غالب آنا -

شہب (فس) سپیدی جو سیاہی پر غالب آئی ہو -

شہب (فض) روشن ستارے - ہر مہینے کی تین راتین - واحد اسکا شہاب

شہباء (فسفم) سپید کھیری سیاہی ملی ہوئی - بھاری لشکر جسمین بہت سے ہتھیار ہون - گھوڑا جسکی پیشانی مین سپیدی کے خلاف اور رنگ کے بال ہون - قحط کا برس کہ جسمین گھاس اور مینہہ کا پتا نہو - سرد ہوا والی رات -

شہبان (ففقس) ایک قسم کی گھاس ہے -

شہبر (فسف) بڈہا آدمی - موٹا تازہ چوڑا چکلا - بڑ سرا -

شہبرۃ (فسفف) بڈہی عورت کمزور - بہت بڑہیا قبر مین پانو لٹکائے ہوئے موت کے قریب - رد نکلنے کیلئے آمادہ ہونا کھسیانا ہو جانا -

شہبجۃ (فسفف) کام کا درہم و برہم ہونا - کام کا مخلوط و مشتبہ ہونا -

شہد (فس) موم ملا ہوا شہد - شہاد (کفس) جمع -

شہدارہ (کسفسف) بدزبان سخن چین بدکار - کھوٹا - لوگون کے درمیان مین فساد ڈالنے والا ٹھگنا سخت -

شہدانج (فسفسف) شاہدانج -

(فسفسف) شاہدانہ -

شہدر (فسف) مالدار آدمی - دولتمند مرفہ الحال - روپیہ والا -

شہدرہ (فسفف) بچون کا چھہ برس کی عمر تک اوچھلنا کودنا گرنا پڑنا -

شہذارہ (کسفسف) بمعنی شہدارہ (کسفسف)

شہر (فس) دانا - ہلالی چیز - یا ناخنی یعنے جو شیٔ گولائی مین ہلال یا ناخن کے موافق ہو - پہلی تاریخ کا چاند - ہلال - پہلی تاریخ سے لیکر تیرہوین رات تک کا چاند - یعنی کمال سے پہلے پہلے - بھوجالی -

اشہر (فسفض) شہور (ففغس) جمع -

شہر (فس) شہرۃ (فسف) ظاہر کرنا - مشہور کرنا - تلوار سونتنا - تلوار کھینچنا - کسی شیٔ کا بدی کے ساتھہ مشہور ہونا -

| مادہ |
|---|
| شہرب |
| شہرز |
| شہرق |
| شہق |
| شہل |
| شہلم |
| شہمل |
| شہنز |
| شہو |
| ١٧ |
| شہور |
| شہق |
| شہم |
| شہو |
| شہد |
| شہر |

شَہرَب (فسفف) بڑی عمر کا آدمی - شیخ فانی - پیر فرتوت - درخت کا تہالا

شہربة (فسففف) ایک تہالا -

شہریز (کسکسف) ایک قسم کا تازی گھوڑا

شہریر (فسکس) ایک قسم کا چھارا -

شہقہ (فسفف) نعرہ مارنا چیخ مارنا - چلانا

شہل (ففف) نشیلی آنکھون والا ہوجانا - چڑھی ہوئی آنکھون والا میش چشمی -

شہل (فس) پہوٹ -

شہلاء (فسففم) رسیلی نشیلی - گلابی آنکھ والی - حاجت -

شہلة (فسفف) بڈھیا عورت - ادھیڑ عورت پوری عقل کی -

شہلة (ضفسفف) میش چشمی آنکھون کا نشیلاپن - چڑھا ہوا ہونا - رسیلاپن آنکھ کے سیاہی کو سفیدی کے پاس گلابی پن ہو -

شہم (فس) تیز طبیعت - چالاک - اشہام (فسففس) جمع - تیز رو گھوڑا قوی - سردار جسکی بات کو مانین - شہوم (ضفضس) جمع - وہ پتھر کہ شکارگاہ شیر مین اس ترکیب سے لگایا جاوے کہ جب شیر اندر جاوے دروازہ پتھر سے بند ہوجاوے - گھوڑے کو ڈانٹنا - ڈرانا - دھمکانا - ڈرنا -

شہملہ (فسففف) بہت بڈھا -

شہمیل (کسکس) کبنے کا باپ یعنی سب کا بڑا بوڑھا -

شہنیز (کسکس) شونیز - کلونجی -

شہوان (فسففس) خواہان و آرزومند

شہوی (فسفف) آرزومند عورت - شہاوی (ففسفف) جمع -

شہوہ (فسفف) دوست رکہنا - کسی چیز کو چاہنا - اور اسکا آرزومند ہونا - تن کی خواہش - آرزو - تمنا - آسرا

شہود الناقة (ففسفض) اونٹنی کے بیاسنے کی علامتین اور نشان خون جو سب سے

شہورة (فسففف) بنی کنانہ کے دنوں مین سے ایک بڑا دن ہی جیسے عید -

شہوق (ضفضس) بلند ہوجانا -

شہوم (ضفضس) ڈرانا سہما دینا ڈرنا -

شہی (فکت) خواہشمند - آرزومند - پر شہوت مچ مچایا ہوا - مرغوب -

شہید (فکس) حاضر - گواہ - پوری پوری اور سچی گواہی دینے والا - جس نے خدا کی راہ مین جان دی ہو - جو جہاد مین مارا گیا ہو - شہداء (ضففقم) جمع

شہیر (فکس) مشہور جگہ - مذکور - بزرگ نام

[illegible]

مادہ

۱ شہر
۲ شہق
۳ شہو
۴ شیٔ
۵ شوب
۶ شیٔ
۷ شیح
۸ شید
۹ شور
۱۰ شیر
۱۱ شیص

شُہَیرہ (ضکسفت) گدہی یا عورت چہوٹی چہکلی

شَہِیق (فکس) شُہَاق (ضففس) روتے روتے ہچکی لگجانی — نظر لگنی

شَہِیقُ الحِمَار گدہے کی آواز — رینک

شُہَی (ضفت) ناکارہ شئی تہوڑیسی چیز

شَیٔ (فس) اسم — چیز — اشیاء (فسفم) اشیاوان (فسفسفس) اشاوات (فسفس) اشاوی (ففسفک) جمع —

یا شَیٔ (فس) یہہ ایک کلمہ ہی کہ تعجب کے وقت بولتے ہین —

شَیٔ (فس) مصدر (ف) چاہنا — ارادہ کرنا

شِیَاب (کفس) پانی جو کسی چیز مین ملا یا جائے

شِیَاۃ (کسفت) خواہش — ارادہ —

شِیَاح (کفس) قحط — ہر کام مین کوشش کرنی

شِیَاح (کفس) جمع شیح ایک گہاس ہے فارسی مین درمنہ کہتے ہین —

شِیَاد (کفس) اونٹ کو بلانا — چلدی پر خوشبو ملنی

شِیَار (کفس) جمع شیر (فک) نیکوئی — ہیأت — لباس — نازکی — موٹاپا — ہفتہ کے دن کا نام — تیار اونٹ —

شِیَار (کفس) ہفتہ کا دن — اشیر (فسفض) شیر (ضفت) شیر (کس) جمع —

شِیَاص (کفس) بدخو —

شِیَاط (کفس) روئی کی کپڑے گند — لکٹری کی چیراند —

شَیَاطِینُ الفَلا (ففسکسفض سفت) پیاس

شِیَاع (کفس) لکڑی کی چہوٹی جس سے آگ سلگائین — چرواہے کی بانسلی — یا اسکی آواز کہ پیچہے رہی ہوئی بکریونکو ملا دے

شِیَاف (کفس) انکہہ وغیرہ کی بتیان —

شِیَاق (کفس) ایک چیز کہ دوسری مین ملا کر دراز کیجاوے — کسی چیز کے باندہنے کو طناب کا باندہنا —

شَیَام (ففس) نرم زمین —

شِیَام (کفس) خاک — چوہا — شیم (فس) جمع

شِیَان (ففس) خون سیاہ — شیان دوربین — تیز نظر آدمی —

شَیَّآن (فسم) دوربین — مردرسا — تیز نظر

شَیب (فس) بال — بالون کی سپیدی — بوڑہاپا — بالون کا سپید ہونا —

شِیب (کس) کوڑے کا تسمہ — پانی پینے کیوقت مین اونٹ کے ہونٹہون کی آواز — برف کے پہاڑ —

لیلۃ شَیبَاء (فسفم) رات جسمین باکرہ عورت کی بکارت زائل کی جاوے — شب زفاف — مختلف کی رات — مہینے کی آخر رات

**شیبان وملحان** (فتفس وکسفس) جاڑے کے دو مہینے کا نام جن میں سردی زیادہ ہوتی ہے ۔ یعنی چلہ کے دن ۔ وہ دن جسمین سردی ہو اور ہلکی بدلی چھائی ہوئی ہو۔

**شیة** (کف) بکریان ۔

**شیة** (کف) نشان ۔ گھوڑے کے بدن پر دوسرے رنگ کا دھبہ شیات (کفس) جمع ۔

**شیة** (کف) (ص) کپڑے کو چھاننا اچھا کرنا ۔ جھوٹ کہنا ۔ گفتگو کو جھوٹی سچی باتوں سے ٹھیک کرنا ۔ اولاد کی کثرت کتے کی پھیلاوٹ ۔

**شیتان** (فتفس) ٹڈی وغیرہ کا تھوڑا سا ۔

**شیتعور** (فسففس) جو ۔

**شیتغور** (فسففس) جو ۔

**شیح** (فس) کوشش کرنی ۔ احتراز کرنا ۔

**شیح** (کس) ایک گھاس ہے فارسی مین اسے درمنہ کہتے ہین ۔ ایک قسم کی یمن کی چادر ۔ کام پر کوشش کرنے والا ۔ ڈر کر کام کرنے والا شیاح (کفس) جمع ۔

**شیحان** (فتفس) رشک کرنے والا بڑی آن بان کا آدمی ۔ ڈرپوک ۔ بڑے ڈیل ڈول کا گھوڑا ۔ ہر چیز لمبی ۔ سننے کان دوڑنے والا ۔

**ناقۃ شیحا متہ** (فسفسف) بڑی چالاک اونٹنی ۔ قدم باز ۔

**شیخ** (فس) زیادہ عمر کا آدمی کہ اسپر بڑھاپا ظاہر ہوتا ہو ۔ یا پچاس برس یا اکاون برس سے زیادہ کا یا اسی برس تک کا ۔

شیخون (فتفس) جمع ۔ خواجہ ۔ سردار ۔ سیدھی سمجھ والا ۔ عقلمند ۔ شیوخ (ضضس) اشیاخ (فسفس) شیخۃ (کفف) شیخۃ (کسف) شیخان (کسفس) مشیخۃ (فسفف) مشیخۃ (فکسف) مشیوخاء (فسضفسم) مشیخاء (فضفسم) مشائخ (ففسک) جمع ۔ ایک درخت ۔

**شیخ المرأۃ** عورت کا خاوند ۔

**شیخ** (فس) **شیوخۃ** (ضضسف) **شیوخیتہ** (ضضسکسف) **شیخوخۃ** (فسضسف) **شیخوخیتہ** (فسضسکسف) بڈھا ہوجانا ۔ خواجہ ہونا ۔

**شیخۃ** (فسف) بڈھی عورت ۔ بڈھیا ۔ مونث شیخ (فس)

**شیخۃ** (کسف) ایک پشتہ ہے ۔

**شیخون** (فتفس) بڈھا ۔ اسی برس کا بڈھا

**شید** (فس) استرکاری کرنی ۔ بلند کرنا ۔ اونچا کرنا ۔ اٹھانا ۔ ہلاک ہونا

**شید** (کس) چونہ ۔ گچ ۔ مٹی وغیرہ جس سے

مادہ
شذر
شوذ
شذر
شذق
شذم
شور
شیر
شرز
شوز
شیر
شیص
شیص
شیط
شیطن

دیوار کو استرکاری یا کہگل کرین -
شُیذارة (کسفسف) صاحب غیرت -
شُیذة (کسف) عمامہ باندھنے کی صورت دوپٹہ باندھنے کا انداز -
شُیذر (فسف) پانی کا گڑھا یعنی نرم زمین جسمین گڑھے پڑ جائین اور پانی جمع ہو جاوے
شُیذق (فسف) شکرا - چرا - باز وغیرہ شکاری جانور - شاہین -
شیذقان (فسففس) شوذانق (فسففسف) باز یا چرا یا شکرا وغیرہ شکاری جانور
شُیذمان (فسففس) بھیڑیا -
شیذمانہ (فسففسف) جوان اونٹنی قدم باز - چالاک - تیز رو -
شَیر (فتک) مشورہ دینے والا -
شُورا (ضفقم) جمع - تیار گھوڑا شیار (کفس) جمع
شُیر (کف) تنہ دار گہاس - روئیدگی جسکی تنہ ہو - شیرة (کفف) ایک - تا وحدت ہے
شیراز (کسفس) جمے ہوئے دودھ کا پھوک یعنے دودھ کو جما کر ٹپکاتے ہین اور پھوک کا پنیر وغیرہ بناتے ہین -
شواریز - شراریز - شاریز (فقسکس) جمع - طہمورث کے بیٹے کا نام جسنے بلاد فارس مین ایک قصبہ بنا کر شیراز نام رکھا

شَیرة (ذکتف) اچھا - عمدہ - تحفہ -
شیز (کس) آبنوس کی لکڑی یا شیشم کی یا اخروٹ کی لکڑی یا ایک کالی لکڑی جس کے پیالے وغیرہ برتن بناتے ہین
شَیْس (فک) سخت کڑا -
شیش (کس) شیشاء (کسفم) چھوارا جسکی گٹھلی ابھی تک سخت نہوئی ہو - وہ کھجور یا چھوارا جسکی گٹھلی کڑی نہو -
شَیص (کس) چھوارا جسکی گٹھلی سخت نہو
شیصاءة (کسفسف) دانت کا درد - پیٹ کا درد - ایک قسم کی مچھلی - ایک قسم کا خراب چھوارا -
شَیط (فس) شیوط (ضفس) شیوطہ (فضفسف) شیاطہ (کفسف) جلجانا - پکتے پکتے گھی وغیرہ کا گڑھیا جانا - ہلاک ہو جانا - ایک شئ کا تقسیم ہو جانا اور کچھ نہ بچنا - ملانا - جلدی کرنی - دوڑ دھوپ کرنی - رایگان جانا - ایک چیز کا جل بھن کر رہجانا -
شَیطان (فسقس) دیو - سرکش اور شریر اور ہر ایک آدمی یا پری یا چوپایہ وغیرہ - شیاطین (فقسکس) جمع - سانپ اونٹوں کے سُرین کا ایک داغ ہے

سید ہاران ہے ایڑی تک۔
**شیطان الطاق** ایک شخص کا لقب ہے
**شیطرج** (کسفف) چترک ایک گہاس ہے
سرخ رنگ بہت تیز اور باریک ہندی مین
چیتہ اور چترک کہتے ہین۔
**شیطنہ** (فسفف) سرکشی کرنی شرارت
کرنی۔ نافرمان ہوجانا۔
**شیطی** (فسکت) غبار جو اوپر چڑہ گیا ہو
گرد آسمان پر چڑہی ہوئی۔
**شیظ** (فس) نیزہ وغیرہ۔
**شیظان** (فسفس) بدخو۔ کڑے دلکا
بے رحم۔ چنچنا۔
**شیظم** (فسکت) قد آور جوان موٹا تازہ
لمبی بیل کا گھوڑا انہی عمر کا۔ لمبے قد کا
اونٹ جوان۔ شیاظمۃ (ففسکف) جمع۔
پرانا سیئ بڑی عمر کا یعنی خارپشت سیہ
**شیظمی** (فسکت) قد آور جوان موٹا
تازہ۔ بہت بولنے والا۔ خوش تقریر
مقرر۔ اچہا خوبصورت گہوڑا۔ شیر۔
**شُیع** (فس) اسم۔ اُن دونون بچون مین کا
دوسرا بچہ کہ اُنکے درمیان مین اور
کوئی بچہ نہ پیدا ہوا ہو۔ مثل۔ مانند۔
شیر کا بچہ۔ اشیاع (فسفس) جمع

مقدار۔ اندازہ۔ اٹکل۔
**شیع** (فس) مصدر (فس لا)۔ شیوع (فضس)
**شیعوعۃ** (فسفسف) **شیعان**
(ففسں) خبر کا ظاہر ہونا۔ پہیل جانا۔
کہل جانا۔ پُر کرنا۔ بہر دینا۔
**شیع** (فتک) تابع۔ پیرو۔ پچہلگو۔ شیعا
(ضفضم) جمع۔
**شیع النسا** (کسفف) عورتون کی عقل کی
عمل کرنے والا۔ عورتون سے خلطہ
ملطہ رکہنے والا۔ انکیں ملا جلا رہنے والا
**شیعۃ** (فسف) ایک درخت ہی جسکے
پہول کو شہد کی مکہی کہاتی ہی اور اُسکا
شہد نہایت صاف اور نفیس ہوتا ہی
اور اُس سے کپڑون کو بساتے ہین
**شیعۃ الرجل** مرد کے پیچہے چلنے
والے اور اُسکے یار و مددگار۔ گروہ
مجمع۔ ٹولی۔ رافضی کیونکہ اپنے تئین
پیرو کار علی کرم اللہ وجہہ کے سمجہتے ہین
اشیاع (فسفس) شیع (کف) جمع
**شیعہ** (فتکف) مشترک۔
**شیف** (کس) کانٹا جو کہجور کے پیڑ
کی نوک پر ہوتا ہی۔
**شیفان** (فتکفس) قوم کا دیدبان

۷۵
شیظم
شیع
شیف
شوف
۱۲ ۱۲ ۱۲

شیقہ (فکف) قوم کا دیدبان
شیق (فکک) مشتاق - آرزومند -
شیق (کس) پہاڑ کی چوٹی - یا پہاڑ مین
بہت سخت جگہہ - یا گوشہ پہاڑ مین ہموار
زمین جسمین راہ چلنی مشکل ہو - سر ذکر -
حشفہ - ایک قسم کی مچھلی - ایک چیز کی جانب
اور طرف - گھوڑے کی دم کے بال -
ایک آبی پرندہ سپید رنگ کا - پہاڑ کی
دڑار - پہاڑ کی چوٹی دڑار - یا دو بڑے
پتھرون کے درمیان مین کا کھوکھرا پن
لمبا پہاڑ -
شیقہ (کسف) آبی پرندہ -
شیکران (فسففس) ایک گہاس ہی
شیم (ضن) (کس) تلوار کو میان کرنا - تلوار کو
سونتنا - لغات اضداد سے ہی - برق کو
سر اوٹھا کر دیکہنا بدین نظر کہ کدہر کوندتی
ہی اور کہان بارش ہوتی ہی - ذکر کا آلہ
بکارت مین وہان تک پونہچنا یا اپنی مراد
تک جانا - خاک مین ملانا -
شیم (ض) (فس) شیوم (فضس) لڑائی مین
مضبوط اور ٹھیک ٹھیک حملہ کرنا - ایک
چیز مین داخل ہونا - اڑ لگانا - چھپانا -
پوشیدہ کرنا -

شیم (فف) زمین جو کبھی کھودی نہ گئی ہو
اور بہت کڑی ہو -
شیم (کس) ایک مچھلی ہی -
شیمہ (کسف) خصلت - عادت - زمین
کھودی ہوئی مٹی شیم (کف) جمع طبیعت
شیمدان (فسففس) بھیڑیا -
شیمل (فسف) شامل شمل (فسف)
(فف) شمال (فسف) شومل
(فسف) شمول (ففس) شمیل
(فکس) بمعنے شمال یعنی شمالی ہوا - اور تری ہوا
شین (فس) عیب - برائی -
شین (ض) (فس) کسی کو عیب دار کرنا -
شین (کس) حرف ش - حروف
تہجی سے ایک حرف ہی -
شینیز (کسکس) کلونجی
شیوع (ففس) چھپٹیان وغیرہ
جس سے آگ بھڑکاوین -
شیوہ (ففس) لوگون کے عیب کہنے والا
شیہ (ض) (فس) کسی کا عیب کرنا -
شیہور (فسففس) شہبرۃ (فسففف)
بڈہی کمزور قبر مین پانو لٹکائے ہوئے
شیہم (فسف) سیہی یعنی خارپشت -
شیہمہ (فسفف) بڑی عمر کا - بہت بڈہا -

١ شوق
٢ شوق
٣ شیق
٤ شکر
٥ شیم
٦ شمد
٧ شمل
٨ شان

٤٧

مادہ

شُتَیت (فکس) شو کر کہانے والا گھوڑا ناخن سے کینے والا گھوڑا جسکے دونو پاؤں کے سُم دونو ہاتھونکے سُم سے چھوٹے ہوں
شُتَیخ (منفس) تصغیر شیخ (فنس)

شتت
شتخ
صبأ
صبب
صبح
صبح
صبح

# باب الصاد المہملہ

صَاء (فنس) صَاۃ (فنم) بمعنی صاۃ (فنسف) پانی جو بچہ دانی مین سے بعد ولادت کے نکلے - پانی خون وغیرہ پلید چیز جو سلا مین یا رحم مین بچہ کے سر پر ہووے اور بعد ولادت کے اُس سے باہر نکلے -

صَاب (فنس) برستا ہوا مینہہ مینہہ چہرہ -

صَابَۃ (فنسف) آفت مصیبت ضعف سُستی - کم عقلی - ایک کڑوا درخت ہے صاب (فنس) جمع -

صَابِح (فسک) پیدا اور آشکار چنانچہ کہتے ہین - الحق الصابح یعنی ظاہر حق -

صَابِر (فسک) صبر کرنے والا کسیکو قتل کے لیئے روکنے والا -

صَابِع (فسک) اونٹنی جسکے تھن دودھ سے بھرے ہوئے اور خوش رنگ ہون

صَابِی (فسک) ایک مذہب سے دوسرے مذہب مین چلا جانے والا -

صابئون (فسکفس) صباۃ (فنفس) جمع

صَابِیَۃ (فسکف) صبا اور شمال کے درمیان کی ہوا -

صَاح (فسک) ابر سے کہلا ہوا دن -

صَاحِبُ البَرِید قاصد کا بھیجنے والا -

صَاحَۃ (فسنف) چٹیل میدان جس مین کبھی گہاس نہ اوگے -

صَاخَۃ (فسنف) سخت آواز کہ کان کو بہرا کرے - قیامت - بلا و سختی -

صَاخَۃ (فسنف) ہڈی کی شو جن کاٹنے یا ٹوٹنے کے سبب کہ اسکا اثر باقی ہو - سختی - صاخات (فسفس) صاخ (فس) جمع

صَاخِد (فسک) درخت کہجور کا جسکا بکل تک اوڑ گیا - ترقے کی گرمی -

صَاخِر (فسک) لوہے کی لوہے کے گرنے کی آواز -

صَاخِرَۃ (فسکف) گہڑا - مٹکا جہجر ٹھلیا -

صَادِ (فسک) پیاسا -

77

صبأ
صبور
صحو
صحب
صحح
صحخ
صحخ
صحخ
صحد
صحخر
صدی

علامات اعراب ضفکستم - یعنے ض ضمہ ف فتحہ ک کسرہ س سکون ت تشدید م مد

ماده

1 صید
2 صدر
3 صدع
4 صدق
5 صدی
6 صر
7 صور
8 صرخ
9 صرد
10 صرف
11 صرم
12 صرع



**صاد** (فس) حروف ہجا میں سے ایک حرف ہے - بمعنی صید - ایک بیماری ہے کہ اونٹ کی ناک سے پانی بہتا ہے تانبا - اونٹ کی دونوں آنکھ کے درمیان ایک رگ ہے کہ جس کے باعث بیماری صید میں مبتلا ہوتا ہے - اصیاد (فسفس) جمع - اصائد (ففسک) جمع الجمع -

**صادر** (فسک) پھر آنے والا - لوٹ آنے والا - پانی پر سے پھرنے کی راہ

**صادرۃ** (فسکف) سدرۃ المنتہی کا نام

**صادع** (فسک) پہاڑ جو لمبا چلا گیا ہو یا پانی کی رو اور نالہ جو دور تک چلا گیا ہو روشن صبح -

**صادق** (فسک) سچ بولنے والا - سچا - سچ - ظاہر - روشن -

**الصبح الصادق** دوسری فجر یعنی ایک فجر سے پہلے ہوتی ہو اسکو صبح کاذب کہتے ہیں

**صادیۃ** (فسکف) پیاسی -

**صار** (فسلت) چند درخت گھنا جسکی شاخیں ایک دوسری سے لپٹی ہوئی دور تک پھیلی ہوئی ہوں -

**صارۃ** (فستف) حاجت - پیاس - صرائر (ففسک) صوار (ففست) جمع -

**صارۃ** (فستف) نافہ مشک - درختوں کا جھنڈ

**صارۃ الجبل** پہاڑ کی چوٹی -

**صارخ** (فسک) فریاد کو پہنچنے والا فریاد چاہنے والا - لغات اضداد سے ہے

**صارخۃ** (فسکف) فریاد کو پہنچنا - فریاد چاہنے والے کی آواز -

**صارد** (فسک) گذرجانے والا -

**صارف** (فسک) مست کتیا -

**صارم** (فسک) تلوار - دلاور - دلیر - چالاک - رسا چلتا ہوا - جیالا - بڑے جیوٹ کا آدمی - شیر -

**صاروج** (فسفس) راکھ اور چونا ملا ہوا

**صاری** (فسک) کشتیاں - ملاح صراء (ففتفم) صراری (ففسکت) صراریون (ففسکتفس) جمع - کشتی کا مستول -

**صاریۃ** (فسکف) کواں جسکے پانی کا دیر تک نہ کھینچے جانے سے رنگ اور مزہ بدل گیا ہو -

**صاصاۃ** (فس فف) کتے کے بچے آنکھ کھلنے سے پہلے دیکھنے کا ارادہ کرنا - ڈرنا - خوار ہوجانا - ذلیل ہونا - تابعدار ہونا - آواز لگانا - آواز دینی - یا کھجور کے درخت کا نر کی جفتی کو نہ قبول کرنا -

آدمی کا بد دل ہونا -
**صاصل** (فسف) صوصلاۃ (فسففس) ایک گھاس ہے -
**صاع** (فس) ایک پیمانہ ہے جس سے ماپ کر مسلمان عید کے دن کا صدقہ اور قسم کا کفارہ وغیرہ دیتے ہیں - اور وہ چار مد کا ہے اور مد ایک رطل اور تہائی رطل کا اور رطل بارہ اوقیہ کا اور ایک اوقیہ ایک استار اور دو تہائی استار کا اور ایک استار ساڑھے چار مثقال کا ایک مثقال ایک درہم ۳/۷ درہم کا اور ایک درہم چھہ دانگ کا اور ایک دانگ دو قیراط کا اور ایک قیراط دو طسوج کا اور ایک طسوج دو جو میانہ کا داؤدی کہتا ہے کہ صاع کہ جسکے وزن مین اختلاف واقع ہو وے وہ چار مٹھی چیز متوسط آدمی کی ہے اصوع (فسفض) اصوع (فسفض) اصواع (فسففس) صوع (ضفس) جمع - زمین پست نشیب کی جگہہ - بلا - ڈنڈا - چوگان - وہ جگہہ کہ جسے کھیلنے کے جھاڑین جیسے اکھاڑہ گیند گھر وغیرہ - شتر مرغ کا سینہ جس قدر کہ زمین کو لگے -
**صاعب** (فسک) پتھریلی زمین کہ جسمین درخت ہون اور بوئی جاوے -
**صاعۃ** (فسف) زمین پست - وہ جگہہ جسے عورتون نے روئی مسلنے کے لیئے جھاڑا ہو -
**صاعد** (فسک) اوپر چڑہنے والا -
**صاعقہ** (فسکف) مرگ - ہر عذاب مہلک ہولناک عذاب کی آواز - یا ابر کے ہانکنے والے فرشتہ کا کوڑا کہ جب زمین پر گرتا ہے جسپر پڑتا ہے جلا دیتا ہے - یا آگ کہ جب بجلی خوب کڑکتی ہے آسمان سے گرتی ہے -
**صاعقہ** (فسکف) مصدر - آسمان سے آگ گرانی -
**صاغر** (فسک) ذلیل آدمی - خوار - جو کہ ظلم وستم ذلت وخواری دہول دہپیہ گالی گلوچ سے خوش رہے بھغرۃ (ففسف) جمع -
**صاغیۃ** (فسکف) جو کہ اپنی حاجتون کی خاطر اور کے محتاج ہون - احتیاج کے سبب سے کسی کے ساتھہ لگے رہین -
**صاف** (فسک) بڑے بڑے بالونوالا انبن ہا -
**صاف** (فسک) صاف - خالص
**یوم صاف** ٹھنڈا دن سنے ابر -
**صاف** (فس) گرم -
**صافۃ** (فسفف) اونٹ جو قطار مین

مادہ: صصل - صع - صعب - صعد - صعق - صعد - صعق - صغر - صغو - صغون - صفو - صفو - صفف - صفف
مولوی محمد عبدالرحمن صاحب مدظلہ ۱۲

مادہ: ۱ صفف ۲ صفح ۳ صفد ۴ صفر ۵ صفق ۶ صفن ۷ صوق ۸ صقر ۹ صقع ۱۰ صقل

چلین - صوافّ (ففسّت) جمع -

وَالصَّافَّاتِ صَفّا برابر برابر صف باندہے ہوئے یعنی فرشتے قطار باندہے ہوئے تسبیح کہتے ہوئے آسمان مین اور اُنکے لیئے جدے جدے رتبے ہین کہ اُن مرتبون پر نمازیون کی مانند قطار باندہے ہوئے کھڑے رہتے ہین -

صَافِح (فسک) اونٹنی جسکا دودھ خشک ہوگیا ہو

صَافِد (فسک) جس کے دونون پانوٴ بیڑی مین ہون -

صَافِر (فسک) چور - ایک پرندہ ہے ڈرپوک - جیسے عرب اپنی زبان مین کہتے ہین اَجْبَنُ مِنْ صَافِر یعنے صافر سے زیادہ بزدلا ہے - ہر پرندہ بولنے والا - ہر پرندہ کہ شکاری نہو -

صَافِقَہ (فسکف) آدمیونکا گروہ - مجمع - انبوہ بولی سختی - حادثہ - صوافق (ففسک) جمع -

صَافِن (فسک) گھوڑا جو تین پانوٴ پر زور دیئے ہوئے اور چوتھے سُم کا سرا ٹکائے ہوئے کھڑا ہو - صافنات (فسکفس) جمع - وہ شخص جو دونون پانون جوڑکر کھڑا ہوا ہو - پنڈلی کی رگ -

صَاق (فس) ساق - پنڈلی -

صَاقِرَہ (فسکف) بلا نازل ہونے والی

صَاقِع (فسک) سر پہ مارنے والا چانٹا لگانے والا - آواز والا -

صَاقِل (فسک) زنگ چھڑانے والا صیقل گر - صقلہ (ففف) جمع -

صَاقُور (فسفس) زبان - کلہاڑا - گرُل

صاقورۃ (فسفسف) آواز لگانے والا تیسرا آسمان -

صَاکّ (فف) جم جانا چپٹنا - لپٹ جانا

صاک (فف) اسم ہے انسان کے پسینے کی

صاکہ (فسف) تر لکڑی کی بو -

۱۲ صَاکمہ (فسکف) سختی تکلیف مصیبت - صواکم (ففسک) جمع -

۱۳ صَال (فست) زور کا مینہہ - موسلادھار مینہہ بڑی بڑی بوندیونکا مینہہ کہ زمین میں گڑھے ڈال دے -

۱۴ صَالِب (فسک) پیٹھ کی ہڈی گردن سے لے کر ڈھی تک - فقرات کمر - ریڑہ

۱۵ صَالّہ (فستف) بلا و سختی -

صَآلّہ (فمف) حملہ کرنا - اونٹ وغیرہ کا آدمیون پہ دوڑنا -

۱۶ صَالِح (فسک) نیک قوم ثمود کے نبی علیہ السلام کا نام ہے -

جرب صَاخح کھجلی کہ جسمین کھال کی ورم جاوے یا کھاتے کھاتے چھلجاوے۔

صَالِدٌ (فسکف) کھٹکھٹاتے ہوئے دانت۔ صوالد (ففسک) جمع۔

صَالِغٌ (فسک) گاے بکری جسنے چھہ برس کے دانت ڈالدیئے ہون۔ صوالغ (ففسک) صلغ (ضتف) جمع۔

صَامِ (فس) (دس) بہت پانی پینا۔ فوج کا کسی کو رستہ تبلاتا۔

صَامِتٌ (فسک) جما ہوا دودھ بیش اونٹ۔ سونا چاندی اور جواہرات لعل ہیرا۔ پنا۔ زمرد۔ یاقوت۔ نیلم۔ پکھراج۔ جزر۔ حدید۔ عقیق۔ سنگ ستارہ۔ دہان فرنگ۔ فیروزہ۔ چینی وغیرہ۔ جمادات۔

صَامَرْیُوْمَا (فسفس فسف) سریانی لفظ ہی بمعنے حشیشۃ العقرب۔ جسکو ہندی مین بچالو کہتے ہین۔

صَامِغَانِ (فسکفس) دونون باچھین یا آب دہن کے جمع ہونے کی جگھہ ہونٹھہ کے دونون جانب مین۔

صَامِنٌ (فسک) بہو کھا پیاسا۔

صَامِلٌ (فسک) خشک۔ سوکھا۔

صَامُوْرَۃٌ (فسفسف) نہایت کھٹا دودھ

صَانِعٌ (فسک) پیشہ ور۔ کاریگر۔ کاریگری کرنے والا۔ بنانے والا۔ صناع (ضتفس) جمع

صَانِقٌ (فسک) بڑا طاقت ور اور خوب مضبوط۔ شتربان۔ ساربان جو اونٹون کی خدمت مین ماہر ہو اور منجہا ہوا ہو۔ صنقہ (ففف) جمع۔

صَانِی (فسک) خدمت گار۔ ملازم۔ نوکر۔ چکر یا جسکے کوئی خدمت سپرد ہو۔

صَادِی (فسک) سوکھا۔

نخلہ صَادِیَہ چہارے کا درخت جو کہا ہوا ہو۔

صَاہِلٌ (فسک) اونٹ جو ہاتھہ پانو زمین پر دیدے مارے اور کاٹنے کو دوڑے بسبب سانس پھولنے کے نہ ٹہرا رہے اور اسکے پیٹ سے سانس کی آمد کی آواز آوے۔

صَاہِلَہ (فسکف) آواز۔ کہتی مین بہت ہنہنانا

صَاہُوْر (فسفس) غلاف قمر۔

صَائِبٌ (فسک) ٹھیک کام کرنے والا ضد خاطی یعنی چوکنے والا۔ موسلادہار مینہہ جہڑی۔ مینہہ کہ برابر برسے جاوے۔

صَائِتٌ (فسک) فریاد کرنے والا۔

صَائِحَہ (فسکف) گریہ۔ پیٹنے کی آواز۔

صَائِدٌ (فسک) شکاری۔ شکار کہیلنے والا

ننکار کرنے والا -

صَائِرُ الْبَاب کواڑ کی دراز - دڑاڑ -

صَائِرَة (فسکف) سوکھی گھاس کہ بعد سبز ہوئے نیکے کھائی جاوے -

صَائِغ (فسک) سونار -

صَائِف (فسک) بڑی بڑی پشم والا -

صَائِف (فسک) گرم دن -

صَائِفَہ (فسکف) غزوہ روم کیونکہ یہ گرمی میں لڑے تھے -

لَیْلَةٌ صَائِفَہ گرم رات -

صَائِق (فسک) چمکنے والا -

صَائِم (فسک) پیاسا -

صَائِم (فسک) روزہ دار - روزہ سے ہر شخص کہ کھائے نہ بولے نہ چلے پھرے نہ نکاح کرے - اسمین واحد جمع برابر ہے کھڑا ہونے والا - اوٹھا ہوا - صوام (ضتفس) صیام (ضتفس) صوم (ضتف) صیم (ضتف) صیامی (ضفسف) جمع -

صَبّ (فت) کہانے وغیرہ میں سے جو کچھ کہ گرایا جاوے جیسے شرابیوں کی رسم ہے کہ پہلے سے کچھ گرا دیا کرتے ہین ریزان - عاشق

صَبّ (فت) (ن) بہانا - اوتر جانا - جاتا رہنا

گم ہو جانا - کھو جانا -

صَبْء (فس) صبوء (ضفس) صبوءة (ضفسف) (کف) ایک مذہب سے دوسرے مذہب میں جانا - کسی پر دشمن کو راہ نمائی کرنی - کھانے میں ہاتھ ڈالنا - بچے کے دانت نکلنے - اونٹ کے بچے کی کچلیان نکلنی - چھپے ہوئے شے کا نکلنا - ثریا ستارے کا نکلنا -

صَبَا (فف) اوتری ہوا جسے قبول بھی کہتے ہین - ضد دبور - اسکا صبوان (ففس) صبیان (ففس) تثنیہ ہے - صبوات (فففس) اصبار (فسفم) جمع -

صَبَا (فف) صبو (ضفت) (س) باد صبا کا چلنا - اوتری ہوا کا چلنا -

صِبا (کف) لڑکپن -

صَبَابَة (فففف) عشق و شوق - نرم دلی رقت قلب - عشق کی گرمی اور سوزش عشق کی تنگ دلی اور اولجھن -

صبابة (ضفسف) برتن میں بچا ہوا پانی یا دودھ

صَبَاح (فقس) تڑکا - فجر - نور کا تڑکا -

صِبَاح (ضفس) قندیل کا شعلہ چمک حسین آدمی خوبصورت -

صبیح (ضفقس) خوبصورت حسین آدمی -

صَباحۃ (ففسف) خوبصورتی -
دَمُ صَباحی خون جو ٹپکتا ہو یعنی بہت سرخ
صُباحیتہ (ضفسکتف) چوڑی چوڑی پیشانی
صُبار (کفس) شیشہ - بوتل وغیرہ کی ڈاٹ
شیشہ وغیرہ کے منھ پر باندھنے کا کپڑا
کھٹے درخت کا پھل - کھٹا پھل - ایک
دوسرے کو صبر دینا تسلی دینی -
صبار (ضفس) تمر ہندی - املی جنون سودا
صبار (ضتفس) تمر ہندی - املی -
صبارۃ (ففسف) کنکریان - لوہے کا
ٹکڑا یا پتھر کا ٹکڑا - کڑاکے کا جاڑہ -
سردی کے موسم مین جاڑے کی شدت
صبارۃ (ففستف) سردی کا کڑاکا
جاڑے کے موسم مین -
صبارۃ (فتفسف) زمین بلند کڑی -
سخت زمین کا ٹیلہ -
صُباصب (ففسک) دلدار سخت کھڑا -
صُباغ (کفس) رنگ -
صَبّاغ (فتقس) رنگریز رنگیگر - جھوٹ
بولنے والا کہ اپنی چرب زبانی اور جھوٹ
سے بات کو رنگ دے -
صُبب (ضفف) نشیب زمین گڑھا جہین
برساتی پانی اکٹھا ہو جاتا ہی - ندی کا بہاؤ
ڈھال - بھیڑ زمین - نشیب زمین کا رستہ گھاٹی
اصباب (فسفس) جمع -
صَبِب (فف) (س) عاشق و شیفتہ ہوجانا
صبیۃ (فتف) عاشق مزاج عورت کسی سے لگی ہوئی
صبتہ (ضتف) کھانے وغیرہ مین سے
جو کچھ گر جاوے - کھانے کے بھورے
یعنی دسترخوان پر کے کھانے کے ریزے
گھوڑون اور اونٹون کا گلہ - بکریون کا ریوڑ
دسترخوان جسپر کھانا رکھین - یا سو سے
کم اونٹون کا گلہ - آدمیون کا گروہ
مجمع - ٹولی - رات کا حصہ - تھوڑی سی رات
ہر چیز مین سے تھوڑی سی - بچا ہوا پانی
اور بچا ہوا دودھ برتن مین -
ضُبث (فس) (ن) کپڑے مین پیوند لگانے
رفو کرنا -
صُبح (ضس) تڑکا - نور کا تڑکا - بھور -
فجر - دن کا شروع - اصباح (فسفس) جمع
بھورے بالون والا ہونا -
صَبِح (فف) (س) لوہے کی چمک -
بھورے بالون والا ہونا - صبح کے
وقت کسی کے پاس آنا -
صبحاء (فسفم) بھورے بالون والی عورت
صبحان (فسفس) خوبصورت حسین

صبح
صبب
صبب
٨٣
صبغ
صبب
صبث
صبح
١٢ ١٢
١٢

صبوحی کش - صبح کیوقت شراب پینے والا
صُبحان (ففقس) شراب صبوح پینے مین جلدی کرنیوالا
صبحہ (ضنسف) صبح کی نیند - وہ کام
جسمین علی الصباح مشغول ہون - سیاہی
سرخی مائل یا سپیدی سیاہی مائل یا سرخی
سپیدی مائل یا زردی مائل یعنی بھورا پن -
صبحی (فنسف) عورت صبوحی کش -
وہ عورت جسکو صبح کیوقت شراب پینے کی عادت ہو
صُبحہ (فنسف) شورزمین - صباح (کفس) جمع
صَبر (فس) شکیبائی - صبر - گھبراہٹ کی ضد
صبر (فس) (ن) کسی کو ایک چیز سے
روکنا - کسی کو قتل کے لیے روکنا - لازم نا
صبر کرنا - قائم مزاج ہونا ہمیشگی قبول کرنی
صبر (فس) صبارۃ (ففسف) (ن)
ضامن ہونا - ضامن دینا - ڈھیر کرنا -
صبر (فک) ایلوا یعنی ایک درخت کا عصارہ ہے
صبر (ضنس) کنکریالی زمین -
صبر (فق) برف -
صبر (کس) کنارہ - ہر چیز کی پرکاری
دل - سپید ابر - اصبار (فنففس) جمع
پانی پینے کے برتن کا کنارہ -
صبرۃ (فنسف) حوض مین جو کچھ کہ پیشاب
گوبر مینگنی سے بیٹھا ہوا جما ہوا ہو -

صبرۃ (ضنسف) گیہون کا ڈھیر جسے
نہ ناپا نہ تولا - آٹا وغیرہ چھنا ہوا - سخت کنکریان
کہ ایک جگہہ اکٹھا ہو گئی ہون - صبار -
(کفس) جمع - جاڑے کے موسم کی
سردی کا کڑاکا -
صَبرۃ الشتاء - چلہ کا جاڑا -
صُبصاب (فنففس) دلدار سخت -
بھی کچی چیز - ایک چیز مین سے جو کم ہو گیا ہو حرص
دلا ور آدمی - جیالا - بڑے جیوٹ کا سچالا (?)
صبصب (فنسف) دلدار سخت -
صبصبۃ (فسفف) پریشان اور نیست و نابود
کر دینا - تتر بتر کرنا - لشکر کو پریشان کر دینا -
صُبط (فس) ایک بہت لمبا آلہ ہے
کسان کے آلات مین سے -
صبع (فس) (ف) کسی پر انگلی اوٹھانی
حقارت کی نظر سے انگلی سے بتانا -
کسی کیطرف انکھہ سے اشارہ کرنا - برتن
سے انگلی کے سہارے پانی گرانا -
کہ ٹونٹی کیطرح دہار بندہ جاے - انگلی
سے مرغی کو ٹٹولنا کہ انڈا دیتی ہے
یا نہیں - عزور -
صِبغ (کس) رنگ - اصباغ (فنففس) جمع
سالن جس سے روٹی کھاوین - صباغ (کفس) جمع

ص ب ح
ص ب ر
۸۸
ص ب ب
ص ب ط
ص ب ع
ص ب غ

صُبغ ثمن (کس) واجبی قیمت - مناسب
قیمت - ٹھیک ٹھیک قیمت - مُول - دام
صبغ (فس) (ف ض ن) رنگنا - ڈبونا
غوطہ دینا -
صبغۃ (کسف) رنگ - دین - مذہب طریقہ
صبغۃ (فنسف) کچی کھجورین جو پکنے لگین ہون اور بیندی کیطرف سے سرخ ہو چلے ہون
صُبن (فس) (ض) روکنا -
وصبن الہدیۃ عنا صبنا بازرکھا
سوغات کو ہم سے -
صبن المقامر الکعبتین پہینکا
پاڑ ہاتھ لا جواری نے کعبتین کو -
صبن عنہ الکاس پہیر دیا یا گھما
دیا جام کو اس سے اور کیطرف -
صبنا (فنسفم) جواری کا ہاتھ جبکہ
الٹی کرنے کے لیئے جھکائے -
صبنی (فسک) سنار کی کا عرق نچوڑا ہوا
صُبو (فس) صبو (ضضت) صبی
(کف) صبا (ففم) (ن) کہیل کود
اور لڑکپن اور جوانی کی بیوقوفیونکی طرف مائل ہونا
صُبوب (ضفس) پانی گراہوا پہینکا ہوا
صُبوۃ (فسف) جوانی کی نادانی -
لڑکپن کہیل کود - تلوار کی دہار - باڑہ -

صبوۃ (فسف) صبوۃ (ضفضف) صبو
(ضفضت) لڑکپن کیطرف جہکنا - میل کرنا
اور مشتاق ہونا - خواہش کرنی - چاہنا -
میلان کرنا - پہیرنا -
صَبوح (ففس) دودہ شراب وغیرہ جو
صبح کیوقت پئین خلاف غبوق - اونٹنی جو
صبح صبح دوہی جاوے -
صَبور (ففس) صابر - متحمل - بردبار - صبر کرنے
والا - درگذر کرنے والا - کہ گناہگارون
اور خطاوارون پر سوا خدا نکرے بلکہ انکو
بخشدے یا انکی گرفت مین جلدی نکرے
صبورۃ (ففسف) وہ آدمی جو قتل کے
لیئے روکا گیا ہو -
صُبوغ (ضضس) (ف ض ن) چہاتیان
یا تہن جنمین دودہ اوتر آوے خوشرنگ ہونا -
کسی کی طرف اشارہ کرنا - دراز ہونا - لمبا ہونا
صَبِی (فکت) لڑکا یا دودہ پیتا ہوا لڑکا
آنکھہ کی پتلی - کان کی لو کی ہڈی - تلوار
وغیرہ کی دہار - باڑ - سردار بزرگ - قوم کا
رئیس - پاؤن کی پیٹھہ - انگلیون کی
جڑ تک - ٹھوڑہی - اصبیہ (فسکف)
اصب (فسک) صبوۃ (کسف) صبوان
(کسفس) صبیان (کسفس) جمع -

ر ضنن
ع صبن
ع صبب
ع صبب
ع صبع
ع صبغ
ع صبی

۸۵

ٹ صبر
ٹ صبغ
ٹ صبی
۱۲
جواریون کی اصطلاح مین کعبتین کے پہینکنے کو
۱۲
انی قی جواری کی

صَبِی (فف) صِبا (ففم) (س) لڑکپن کرنا۔ لڑکون کے ساتھہ کھیلنا۔ لڑکپن کی طرف میلان کرنا۔

صَبِیَّہ (فکتف) لڑکی۔ صبایا (ففسف) جمع

صُبَیب (ضفکس) کسُم۔ رنگ۔ ایک قطرہ جو زمین پر گرکر بندہ جاسے مثل پسینا۔ خون۔ مہندی کا رنگ۔ ایک درخت درخت شذاب کی مانند ہی۔ سنا۔ تل کے پتون کا پانی۔ وسمہ کی مانند ایک چیز ہی۔ مجیٹھ کا پانی۔ ایک سرخ رنگ ہی۔ پھینکا ہوا پانی اچھا شہد۔ تلوار کا کنارہ۔

صَبِیح (فکس) حسین۔ خوبصورت۔

صَبِیحَہ (فکسف) صبح۔

صَبِیحَۃُ القُطنِ کاتنے کے لئیے تو نبی ہوئی روئی۔

صَبِیر (فکس) شکیبا۔ صابر۔ ضامن جو کہ لوگون کے کامون مین مقتدا اور انکا معتمد ہو۔ پہاڑ۔ صبار (ضفقم) جمع ابر سپید یا گہرا ہوا ابر۔ ابر کے ٹکڑے اوپر تلے یا ابر تہ بہ تہ۔ یا ابر کا ٹکڑا سپید جو ایک جگہہ پر ثابت اور پھیلا ہوا ہو یا ابر کے ٹکڑے سپید متفرق و پریشان تتر بتر۔ صبر (ضفض) جمع۔ پتلی روٹی جو کہ پتلی جسپر اور کچھہ کھانا رکہین یعنے مانڈا خوان

صَبِیرَہ (فکسف) پتلی روٹی وغیرہ جسپر کہانا نکالین۔ مانڈا۔ خوان۔ چنگیر۔ سینی۔

صُبَینَہ (ففسف) پھر جانا۔

صَتّ (فت) (ف) آدمیون کا گروہ۔ مجمع۔ لو یا زور سے ہانکنا۔ نکالنا۔ ہاتھہ سے مارنا۔ کوٹنا۔ زور سے چیخنا۔ چیخ مارنا۔ نعرہ۔ مصیبت۔

صِتّ (کت) ضد ناہموار۔ آدمیون کا گروہ۔ غٹ کا غٹ۔ مجمع۔

صَبت (فس) (ف) ارادہ کرنا۔ قصد کرنا

صِتات (کفس) لڑنا۔ جھگڑنا۔ لڑائی کرنی

صُتام (ضفس) بڑا سر خوب تیار۔

صَتّت (فف) درستی سے نیچے پڑا ہوا

صَتَّہ (فتتف) ضد۔

صَتَع (فف) گردش۔ چکر۔ سختی۔ قسمت کا پہیر شتر مرغ کی کھوپڑی کی سختی یا نرمی۔ جوان و ہیکل۔ گورخر۔

صَتع (فس) (ف) زمین پر دے مارنا۔ پٹک مارنا

صَتم (فس) سخت۔ صتم (ضس) جمع۔ وہ آدمی جو بڑھاپے کو پہنچا ہو۔ پورا ہونا ایک چیز کا کمال اور اسکی تمامی۔

صَتمہ (فسف) کڑی اونٹنی۔ سخت پتھر

اور سخت چیزین —

صَتو (فس) (ن) اوچھلتے ہوے چلنا لوٹتے ہوے چلنا چہلا گین یا تھے علنا یا ہے

صَتہ (فس) (ف) ذلیل کرنا — تابعدار کر لینا

صُتیہ (ضتکتف) چادر — یمنی کپڑا —

صُتیمہ (ضکسف) پتھر سخت —

صَج (فت) لوہے کو لوہے پر مارنا کہ آواز نکلے —

صِیج (ضنض) لوہے کی لوہے پر کوٹنے کی آواز

صَح (ضت) بیماری سے اچھا ہونا — تندرستی — اچھاپن —

صُحبۃ (ضسف) (ک) صحابۃ (ففسف) (س) ساتھ دینا — یاری کرنی میل کرنا —

صُحاح (فض) تندرست — ہٹا کٹا — درست — ٹہیک — صحّاح (کفس) جمع —

طَریق صُحاح سخت رستہ —

صَحاحُ الاَدیم جسکی کھال کٹی پھٹی نہو —

صُحار (ضفس) گھوڑون کا پسینا — یا اُنکی تپ —

صُحاف (کفس) پانی کے جمع ہونے کے گڑہے ہے صُحف (ضنض) جمع —

صَحب (فس) ذبح کیئے ہوے جانور کی کھال اوتارنی — اور بنانا — صاف کرنا

صُحۃ (کتف) صحاح (ففس) بیماری سے اچھا ہونا — تندرستی —

صُحر (فف) سرخی سپیدی ملی جلی —

صَحر (فس) (ف) پکانا

صَحَرَتْ الشَّمْسُ بہیجا پکا دیا آفتاب نے

دودہ کو حریرہ بنانا — ایک کہتا ہی کہ دودہ اور آٹے کا بناتے ہین جیسے حریرہ —

صَحراء (فسفم) چٹیل میدان — ہموار جنگل — میدان جسمین روئیدگی نہو — صحاری (ففسف) صحراوات (فسفسفس) جمع — گدہی سرخ سپید — گدہی جسکی رنگت سرخ سپید ملی جلی ہو —

صَحَرَۃ بَجَرَۃ سے بے حجاب و بے پردہ

صَحرَہ (فسف) ہموار زمین — پتھریلی زمین صُحر (ضف) جمع — سرخی سپیدی ملی جلی ہوئی

صَحصاح (فسفس) ہموار میدان —

صَحصَح (فسف) کشادہ ہموار زمین — ہر چیز یا کُل — صَحاصِح (ففسک) جمع —

صُحصُح (ضسضس) مردرسا — ہوشیار — دوراندیش — ذہین فہیم — باریک بین —

صَحصَحان (فسففس) زمین ہموار — دور تک کُھلی ہوئی — ہموار میدان — کام کا ٹہیک اور درست ہونا —

صَحصَحۃ (فسفف) کام کا ظاہر ہونا یا کھلنا

۱ صتع ۲ صتت ۳ صتم ۴ صجج ۵ صحح ۶ صحب ۷ صحح

۸۷

۹ صحر ۱۰ صحف ۱۱ صحب ۱۲ صحصح ۱۳ صحر ۱۴ صحصح

۱۲ ۱۲

مولوی محمد عبدالرحمن صاحب مدظلہ

۱ صحصح
۲ صحف
۳ صحل
۴ صحم
۵ صحن

صحصوح (فسففس) ہوشیار آدمی چالاک
صحفہ (فسف) بڑا پیالہ - صحاف (کفس)
جمع - طباق - رکابی - کٹھرا -
صحفی (ففکت) جو کتاب کے پڑھنے میں چوکے
صحل (فف) گلے کی گھونٹن - گلے کا
بیٹھ جانا - چھاتی کا بھاری ہونا آواز کا
جھوجھر اپن - آواز کا بھرا جانا - آواز کا
گلے میں رک جانا - آواز کا بیٹھ جانا -
آواز کا سخت ہو جانا - بھاری ہو جانا -
صحل (فک) سیاہی زردی مائل تیرگی
ہلکی سیاہی - گلابی پیازی پن -
صحمام (فسفس) سیاہی زردی مائل تیرہ
رنگ - ایک ساگ ہے - زمین جس میں
دھول اڑتی ہو -
صحمہ (فسف) سیاہی زردی مائل یا تیرگی
گلابی پن پیازی پن -
صحن (فس) سم کا کھوکھر اپن - بڑا پیالہ
گھر کی انگنائی - آنگن - چہانچہ - ملاجل -
صحن (فس) (ف) مارنا - صلح کرا دینی
اچھا کرنا - کسی کو بڑے پیالہ میں کچھ دینا
صحنا (فسف) صحناۃ (فسفس) صحناء
(فسفم) چھوٹی مچھلیاں پکی ہوئیں -
صحناکر ۱۔ الاذنین وہ آدمی جسکے
دونو کان دھسے ہوئے ہوں یعنے
اندر کو ہوں -
صحنتہ (فسف) زمین ہموار تیہڑ پالی زمین
صحنہ (فسف) پیالہ یا اور برتن بیاٹ چلبیا
صحو (فس) (ف س) ہوشیاری نشے سے
ہوش میں آنا - جوانی کی نادانی - لڑکپن -
اور لغو کو چھوڑ دینا - سردی کا جاتا رہنا -
ابر کا کھل جانا - پھٹ جانا - ٹکڑے ٹکڑے
ہونا - تتربتر ہونا - پریشان ہونا - نشہ
الفت سے ہوشیار ہونا - صاف اور
بے ابر دن ابر کا کھلنا -
صحور (ففس) گدھی جسکے رنگ میں سرخی
سپیدی ملی جلی ہو - گدھی لاتیں مارنیوالی
یا پشتک مارنے والی -
صحون (ففس) لات مارنے والی اونٹنی
صحیح (فکس) تندرست - بھلا چنگا -
ہٹا کٹا - صحیح سالم - درست - اصحاء
(فکسفم) صحائح (ففسک) جمع -
صحیح الادیم جسکی کھال کٹی پھٹی نہو
صحیر (فکس) گدھے کی آواز - رنگ
صحیرا (ففسفم) ایک قسم کا دودھ کا
کھانا - یا ایک قسم کا دودھ -
صحیرۃ (فکسف) دودھ جسمیں جوش دیکر



۶ صحو
۷ صحر
۸ صحن
۹ صحح
۱۰ صحر

کھی ملایا ہو - ایک قسم کا کہانا - کہ دودہ اور آٹے سے بناتے ہیں -

صَحِیف (فکس) روئے زمین -

صحیفہ (فکسف) نامہ - کتاب - خط -

صحائف (ففسک) صحف (ضفض) جمع -

آدمی وغیرہ کی کہال کا اوپر کا رخ صحیحف (فکسک)

صحیفہ (ضفسف) پیالہ - تشتری -

صَخ (فت) (ن) سخت چیز کو سخت چیز سے مارنا - آواز کا کان کو بہرا کر دینا - کوّے کا اونٹ کی زخمی پیٹھہ پر چونچ مارنا پتہر کی آواز

صخ (فک) میلا کچیلا -

صَخّا ء (ففم) میل کچیل - ایک ساگ ہے

صَخّاب (فتفس) شور و فریاد کرنیوالا - چیخنے والا سخت آواز والا - بد زبان -

صخب (فف) بانگ و فریاد - آواز - چیخ - لڑائی جہگڑے میں آواز کا بہکنا اور بلبلانا - یعنی جلدی میں کچھہ سے کچھہ نکلنے لگنا - چیخنا -

صخب (فف) (س) آواز دینا چیخنا -

صخب (فک) شور و فریاد کرنے والا - چیخنے والا آدمی -

صَخِبُ الشَّوَارِب گدہا سخت آواز والا جو کہ آواز بڑہاتا جاوے -

صَخِبُ الْاَذِیّ پانی کا شور -

صخبان (فسفس) شور و فریاد کرنیوالا

صخبان (ضسفس) جمع -

صخبتہ (فسف) دانہ کہ جادوگر عامل محبت یا بغض کے لیئے پڑہکر مارتے ہیں جیسا کچہ ہندوستان میں ماش کے دانہ پر پڑہتے ہیں

صخبتہ (فکف) چیخنے والا - شور و فریاد کرنیوالا - پانی کا چشمہ جس میں بہت شور شغب ہو

صخبتہ (ضفتف) شور و فریاد کرنیوالی عورت

صخحہ (ففف) صخیخ (فکس) پتہر کی آواز

صخد (فس) (ف) چلا دینا - جانور کا بولنا چلانا

صخد (فف) (س) گرم ہونا آگ وغیرہ کا

صخدان (فسفس) خوب گرم دن -

صَخر (فک) پتہریلی جگہہ - ترزمین جس میں بہت سے پتھر ہوں -

صخرۃ (فسف) بہت بڑا پتہر - صخر (فس)

صخر (فف) صخور (ضفض) صخرات (ففقس) جمع

صُخف (فس) (ف) زمین کو بیلچہ سے کہودنا

صُخم (فس) (ن) چلا دینا -

صخماء (فسفم) پتہریلی جگہہ جلی ہوئی کچھہ نرم کچھہ سخت -

صخوب (ففس) سخت آواز والا - چیخنے والا -

صحف
صخ
صخب
صخد
صخر
صخف
صخم



۵ صخ
۶ صخب
۵ صخد
۲ صخر
۱ صخف
۵ صخم
۱ صخوب
۱۲ ۱۲
۱۲

90

صَخُود (منفس ف) کنسوئے لینا۔ کسی کی طرف کان لگانے۔
صَخِی (فف) (س) میلا کچیلا ہونا۔
صَخِیر (فکس) ایک گھاس۔
صَد (فت) پہاڑ۔ وادی کا کنارہ گوشہ
صَد (فت) (ن) روک دینا۔ پھیر دینا۔
صَدِ (فک) پیاسا۔
صَدء (فس) لوہے تانبے وغیرہ کا زنگ
صَدء (فس) (ف) صاف کرنا۔ جلا دینا
صَدء (فف) (س ک) گھوڑیکا اٹھون گا کمیت ہونا۔ زنگ لگجانا۔ تنکے کھڑا ہونا اور دیکھنا۔
صَدأ (فف) نازک بدن چھریرا آدمی۔
صَدآء (فنفم) کمیت گھوڑی۔
کَتِیبَۃ صَدآء لشکر جو لوہے مین ڈوبا ہو یعنی کثرت سے ہتھیار لیئے ہوئے زنگ کی بو آوے۔
صَدَار (فتفم) بمعنی صدآر (فنفم)
صِدَار (کفس) پردہ آڑ وغیرہ روک۔
صُدَاد (فتفس) سانپ۔ ایک چھوٹا جانور ہی یا چھپکلی۔ جنگلی چوہا۔ صدائد (فسک) جمع۔ پانی کیطرف جانیکا راستہ۔
صِدَار (کفس) ایک قسم کا کپڑا ہی کہ سر اسکا مقنعہ کی مانند ہی اور اسکا دامن دونوں کندھوں اور سینہ کو ڈھانکتا ہی۔
داغ کہ اونٹ کے سینہ پر لشتان کے لیئے دیوین۔ چوپایہ کا سینہ بند۔
صُدَاع (منفس) درد سر۔
صِدَاع (کفس) داغ جو اونٹ کے پیپڑی پر دیوین۔
صَدَاغۃ (ضفسف) ضعیف۔ ناتوان ہو جانا کم زور ہو جاتا۔
صَدَاق (ضفس) عورت کا مہر۔ صُدُق (ضنس) جمع۔
صَدَاقۃ (ففسف) دوستی۔ محبت سچاپن
صِدَام (کفس) ایک بیماری ہی جو چوپایا کے سر میں ہوتی ہی۔
صُدْغَان (ضتفس) سر کی دونو جانبین
صَدَرُ الوَادِی وادی کے اوپر کی جانب۔ صدیرۃ (فکسف) کی جمع ہی۔
صُدْرَۃ (ضسف) گہری سرخی سیاہی مائل
صَدْح (فس) صُدَاح (ضفس) (ف) آدمی کا چیخنا۔ مرغ کا بانگ دینا۔
صَدْح (فف) خالی جگہہ۔ چھوٹا سا پشتہ سخت سنگین۔ ایک پہل ہی عناب سے زیادہ سرخ ہوتا ہی صدحان کبعض جمع

مولوی محمد حبیب الرحمن صاحب مدظلہ

صدرہ (فسنف) جادو کا پڑہا ہوا دانہ - جس سے عورتین مردونکو اپنے قابو مین کر لیتی ہین -

صدد (فف) نزدیکی - روبرو - آگے سے سامہنے

صدر (فس) آدمی کا سینہ - چہاتی - ہر چیز کا اگلا - سامہنے کی چیز - ہر چیز کا ٹکڑا -

صدر (فس) (ن) عروض مین الف فاعلن کو ڈالدینا - پہر آنا - لوٹ آنا - باز گشت - پہیر دینا - سینہ پر مارنا - کسی شیٔ کا سینے پر لگنا - سینہ مین درد ہونا -

صدر (فف) قربانی کے دنون مین سے چوتہا دن - پانی پر سے پہرنا - حج سے کوٹ آنا

صدر السہم آدہا تیر پیکان کیطرف کا -

صدر القدم پیر کی اونگلیون کی جڑین یعنی جہان سے شروع ہوتی ہین پیر کا پنجہ

صدرہ (فسنف) سینہ - سینہ کا اوبہا - سینہ بند -

صدع (فس) شگاف - پہٹن - انتشار - تفرقہ - جماعت ٹولی - گروہ - صدوع (فنفس) جمع - ناتوان - چہریرا - دُبلا پتلا - گہاس - ایک جماعت کہ ایک کام پر جمع ہو - یا ایک زمان متفرق

صدع (فس) (ف) چیرنا - دو ٹکڑے کرنا یا اسطرح چیرنا کہ جدا نہو جاوے - سخت چیز کو چیرنا - ظاہر کرنا - ٹہیک ٹہیک حکم دینا - حق و باطل مین تمیز کرنی -

صدع الغنم بکریونکے دو ریوڑ کر دیئے -

صدع فلانا کسی کے پاس بنظر بخشش جانا -

صدع اللہ صدعا اسکی طرف جہکا -

صدع عنہ پہیر دیا اُس سے -

صدع (کس) آدمیون کے گروہ - ہر چیز کا ٹکڑا -

صدع (فف) نوجوان پہیر پہاڑی بکری ہرن یا گور خر - یا اونٹ جوان مضبوط - متوسط جیسے لہنے لبے ٹنگلے کے درمیان میانہ ہے - جوان امد یوٹ ہے کے بیچ مین ادہیڑ - لوہے کا بیل -

صدعات (ففنس) ٹکڑے ٹکڑے ہونا - تتر بتر ہونا - پراگندگی -

صدعہ (کسف) اونٹون کا گلہ - بکریونکا ریوڑ - ہر چیز کا آدہا - نصف -

صدغ (فس) کن پٹی - بل کہاے ہوئے بال کن پٹی پر لٹکے ہوئے

اصداغ (فنفس) جمع -

صدغ (فس) (ف) کسی کے ساتہہ کندہے سے کندہا ملا کر چلنا - نشان لگانا -

داغ دینا - مار ڈالنا - لوٹا دینا پھیر دینا -
دفع کرنا - علم سے روک دینا -
صدف (فف) سیپ - صدفہ (ففف)
ایک سیپ - اصداف (فسفس) جمع -
دیوار وغیرہ اونچی بنی ہوئی - شانہ کا وہ
سرا جو بازو سے ملا ہوا ہے - نشانہ ہدف
پہاڑ کا کنارہ - جانب - گوشہ -
صدف (فف) (ن ض) پھیرنا - میلان
کرنا - کسی کیطرف خواہش کرنی جھکنا -
گھوڑے کا رانون کو پاس پاس اور سمون کو
دور دور رکھنا - اور ہاتھون سکے جوڑون کو
پیچیدہ رکھنا - چوپایہ کے سم کا جانب
راست باہر کیطرف کو پھر جانا -
صدف (صفف) ایک پرند جانور ہے
یا درندون کی ایک قسم ہے
صدف (فس) (ض) موہنہ پھیر لینا -
پھیر دینا -
صدفان (صفففس) پہاڑ کے رستہ
کے دونون کنارے - ندی نالیکے کنارے
صدق (کس) راستی سچاپن - ضد کذب
سختی - درشتی - اچھا - تعریف - نیکنامی -
صدق (فس) راست سچ سخت
کرنا - صدق (صنس) صدق (ضض) جمع
ہر چیز کامل -
صدق اللقاء والنظر خوب ملنے والا
اور تاڑنے والا - یا ملاقات کا اور نظر کا سچا
صدق (فس) صدوق (صنفس)
کلام مین سچا ہونا سچ کہنا - سچ کرنا
صدق القتال لڑائی مین سچا ہوا -
صدق (فف) مکان کا اسکو آگ جلانا
صدقہ (فسفف) عورت کا مہر - صدقات
(فففس) جمع -
صدقہ (ستسف) عورت کا مہر - صدقات
(صنفس) صدقات (صففس) صدقات
(صنففس) جمع -
صدقہ (ففف) جو کہ راہ خدا مین فقیر کو
دے - عورت کا مہر - صدقات (فففس)
جمع - زکوۃ -
صدقہ (فضف) عورت کا مہر - صدقات
(ففتفس) جمع -
صدقہ (صفف) مہر - صدقات (ضففس) جمع
صدم (فس) (ض) کوٹنا - سخت چیز کو
سخت چیز پر مارنا - کسی اہم کا آ پہنچنا -
زور سے ہٹانا - ہانکنا - دفع کرنا
صدمہ (فسف) مصیبت تکلیف اور کہا ہے
ایک مرتبہ دفع کرنا -



صدف
صدق
صدم

صَدقِتان (فسففس) پیشانی کے دو نون کنارے - یا دو نو طرفین -

صَدو (فس) (ن) ہاتھہ پر ہاتھہ مارنا - تالیان بجانی -

صَدوح (ففس) بہت شور و فریاد کرنے والا - چیخنے والا - چلانے والا -

صَدود (ففس) حیلہ گر - جعلساز - بات بنانے والا - عیبی - وہ چیز کہ اوسے آئینہ پر ملکر آنکھہ مین سرمہ لگاتے -

صَدود (ضفس) (ن) موتہہ پھیرنا - اعراض کرنا - ناک چڑہانی -

صُدُورُ الوادِی وادی کا شروع یا سامنا -

صَدوع (ضفس) جھکنا - میلان کرنا - توڑ دینا - بیابان کو قطع کرنا - جنگل کو طے کرنا - سر مین درد ہونا -

صَدوف (ففس) عورت جو جھکی دیکر موتہہ پھیر لے - یا موتہہ دکھا کر پھیر لے - موتہہ کی بدبو - یہ لغت عین کے ساتھہ خاص ہے -

صَدوق (ففس) دوست - صدق (ضفض) جمع -

صَدی (فف) نازک بدن - مردے کی کوتہہ - موٹی ہوئی آدمی کا بدن - مغز سر بھیجا - الو - جھینگا - جانور ٹڈی کی مانند جو رات کو بولے - کالی ٹڈی - ایک چیز کا انتظار - ایک چیز کی طرف دیکھا لگا کر اونٹونکو پہچاننے والا - جو شخص اونٹونکی بھلائی برائی جانتا ہو - پیاس - پہاڑ کی آواز یعنی جب پہاڑ مین آواز دیجیے تو ویسی ہی آواز پہاڑ سے آئے یا گنبد وغیرہ کی آواز اسی طرح کی - ایک قسم کی کالی مچھلی -

صُدیٰ (فف) (س) پیاسا ہونا -

صُدیا (فسف) پیاسی -

صُدیان (فسف) پیاسا ہونا -

صَدید (فک) پیپ - پسینا - گاڑہا پانی گرم - خون پیپ مین ملا ہوا کچھ لہو - نالہ فریاد - آواز کرنا - چیخنا - چلانا - رونا -

صَدیع (فکس) ہر چیز کا آدہا جو آدہو آدہ بیچون بیچ چیر گیا ہو - اونٹ کا گلہ - بکری کا ریوڑ - صبح - پرانے کپڑے مین دیا پیوند - کپڑے یا ہر چیز کا آدہا - صدع (ضض) جمع - تازہ دودہ دوہا ہو کہ اوسپر پتلی سی جھلی ہوا سے بند گئی ہو - پہاڑی بکری جوان - میانہ آدمی - میانہ قد نہ بہت موٹا نہ از حد دبلا - کپڑا جسے زرہ کے نیچے پہنین -

صَدیغ (فکس) سات دن کا بچہ ناتوان

ــــــ

صدف
صدع
صدی
صدا
صدر
صدو
صدف
صدق
صدی
صدد

۹۳

۵ صدق
۹ صدی
۸ صدد
۱۱ صدع
۱۲ صدغ
۱۲۱۴
۱۲

ضعیف آدمی - کمزور آدمی -
صدیق (فکس) سچا دوست - یار -
اصدقاء (فسفس) صدقاء (فنفقس) صدقان
(فسفس) جمع - اصادق (فقسک) جمع الجمع
صِدّیق (کتکس) مرد بہت سچ بولنے
والا - ہمیشہ سچ بولنے والا -
صُر (فت) ڈھیلا ڈول لٹکا ہوا کہ جسپر
لکڑی باندہیں -
صَرّ (فت) (ن) ہمیانی باندھی - وصرّ الفرس
اذنہ گھوڑے نے کان کھڑے کیئے -
وصرّ الناقۃ اونٹنی کے تھن تھیلی باندھی -
صَرّ (فت) صریر (فکس) فریاد کرنی چیخنا
چلانا - شور مچانا -
صِرّ (کت) جاڑے کی شدت - چلے کا
جاڑا - ایک جانور ہے زرد رنگ کا چھوٹا
مثل چڑیا کے یعنی پیا - آندہی - زور
شور کی ہوا - ٹھنڈی ہوا سنسناتی ہوئی
صِرّ (فس) (ف) آواز کرنی -
صِرار (فتفسغم) سخت -
حیۃ صرار سانپ جسکا علاج پذیر نہو
صَراب (کتفس) کہیت جسے خریف
کے اوٹھانے کے بعد بوویں
صراتیہ (کفسف) اندراین

صَراۃ (فقس) اونٹنی جسنے دودہی ہوئی
دودہ بیل اور بڑے بڑے تہنونکی نظر آوے -
صُراح (ضفس) ہر چیز خالص جسنے ملاو
نہ ہو - سیل - سدہ برو - موتہہ پر - پاکیزہ - خالص
بات جسنے ملاو - سچی سچی بات -
صِراح (ضتفس) علانیہ جیسے کہا علانیہ
صَراحۃ (فقسف) خالص پن - کہراپن
صَراحۃ (فقسف) صروحۃ (ضفسف)
(ک) جسمے ملاو اور خالص ہونا -
صُراحیۃ (ضفسکتف) صراحی -
صُراحیۃ (ضفسکتف) شراب خالص یا پاکیزہ
خالص اور جسمے ملاو بات -
صُراخ (ضفس) فریاد - آواز نعرہ شور
صُراخ (فقفس) طاوس - مور -
صُراد (ضتفس) ہلکی ہلکی بدلی جو برسا ہو
صُرادحی (ضفسکت) سخت کرنا - ظاہر
صِرار (کفس) اونٹنی کا پستان بند - کپڑا
جس سے دودہ کی اونٹنی کے تہن کو
باندہتے ہیں - تاکہ بچہ دودہ نہ پیوے -
اصرۃ (فکتف) جمع - بلند جائیں - ٹیلے
ٹیکرے - اونچی اونچی جگہیں -
صَرار اللیل جہینگا - جہینگر - کالی چیڑی
جو رات کو بولتی ہی -

ضرارۃ (ففسف) جس سے حج نکلیا ہو اور عورت سکے گردنہ پہرسے دریاس پھٹکے

ضراری (ففسک) کشتیبان - ملاح - نا خدا - ضراریون (ففسکتفس) جمع -

ضراصرۃ (ففسکف) شام سکے ترکمان

ضراط (کفس) راہ - رستہ - سڑک - پل صراط جو دوزخ پر قیامت مین کہرا کیا جاوےگا

ضراط (ضفقس) لبنی تلوار -

ضراعمۃ (ضتقسف) پہلوان - سورما - جو اپنے برابر والونکو پچھاڑ سے -

ضراف (ففس) چاندی پر کہنے والا

ضرام (ففس) چہارون سکے پکنے کا وقت - چہارون سکے توڑنے کا وقت درخت کا جہنکاو -

ضرام (ففس) اسم لڑائی کو کہتے ہین کیونکہ محبت و قرابت کو قطع کرتی ہے -

ضرام (ضفقس) قوی مرد - بڑا کاٹنے والا - جنگ کا نام ہے اسلئے کہ قرابت اور محبت کو قطع کرتی ہے مصیبت بلا - تہنون مین بچا ہوا دودہ کہ ضرور تہین دوسری بار دوہا جاوسے -

ضرامہ (ففسف) دلیر - چالاک ہونا -

ضران (ضفتفس) مصطگی کا درخت جو سخت زمین پر اوگے -

ضرایتہ (ففسف) حنظل - اندراین اندراین کا پھل - یا عرق ضراہ (کفس) جمع

ضرب (فس) جاہوا یا بیٹھا ہوا دودہ جسمین کہٹاس آگیا ہو - تازہ دودہ دوہا ہوا - سرخ رنگ - دودہ جسے مشک مین ڈالکر توشہ یا زاد راہ کے لئے رکہین کیکر کا گوند - ببول کا گوند -

ضرب (فس) (ن) قطع کرنا - سلائی کرنی

ضرب اللبن دودہ کو جایا - دہی بنایا

ضرب الصبی بچے کا پیٹ اپہر گیا

ضربت الارض اچہی گہاس جمی مین

ضرب (فف) (س) جمع ہونا - اکٹھا ہونا

ضربۃ (ففف) اچہی گہاس - ایک خیر ہے بلی سکے سر کے برابر کہ اوس مین ایک قسم کا شیرہ سا ہوتا ہے اور اسکو چوستے ہین اور کہاتے ہین - ضرب (فف) جمع

ضرجۃ (فسفف) سبکی و چالاکی -

ضربی (ضفف) بحیرہ زمانہ جاہلیت مین جبکہ اونٹنی یا بکری دسوان بچہ دیتی ہی تو اوسکے کان کو چیر کر چھوڑ دیتے تہے جہان جی چاہے چلی جاوسے اور اوسکے دودہ کو نہین دوہتے تہے مگر

| مادہ |
| --- |
| ضری |
| ضرب |
| ضرحی |
| ضرف |
| ضرم |
| ضرن |

95

ضری
ضرب
ضرحن
ضرب
۱۲

ضُواَبَۃ (ضفسف) جُون کا انڈا ایکبہ ذہک چیچڑی کا انڈا صُؤاب (ضفس) صِبان (کسفس) جمع -

ضُواَبَۃُ الْقَوْم قوم سے چنے ہوے آدمی - خلاصہ -

ضُواَح (ضفس) ٹیڑہا - گہوڑے کا پسینا - کستی - پشتہ جو زمین سے بلند ہو کہجور کا پہول -

ضُواَحَۃ (ضتفسف) پہٹے ہوے بال پریشان

ضُواَخ (ضتفس) دلدل - نرم جگہہ جہان پانون اوتر جاے دہسن -

ضُواَدِف (فضسک) اونٹ کہ اپنے ساتہہ کے اونٹون کو گہاٹ پر پاوین اور اُنکے پیچہے اپنے پانی پینے کی باری کے منتظر ہون -

ضُوَادِی (فضسک) اونچے اونچے درخت کہجور کے جو بغیر پانی کے رہے ہون - صادی (فضسک) واحد -

ضُوَار (فضس) گایون کا ریوڑ صیران (کسفس) جمع - خوشبو - تہوڑیسی مشک مشک کا نافہ - اصورۃ (فسکسف) جمع

ضُوَار (ضتفس) گایون کا ریوڑ - خوشبو -

ضُوَار (ضتقف) گایون کا ریوڑ -

ضُوَار (فتفس) جواب دینے والی چڑیا یعنے جب اوسے پکارو جب ہی جواب دے

ضُواَران (کفسف) باچہین -

ضُواَع (کفس) (ضتفس) - بڑا پیالہ جس مین پانی پیوین - ایک پیمانہ غلہ کا

ضُوَاغ (فتفس) زرگر - سنار - دروغ گو - جہوٹا - صواغون (فتفسفس) جمع -

ضُواَم (فضس) خشک زمین بغیر پانی کی

ضُوَان الثّوب وصِیان الثّوب کہٹری بغچی - پٹی - صندوق

ضُواَنَۃ (فتفسف) کون - ایک قسم کا سخت پتہر - صوان (فتفس) جمع

ضَوْب (فس) (ن) مینہہ کا نازل ہونا مینہہ - درست ٹہیک - ضد خطا - قصد قصد کرنا - اوپر سے اوترنا - بہانا - ابر کا مینہہ برسانا تیر کا نشانہ پر پہنچنا

ضُوبَۃ (فسف) گیہون کا ڈہیر کہیتی ہر چیز کا ڈہیر - کہجورون کے رکہنے کا برتن

ضُوبَج (فسفف) ایک آلہ ہی جس سے روٹی بناتے ہین یعنی بیلن -

ضَوْت (فس) آوازہ - آواز و فریاد

ضَوْت (فس) (ن) آواز دینی -

۱۳۰

صُوَّة (ضمّہ فتحہ) درندون کی جماعت - پتھر یا راہ پر نشان کے لیئے پتھرون کا ڈھیر مختلف ہوا - پہاڑ کی آواز - اونچی زمین سخت ٹیکرا - صُوًى ضمّہ فتحہ جمع - اصواء (فتحہ سکون فتحہ) جمع الجمع -

صُوحَان (ضمّہ سکون فتحہ) چوپایہ یا آدمی سوکھا ہوا دبلا پتلا -

صُوحَانَة (ضمّہ سکون فتحہ فتحہ) کھجور کا درخت سوکھا ہوا - سوکھی ہوئی ٹہنی -

صُوح (ضمّہ سکون) وادی کی جانب پائین کوہ - یا پہاڑ کا سامنا دیوار کیطرح اوٹھا یا پہاڑ کی جانب فی گوشہ - پہاڑ -

صَوح (فتحہ سکون) ن چیرنا -

صَوحَان (فتحہ سکون فتحہ) ہر چیز سوکھی ہوئی

صَوحَانَة (فتحہ سکون فتحہ فتحہ) — کھجور کا درخت جسکی ٹہنیان خشک ہون -

صَوخ (فتحہ سکون) ن زمین مین گھس جانا اوتر جانا - زمین کا دہ جانا -

صَور (فتحہ سکون) چھوٹے کھجور کے درخت جماعت مجمع - ٹولی گردن کا کنارہ - ندی کا کنارہ - کھجور کے درخت کی جڑ -

صَور (فتحہ سکون) ن آواز کرنی چیز کو ٹیڑھا کرنا جھکا دینا - چیز کو توڑ ڈالنا -

صَوَر (فتحہ فتحہ) (س) ٹیڑھا ہو جانا - قطع کرنا جدا کرنا - کجی -

صُور (ضمّہ سکون) نرسنگھا - وہ چیز کہ جس مین حضرت اسرافیل علیہ السلام خلقت کے مارنے اور جلانے کے لیئے قیامت کو پھونکین گے -

صُوَرَة (ضمّہ فتحہ فتحہ) سر کی کھجلاہٹ یہانتک کہ جسکے سر مین خارش ہو وہ چاہے کہ کوئی جون دیکھے -

صُورَة (ضمّہ سکون فتحہ) صورت - تصویر - صُوَر (ضمّہ فتحہ) صُوْر (ضمّہ سکون) جمع ہے -

صَوص (فتحہ سکون) کنجوس - تنہا کھانے والا - چوس موذی بخیل کہ کسی شخص کے سامنے کھانا نہ کھاوے اس واسطے کہ شریک ہو - نہایت بخیل اور کمینہ کنجوس کہ اکیلا کھاوے تاکہ مہمان نہ دیکھے

صَوط (فتحہ سکون) پانی کی آواز -

صَوطَل (فتحہ سکون فتحہ) جنگلی شلغم -

صَوع (فتحہ سکون) ایک پیمانہ ہے -

صَوع (فتحہ سکون) ن صاع سے ایک چیز کو ناپنا - جدا کرنا - پراگندہ اور متفرق کرنا - تتر بتر کرنا - ڈرانا آگے پیچھے جانا -

صوع (ضف) خشک گھاس کا مٹھا گیلی گھاس مین -

صوغ (فس) بچہ کی پیٹھ پہ کا بچہ - اوپر تلے کے بچے - مثل و مانند -

صوغ (فس) (ن) ایک چیز کا زمین مین گھس جانا - ایک شی کا جذب ہو جانا ٹھیک ٹھیک نمونہ پر چیز کو تیار کرنا - سانچے مین ڈہالنا - ایک چیز کا گوارا ہونا پچنا - اور آسانی سے گلے مین اوتر جانا -

صوف (فک) بڑے بڑے بالون والا مینڈہا -

صوف (فت) (س) مینڈہے کا بڑے بڑے بالون والا ہونا -

صوف (ضس) بکری کی پشم -

صوف (فس) صوف (ضفض) (ن) مینڈہے کا بڑے بڑے بالون والا ہونا - تیر کا نشانہ سے اوچٹ جانا - اور دائین بائین کو ٹل جانا -

صوفانۃ (ضفسفسف) ایک ساگ ہے جسمین چھوٹے چھوٹے بال سے ہوتے ہین

صوفانی (ضفسفسک) بہت پشم والا -

صوفانیۃ (ضفسفسکتف) بہت پشم والی

صوفۃ (ضسف) بکری کی پشم یہہ صوف سے خاص ہی -

صوقعۃ (فسففف) عمامہ - گول ٹوپی

صوق (فس) (ن) ہانکنا -

صوق (ضس) بازار

صوقر (فسک) بڑا تیر -

صوقرۃ (فسففف) مرغ کی آواز کی نقل اوتارنی یعنی ککڑون کون کرنا -

صوقریر (فسفکس) ایک پرند جانور کی آواز کی نقل -

صوقعۃ (فسففف) عمامہ - برسے مین چکنائی کی جگہہ - سر کا بیچ - چندیا - لڑائی کی سخت جگہہ - رومال - ذہجی کہ عورتین اوڑہنی کے نیچے رکہتی ہین تا کہ میلی کچیلی نہووے - مارنا - سر پر مارنا -

صوک (فس) ہر چیز کا شروع - آپ در مابہ صوک و لوک یعنے اوس مین کچہہ حرکت و جنبش نہین ہے -

صوک (فس) (ن) خوشبو کا لتھڑ جانا کپڑے بدن وغیرہ کا خوشبو مین بسنا -

صول (فس) صیال (کفس) صوول (ضفضس) صولان (ففففس) صال (فس) (ن) حملہ کرنا زیادتی کرنی -

صوع
صوغ
صوف
صفع



صوق
صوقر
صوقع
صوک
صول

صُول (ن) صَالۃ (ف) سانڈ اونٹ کا اونٹ کو مار ڈالنا۔
صَول (ن) صَولۃ (ف) دل اندازہ کیا جانا۔
صُول (ن) کٹکھنا اونٹ۔
صُولب (ف) بیج جسے بو دیں اور پھر اس زمین کو ہٹیلے سے برابر کریں تاکہ وہ زمین کے نیچے ہو جائے۔
صَولۃ (ف) گیہوں بنائے ہوئے پچھوڑے ہوئے۔
صَولج (ف) چاندی۔ ہر چیز خالص سنے ملاؤ۔
صَولجان (ف) چوگان صوالجۃ (ف) جمع۔
صَولجۃ (ف) ہر چیز خالص۔ کہری سنے سیل چاندی۔
صَولع (ف) سنان برنگ چھوٹی ہوئی۔
صَولیب (ف) بمعنی صولب (ف)
صَوم (ن) روزہ۔ ایک بدصورت بدنما درخت ہی۔ صومۃ (ف) ایک روزہ آتش پرستون کی عبادت کی جگہہ۔ مضان شتر مرغ کا گوبر۔ روزہ دار۔
صَوم (ن) صِیام (ف) کھانے پینے اور بات چیت اور جماع کرنے سے رک رہنا۔ ورگ کو ٹکپنا۔ شتر مرغ کا گوبر کرنا۔ درخت صوم کے سایہ مین گرانا۔ دن کا دوپہر ہونے کو آنا۔ چپ رہنا۔ ہوا کا ٹھہرنا۔ سنے کا ٹھہرنا
صُومان (ف) بمعنی صائم (ف)
صَومر (ف) ریحان۔ ناز بو۔ تلسی کا درخت جنگلی۔
صَومعۃ (ف) عقاب۔ لنبی ٹوپی برے کا تل۔ برے کے تل کو باریک کرنا۔ جمع کرنا۔
صَومَلۃ (ف) کھال کا بھو کھرا۔ سختی مین سو کھ جانا۔ جھریان پڑجانی
صَون (ن) صِیان (ف) جنیا (ف) نگاہ رکھنا۔ حفاظت کرنی سُم کے گھس جانے کے سبب یا نعل کے سبب گھوڑے کا سُم کی نوک لگا کر کھڑا ہونا۔
صَونۃ (ف) ڈبا جسمین خوشبو رکھین
صَونع (ف) ایک چھوٹا ساجانور یا ایک پرندہ ہی۔
صَوَوف (ف) کسی کا بدی سے ایک طرف ہو جانا۔ پرہیز کرنا۔

چوک
صیب
صعب
صعق
صاعی
صبب
۱۳۳
صوم
صمم
صمغ
صمل
صون
صنع
صوف
۱۲

صوی (فکت) ن خشک ہوجانا۔
صوی (ففا س) خشک ہونا۔
سپانڈ اونٹ کا قوی اور مضبوط ہونا۔
صویب (فکس) راست و درست۔
صویۃ (فکتف) خشک۔
صویرۃ (ضفستقف) بدخو۔ کم عقل
صویق (فکس) ستو۔
صہ (فس) چپ۔ خاموش رہ۔ مت بک
چپ رہ۔ واحد و جمع برابر ہے۔
صہ صاقع یعنے چپ رہ اے جھوٹے۔
صہابج (ضفسک) پشم کہ سپید ہو۔
صہابی (ضفسکت) یعنی اونٹ کہ
اسکی رنگت سپیدی سرخی ملی ہوئی ہو یعنے
بھوری۔ بہت چیز کہ کم ہوئی ہو۔ وہ
شخص جسکے پاس حساب وکتاب ہو۔
چوپائے جنکی زکوۃ نہ لی گئی ہو۔ ہر چیز سخت
بڑی کٹھن کی موت بھوری پشم یعنے
جسکی سپیدی میں سرخی ملی ہوئی ہو۔
صہابیۃ (ضفسکتف) ٹڈی۔
صہارۃ (ضفسف) ہر چیز پگھلی ہوئی
چربی کا ٹکڑا۔ ہڈی کا گودا۔ مغزہ بھیجا
گودا۔ گرگٹ۔
صہارج (ضفسک) حوض۔ تالاب۔

گڑھا جس میں پانی اکٹھا ہوگیا ہو۔
صہال (ففس) گھوڑا یا گھوڑے کی ہنہناہٹ
صہال (ضفس) گھوڑے کی ہنہناہٹ
صہب (فف) سرخی یا بالوں کا بھورا پن
صہب السبال دشمن کہ انکی
موچھیں سرخ یا بھوری نہ ہوئی ہوں ق
صہباء (فسفسم) شراب سپید انگور کا ع
صہبۃ (فسف) سرخ سپیدی یعنی
بھورا پن۔ یا گلابی پن۔
صہد (فس) ن کسیکو گرمی آفتاب کا جلا دینا
صہدان (ففس) گرمی کی سختی۔
صہر (فس) ہر چیز گرم۔
صہر (فس) ف آفتاب کا جلا دینا پگھلی
ہوئی چربی وغیرہ سر پر ملنی۔ پگھلانا۔
صہر (کس) یگانگت۔ رشتہ داری۔ قرابت
نکاح کی حرمت سسرال کا رشتہ۔ اصہار
(فسفس) صہراء (ضفسم) جمع۔ داماد۔
بہنوئی۔ خسر۔
صہرۃ (کسف) خوشدامن۔ ساس۔
صہرجۃ (فسفف) حوض کو پکا یعنی چونے
گچ سے بنانا۔
صہری (کسکت) حوض۔ تالاب کہ
گڑھا جسمیں پانی جمع ہو۔

صُہارِیج (کسکس) حوض اور گڑھا جسمیں پانی جمع ہو جاوے - صِہاریج (ففسک) جمع

صَہْصَلِق (فسفک) نہایت بڑا - چلّانے والا - سخت آواز -

صَہْصَہَۃ (فسففف) ایک دوسرے کو خاموش کرنا اور صَہ صَہ کہنا یعنے چُپ چُپ

صَہْطَلہ (فسففف) ہر چیز کی نرمی اور لڑبڑاپن -

صَہَل (ففس) آواز کی تیزی - آواز کی سختی بہرائے پن کے ساتھ

صَہِل (ففت) آواز کی تیزی اور بھرّاہٹ آواز سخت -

صِہْمِیم (کسکس) سردار بزرگ - اونٹ جو بوسے نہ ہلے - بدخو اونٹ - مرد جو اپنی مراد سے نہ پھرے - ہر چیز خالص نیک و بد کا ہن سیانا -

صُہُوبَۃ (ضضسف) سرخ سپیدی بھوراپن - گلابی پن -

صَہْوَۃ (فسفف) گھوڑے کی پیٹھ کا بیچ - یا سوار کے بیٹھنے کی جگہہ - کوہان کا پیچھا - پہاڑ کی چوٹی - ہر چیز کے اوپر کا - صَہَوات - صِہاء (کف) جمع - پہاڑ او زمین پست مین پانی کے جمع ہونے کی جگہہ کہ گم شدہ اونٹ وہان ٹھہر جاتین -

صُہُود (فسفف) تن دار -

صَہُور (ففس) بھوننے والا - صُہُر (ضضس) جمع - چربی کا پگھلانے والا -

صَہِی (ففس) (ف) بہت مالدار ہونا - زخم کا بہنا اور جاری ہونا -

صَہِیر (فکس) پگھلا ہوا -

صَہِیل (فکس) گھوڑے کی ہنہناہٹ

صُہَیل (ضفکس) (ضر ف) گھوڑے کا آواز کرنا ہنہنانا -

صِہْیَوْن (کسفس) بیت المقدس

صُیّاب (ضتفس) صُوابہ (ضتفسف) خلاصہ اور چنی ہوئی شئی -

صِیّاب (کتفس) صِیابَۃ (کتفسف) خالص نسل - اصل - ہر چیز چنی ہوئی پسندیدہ -

صُیّابَۃ (ضتفسف) ہر چیز کا خلاصہ پسندیدہ - قوم کا سردار رئیس

صُیّابَۃُ القَوم اور صُیّابُ القوم بمعنی صُوّابَۃُ القوم یعنے قوم کا سردار -

صَیاۃ (فسفف) پانی اور آلودگی پلیدی کہ بعد ولادت کے رحم سے باہر نکلے -

صِیاءۃ (کفسف) بمعنی صَیاۃ -

مادہ

صہج
صہصلق
صہصہ
صہطلہ
صہل
صہم

۱۳۵

۹ صہو
صہب
صہر
صہی
صہیل
صہیون
صیب
صی

صباحة (ففتفسف) روشن رات۔

صباح (کفس) ایک دوسرے کو آواز دینی

صباح (ففس) خوشبو یا کھلی وغیرہ جس سے سر دھوین۔

صیاد (ففس) شکاری شیر۔

صیار (ففس) گایون کا ریوڑ۔

صیار (کفس) چنگ کی آواز کہ ایک باجا ہے۔ نافہ مشک۔

صیارة (کفسف) گاے اور بکری کے رہنے کا باڑہ۔

صیاط (کفس) شور و فریاد غل غپاڑا

صیاغة (کفسف) زرگری۔

صیال (کفس) صیالة (کفسف) ایک دوسرے پر حملہ کرنا اور کودنا۔

صب (ضک) (س) پانی وغیرہ سے سیراب ہونا سر مین لکھین پڑ جانی۔

صیب (فتک) مینھ۔ ابر برستا ہوا۔

صیب (فس) (ض) پہنچنا۔

صتبل (کسک) بلا۔

صیت (کس) آوازہ۔ لوہار۔ سونار۔ ہتھوڑا۔ ہتھوڑی۔

صیت (فتک) سخت آواز و بلند آواز

صیتة (کسسف) آوازہ۔

صیح (فس) صیحة (فسف) صیحان (ففس) صیاح (کفس) (س) زور سے چلانا۔ آواز کرنی۔

صیحان (ففس) کھجور کا پھلنا پھولنا بڑھنا۔ انگور کا بڑھنا اور خوشونکا لٹکنے لگنا۔ پکارنا۔ خوفناک ہونا۔ ہلاک ہو جانا

صیحة (فسف) عذاب۔

صیخاد (فسفس) بہت سخت پتھر۔

صیخد (فسفس) آفتاب۔

صیخدون (فسفسس) سختی و کڑاپن

صیخود (فسفس) خوب گرم دن۔ خوب سخت پتھر چکدار۔ صیاخید (ففسکس) جمع

صید (فس) شکار۔ جال اور وہ چیز کہ جس سے شکار کرین۔ جیسے چھٹکی جال۔ ڈور۔ ہر چیز مضبوط کہ کسی قابو کی ہو

صید (فس) (ض ف) شکار کرنا۔ منقاد کر لینا۔ تابعدار کرنا۔

صید (کس) اونٹون کی بیماری ہے جس سے اونٹ کی ناک سے پانی بہنے لگتا ہے اور اس لیئے سر کو اوٹھانے کہتا ہے۔

صید (فف) (س) کج گردن ہونا۔ شکار کرنا۔ غرور سے سر کو بلند رکھنا۔

صیداء (فسفسم) سخت کھردری زمین

پتھر جسکی ہانڈی بناوین ۔

صَیداح (فسفس) بہت آواز کرنے والا چلانے والا ۔ شور وشغب کرنے والا ۔

صَیدان (فسفس) تانبا سونا پتھر کی ہانڈی ۔ چاندی کی اینٹ ۔

صَیدانۃ (فسفسف) غول ۔ ٹولی چکری بدخو عورت ۔ بکواسی ۔

صَیدح (فسف) سخت آواز والا ۔ گھوڑا سخت آواز والا ۔

صَیدق (فسف) امانت دار ۔ معتمد علیہ بھروسے کا آدمی ۔ ہاتھہ کا سچا ۔ سُہا کہ ایک ستارہ ہی ۔ پادشاہ ۔

صَیدن (فسف) بجّو ۔ ہونڈار سخت بنی ہوئی چادر ۔ پادشاہ ۔ لومبڑی ۔ ایک چھوٹا جانور جو زمین مین گھر بناتا ہی اور آدمی سے چھپا دیتا ہے ۔

صَیدنانی (فسففسکت) بساطی ۔ گندھی وغیرہ جو عطر بیچتا پھرے ۔ ایک جانور جو گھر زمین مین بناوے اور چھپا دے ۔

صَیر (فس) (مص) قطع کرنا ۔ سیلان دینا ۔ لوٹنا ۔ پھرنا ۔

صَیر (فس) صیرورۃ (فسفسف) (ن) کام کا پھرنا اور سیلان ۔ لوگون کا پانی پر حاضر ہونا اور جمع ہوتا ۔

صِیر (کسک) گروہ ۔ گور ۔

صِیر (کس) پانی جسپر آمد و رفت ہو ۔ کام کا پایان و انجام ۔ دروازہ کے پٹ کی دراڑ ۔ ماہیانہ کہ ایک قسم کا سالن ہی کہ مچھلی سے طیار کرتے ہین یا اور سالن ہی کہ ماہیانہ کے مشابہ ہی یا نمکین مچھلی کہ اس سے ماہیانہ بناتے ہین یا چھوٹی مچھلی

یہودیون کا پیشوا ۔ پادری ۔

صَیرف (فسک) حیلہ گر آدمی چارہ گر کامون مین تصرف کرنے والا ۔ روپیہ اشرفی پرکھنے والا ۔ صراف ۔

صَیرفی (فسفکت) حیلہ ساز چارہ گر کامون مین تصرف کرنے والا ۔ چاندی پرکھنے والا ۔ صیارفۃ (ففسکف) جمع

صَیرم (فسف) پکّا آدمی عقلمند ۔ دیکھا بھالا ۔ رات دن مین ایکبار کھانا ۔

صِیص (کس) ناکارہ کھجورین جنکی گٹھلیان سخت نہون ۔

صَیاصۃ النخلۃ (ض) کھجور کی ناکارہ کھجورین آئین ۔

صِیصاء (کسفسم) خراب کھجورین اندراین کا پھل سنے گودے کا ۔

ص ی ح
ص ی د
ص ی ح
ص ی ف
ص ی ص





۱۲:۱۲
۱۲

صَیصِیَة (کسفت) جولاہے کا کوچ جس سے
تانا بانا برابر کرے - صیاصی (ففسک)
جمع - مرغ کا کانٹا - گاے اور ہرن کا
سینگ - حصار - ہر چیز کہ جس سے ایک
چیز کو روکین اور اُس سے پناہ پکڑین
جیسے ڈہال بہری - اچھا خبر گیر چرواہا
صَیْصَی (کسکس) ہر چیز کی اصل -
صَیْع (فس) (ض) پراگندہ کرنا - قوم کا
ایک دوسرے پر حملہ کرنا -
صَیْعَرِی (فسفک) نہایت سرخ - بڑا کوہان
صَیْعَرِیَّة (فسفکتف) ایک قسم کی رفتار
اونٹنی کی گردن کا داغ ہے -
صَیِّغ (فتک) جہوٹا - لپاٹی - بیہودہ گو
بات بنانے والا -
صَیِّغَم (فتکف) برما -
صِیغَة (کسف) اصل - تیر ایک کے بنائے
ہوئے اور ڈہلے ہوئے -
صَیْغَل (کتفس) بھنڈ کہجورین یعنے جو
ایسی زمین مین جمتی ہوتی ہون - مٹی جو اوپر
تلے جمتی ہوتی ہو -
صَیْف (فس) موسم گرما - ربیع کے
بعد کے ایام - اصیاف (فسفس) جمع -
صَیْف (فس) (ض) گرمیون مین ٹہیرنا
اقامت کرنی - گرمیون مین ایک زمین پر
ٹھہرنا - گرمیون کا مہینا پہنچنا -
صَیْف (فس) صَیْفُوقَة (فسفسف) (ض)
تیر کا نشانہ سے اوچٹ جانا ٹلجانا -
صَیِّف (فتک) گرمیون کا مینہہ -
صَیْفَة (فسف) گرمیون کا موسم -
صیف (کف) جمع -
صَیِّفَة (فتکف) گرمیون کا مینہہ -
صَیْفِی (فسکت) بچہ جو بڑہاپے مین پیدا
ہوا ہو - صیفیون (فسکتفس) جمع -
گرمیون کا مینہہ -
صِیق (کس) غبار اور چڑہا ہوا گرد
آسمان پر چڑہا ہوا - چوپایون کی آواز اور
خوبو - کہجور کا گودا سرخ - صیق (کف) جمع
چڑیا - صیقان (کسفس) جمع -
صَیْقَبانی (فسففسکت) گندہی -
صَیْقَل (فسفت) تلوار وغیرہ کا تیز اور
صاف کرنے والا - صیاقل (ففسک)
صیاقلہ (ففسکف) جمع -
صَیْقَم (فسفت) بدبو -
صَیِّک (فک) سخت قوی آدمی -
صَیْک (فس) کپڑون کا اور بدن کا
خوشبو مین بس جانا -

ضَابِط (فسک) مرد ہوشیار قوی سخت - سخت قوی اونٹ - شیر -

ضَابِع (فسک) اونٹنی چلنے مین بازو ہلانے والی - تیز رفتار گھوڑا - یا بہت چلنے والا یا گردن کو اینٹھے ہوئے ایک جانب کو سے چلنے والا -

ضَابِی (فسک) راکھہ - گرم راکھہ -

ضَاجِع (فسک) وادی کا موڑ - ضواجع (ففسک) جمع - احمق - ستارہ ڈوبتا ہوا کروٹ سے لیٹا ہوا یا سویا ہوا - کاہل بہت سونے والا - خانہ نشین اپنی کاہلی سے یا بوڑھاپے کے سبب -

ضَاجِعَة (فسکف) بہت سی بکریان ندی کا نکاس - پانی کا بھرا ہوا ڈول کہ بوجھہ کی وجہ سے جھکا جاتا ہو -

ضَاحَة (فسف) نظر - بصارت - بینائی -

ضَاحِک (فسک) ہنسنے والا - بہت ہنسنے والا - ابر جسمین بجلی کوندتی ہو - پہاڑ مین سپید پتھر جو خوب دکھائی دیتا ہو -

ضَاحِکَة (فسکف) دانت جو ہنسنے کے وقت ظاہر ہون - دانتونکا چوکا سامنے کے چار دانت -

ضَاحِی (فسک) ظاہر جگہہ کھلی ہوئی جگہہ

ضَاحِیَة (فسکف) آشکارا - ظاہر و علانیہ کھلی ہوئی - ناحیہ ظاہر - ضواحی (ففسک) جمع

ضَاحِیَةُ المَال اونٹ جو چاشت کے وقت پانی پیوے -

ضَاخِیَة (فسکف) سختی - بلا -

ضَاد (فس) فرج زن - ایک حرف حروف ہجا مین کا مگر عربی زبانکا حرف ہی -

ضَاد (فس) (ف) جھگڑنا - لڑائی لڑنی -

ضَادِی (فسک) غضبناک غصیلا -

ضنداة (ضفس) جمع - بری بات جس سے غصہ آوے - ضوادی (ففسک) جمع -

ضَار (فس) ستوا ہنے والی - اچھا کرنیوالی

ضَارِب (فسک) مارنے والا - جانے والا - جو سنے کے تیر کا چوکس رکھنے والا - دوہنے کے وقت لات مارنے والی اونٹنی - بہت اندھیری رات - جو سنے کے تیر کا پھینکنے والا - اونٹنی جو دم کو اوٹھا کر اپنی فرج پر مارتی ہوئی چلے - پرند جانور زرق کا طلبگار - پست جگہہ ہموار درخت ناک - سخت زمین لینی کا ٹکڑا جو نرم زمین مین ہو - آب راہہ - سر بلمسع وادی مین ایک میدان - ضوارب (ففسک) جمع

ضَارِع (فسک) عاجزی کرنے والا -

ضبط
ضبع
ضبا
ضجع
ضحع
ضحک



ضحو
ضحی
ضخی
ضدد
ضدی
ضری
ضرب
ضرع

گھگیا نے والا۔ خوار۔ تابعدار۔ ضعیف۔ نزار۔ دبلا پتلا۔ ہر چیز چھوٹی۔ یا چھوٹی عمر کا ناتوان۔

**ضارور** (فضفس) نیاز۔ بے پروا۔ حاجت تنگی۔ مفلسی۔

**ضارورار** (فضفضقسم) قحط۔ سختی۔ ضرر بدحالی۔ ایک چیز کا نقصان۔ نیاز۔ بے پروا حاجت۔ طلب۔

**ضارورۃ** (فضفسف) نیاز۔ بے پروا۔ حاجت تنگی۔

**ضاری** (فسک) خون جاری ہے جسکا۔ دوڑتا ہوا۔ دوڑنے والا کتا۔

**ضار** (فس) **ضار** (فف) (ف) کسی پر ظلم و زیادتی کرنی۔ کسی کا حق گھٹا دینا۔

**ضاضا** (فس فس) لڑائی مین آدمیونکا شور و غل۔ چلاہٹ۔ غل غپاڑا۔

**ضاضاۃ** (لڑائی مین نالہ و فریاد کرنی چلانا۔ شور مچانا۔

**ضاط** (فف) چلنے مین دونون کندھون اور بازون کو حرکت دینی۔

**ضاعل** (فسک) مضبوط سانڈ۔

**ضاغب** (فسک) ایک شخص جو کسی کے ڈرانے کیلئے چھپ رہے او

ایک آواز مہیب کرے تا کہ وہ ڈر جائے۔

**ضاغث** (فسک) جو کسی لباس وغیرہ مین چھپکر مہیب آواز سے لڑکون وغیرہ کو ڈراوے۔

**ضاغط** (فسک) نگاہبان۔ ایک چیز پر امانت دار۔ اونٹ کی بغل کی کشادگی اور اسکے گوشت کی کثرت۔ بوسمار۔ گوہ۔

**ضاغن** (فسک) گھوڑا کہ جب تک نہ پیٹے اچھی طرح نہ چلے۔

**ضاف** (فس) کامل و تمام کپڑا۔

**ضافط** (فسک) سفر دور دراز کا سکت بارکش اونٹ۔ لدو اونٹ۔ پھیری والا کہ اسباب کو بیچنے کے لیے شہر بشہر لیئے پھرے۔

**ضافطہ** (فسکف) کمینہ آدمی۔ رذیل۔

**ضافی الراس** مرد جسکے سر کے بال بہت ہون۔

**ضانک** (فس) زکام زدہ ہوجانا۔ مزکوم ہوجانا۔

**ضال** (فست) گمراہ۔

**ضال بن ضال** عربونکی گالی ہے۔

**ضال** (فس) خودرو بیری جو جنگلمین ہو

۱ ضعف
۲ ضغر
۳ ضرورت
۴ ضمر
۵ ضأضأ
۶ ضأط
۷ ضعل
۸ ضغب
۹ ضغث
۱۰ ضغط

۱۴۱

۹ ضغن
۱۰ ضیف
۱۱ ضفط
۱۲ ضنک
۱۳ ضلل
۱۴ ضیل

۱۲ ۱۲
۱۲

اونٹنی کہ گرمی کی سختی آنے سے اسکے پانو بھر گئے ہون کہ بیٹھنے مین ران کو اپنی پستان سے نملا سکے ۔ ضیک (فتف) جمع ۔

ضُائن (فسک) سست لٹکے ہوے پیٹ کا آدمی ۔ تنومند ۔ کم کھانے والا ۔ سپید پشتہ چوڑا ریت کا ۔ دُنبہ چکتی دار ۔ ضِائن (فس) جمع ۔

ضَائنة (فسکف) بھیڑ چکتی دار دُبلی پتلی ۔ ضِائن (فس) ضوائن (ففسک) جمع ۔

ضَبّ (فت) سوسمار گوہ ۔ اضب (فست) ضباب (کفس) ضبان (کتفس) مضبة (ففتف) جمع ۔ اونٹ کی کھنی کی ایک بیماری ہی ۔ اونٹ کے پیر کی سوجن ۔ اونٹ کے سینہ کی سوجن ۔ کینہ بغض غصہ ۔ ہونٹھ کی پھٹن کہ خون جاری ہو ۔

ضَبّ (فت) (ض) پانی کا جاری ہونا منہہ سے رال بہنی ۔ اونگلی کی جڑ سے دودہ دوہنا ۔ یا انگوٹھے کو تھن پر اور اونگلیون کو انگوٹھے پر رکھکر دوہنا ۔ یا دو تھنون کو اکٹھا دوہنا ۔ خاموش ہونا اونٹ کے سینے یا پانون کا سوج جانا ۔ چپ ہونا ۔ ایک چیز کو گھیر لینا ۔ پر گوشت ہونا نعل کا ۔

ضَبّ (فت) ضبوب (ضفس) ہونٹھ کا خون بہانا ۔ زمین سے چمٹ جانا

ضَبّ (فس) ضبوء (ضفس) زمین سے چمٹنا ۔ پوشیدہ ہونا ۔ کسی کو فریب دینے کے لیئے چھپنا ۔ چڑہنا ۔ بلند ہونا ۔ پناہ لیجانی ۔ پناہ چاہنی ۔ امن چاہنا ۔ شرمانا ۔ شرم رکھنی ۔

ضَبّاء (فتفسم) اونٹنی جسکے سینہ مین سوجن ہو ۔ مونث اضب (ففت)

ضَبّاب (فس) کہر ۔

ضَبّاب البَاب لوہے کو کہ جو کواڑ کا لوہا ہوتے ۔

ضُباث (فتفس) بمعنی ضبوث (فضس) جنگلی شیر ۔

ضِبَاث (ضفس) بچہ شیر ۔

ضِبَاثم (ضفسک) شیر ۔

ضَباغية (ففسکف) چوڑی ہڈی کی کلائی ۔ کڑ اپنہچا ۔

ضُباح (ضفس) گھوڑے کی سانس کی آواز ۔ الو کی آواز ۔ لومڑی کی آواز

ضُبار (ففس) ایک کتاہی ۔

ضِبار (کفس) کتابین ۔

ضُبار (ضفس) کتابین ۔

ضُبار (ضتفس) ایک درخت ۔

مادہ

ضأن

ضبب

ضبج

ضبب

ضبث

ضبغم

۱۴۲

ضبح

ضبر

۱۲۱۲

جاڑے کے موسم میں ہوا کے ساتھ جو بخارات برستے ہیں ہوتے معلوم ہوتے ہیں

ضبر
ضبرز
ضبرک
ضبرم
ضبب



ضبح
ضبب
ضبث
ضبثم
ضبح
ضبح

بلوط کے مشابہ۔ ضبارۃ (ضتقسف) ایک درخت۔

ضُبارۃ (فقسف) پیدایش کی مضبوطی آدمیون کا گروہ۔ مجمع۔ ٹولی۔ ضبائر (ففسک) جمع۔

ضِبارۃ (ضفقسف) لکڑیون کا بوجھہ گھاس کا گٹھا۔ کاغذ کی گڈی۔

ضُبارز (ضفسک) گول بدن کا مضبوط خلقت کا آدمی۔

ضُبارک (ضفسک) شیر۔ موٹا چوڑا چکلا اونٹ۔ مرد مضبوط پیدایش کا موٹا تازہ بہت کینے والا۔ بڑے گٹھ والا۔ ضبارک (ففسک) جمع۔

ضُبارم (ضفسک) شیر سخت پیدایش کا مردوالا ور قوی ہیکل۔ دشمن کی جانکا دشمن

ضُبارمۃ (ضفسکف) بمعنی ضبارم (ضفسک)

ضُباضب (ضفسک) دلیر زبان۔ کانٹھہ سا آدمی بدزبان۔ ٹھگنا آدمی تیار طاقت دار۔ یا مرد چالاک قوی ہیکل۔

ضُباع (ضکفس) بہت سے ستارے ہین بنات النعش کے نیچے۔

ضُباع (ضکفس) ضباعی (ضکفسف) بمعنی ضبعۃ (ضکف) مست اونٹنی

ضَبیب (فف) (س) زمین مین گوہ کا زیادہ ہونا

ضَبِبۃ (ضکف) زمین جو گوہ سے بھری ہو

ضَبّۃ (فتف) سوسمار یا دین۔ یا لاک سیمار ایک چوڑا لوہا ہی جس سے دروازہ کو بند کرتے ہین ضب (فت) ضباب (کفس) جمع

ضَبث (فس) (ض) کسی چیز کو پنجہ سے پکڑنا۔ مارنا۔ اونٹنی وغیرہ کو ٹٹولنا تاکہ اسکی فربہی معلوم ہو۔

ضَبِث (ضکف) شیر۔

ضُبثۃ (فسف) اونٹون کا ایک داغ ہی

ضَبثم (فسف) شیر۔

ضَبج (فسک) (ن) غم یا تکان یا چوٹ اور درد وغیرہ سے اپنے تئین زمین پر گرا دینا

ضَبح (فس) عرفات مین وہ جگہہ کہ آدمی پہلے وہان سے منی کیطرف روانہ ہوتے ہین گھوڑے کی رفتار۔ گھوڑے کی سانس کی آواز کہ دوڑتے وقت آتی ہی۔

ضَبح (فس) ضباح (ضفس) گھوڑون کی دوڑنے مین سانس پھولنی۔ پوری دوڑنا۔ سرپٹ دوڑنا۔ آگ کا ایک چیز کو جھلسا دینا کہ رنگ بدلجاسے اور جلے نہین۔ لومڑی کا بولنا خصومت کرنی۔

ضِبح (کس) راکھہ۔

ضَبِحَا (فسفسم) کمان جس مین آگ کا اثر ہو یعنی جیسے بانس کو سیدھا کرنیکے لیئے آگ مین گرم کرتے ہین اور جھلس جاتا ہے۔

ضَبحَہ (فسف) آواز۔

ضَبد (فف) غصہ۔ پوشیدہ غصہ۔

ضَبد (فس) (ن) کچے پکے چھوارے ملانے۔

ضَبر (فس) غازیون کی جماعت چمڑے سے بھری ہوئی کھال۔ لکڑی جسکی اوٹ مین آدمی لڑائی مین قلعہ کے نیچے تک بڑھا چلا جائے۔ ضبور (ضفص) جمع اخروٹ کا درخت جنگلی انار۔ پہاڑی انار کا درخت۔ جاپہل۔ ضبرۃ (فسف) ایک درخت۔

ضَبر (فس) ضبران (ففس) (ض) گھوڑے کا کودنے کے لیئے پانو جوڑنا۔ کتابون کا پشتارہ باندھنا تہہ بتہہ ترتیب سے اوپر تلے چننا۔

ضَبر (فک) اخروٹ کا درخت۔

ضِبر (کس) بغل۔

ضَبر (کتاک) اوچھلنے کودنے والا گھوڑا۔ شیر۔

ضَبَارِک (کسفس) بمعنی ضبارک (کفسک)

ضَبِرک (کسک) عورت جسکی رانین خراب ہون۔

ضَبز (فس) نگاہ کی سختی سخت نگاہ۔

ضَبِز (فکف) تیز نظر کا بھیڑیا جسکی آنکھ چمکتی ہو

ضَبس (فس) (ن) قرضدار پر تقاضے مین سخت گیری کرنی اور جھگڑنا۔

ضَبس (فکف) پلید۔ بد۔ تندخو۔ کڑے مزاج کا۔ فریبی۔ ہوشیار عقلمند۔ بلا۔

ضَبس (ففف) (س) پلید و بدخو ہونا۔

ضِنبس شریر صاحب بدی و شر۔

ضَبضَب (کسکس) موٹا دلیر۔ بیدار بان۔

ضَبط (فس) ضباطۃ (ففسف) (ض) ہوش سے ایک چیز کو نگاہ رکھنا۔ زمین مین مینہہ کا پہنچ جانا۔

ضَبیطۃ (فسف) عربون کا ایک کھیل ہے۔

ضُبطر (کفس) قوی موٹا پر گوشت۔ گول بدن کا شیر قوی سخت۔

ضَبع (فس) بازو یا میانہ بازو یا اوپر کا دھڑ دونون بغلون کے بیچ سے کمر تک۔ ضباع (کفس) جمع ایک قسم کی گھوڑے کی رفتار زمین سیاہ کا پشتہ تھوڑا سا لمبا

ضَبع (فس) (ف) ہاتھ کو مارنے کے لیئے بڑھانا۔ راہ کو تقسیم کرنا۔ جور و ظلم کرنا۔ بد عا کے لیئے اپنے دونون

ضبح
ضبح
ضبد
ضبر

١٤٥

٥ ضبر
٦ ضبس
٧ ضبب
٨ ضبط
٩ ضبطر
١٠ ضبع

١٢

ہاتھہ نکو لمبا کرنا - کسی کیطرف تلوار میت ہاتھہ بڑہانا -

ضَبع (فس) ضبوع (ففس) ضبعان (ففففس) (ف) چلنے مین بازو نکو ہلانا اونٹ کا تیز چلنا - اونٹ کا چلنے مین دونون بازون کو ہلانا گھوڑون کا اپنے منہہ سے سانس لینا - صلح کیطرف میلان کرنا - ایک چیز کو حصہ حصہ کرنا تقسیم کرنا -

ضَبِع (نف) ضبعۃ (ففف) (س) اونٹنی کا ہست ہونا - عورت کا مرد کی خواہش مین ہونا

ضَبْع لَبْع رائگان -

ضَبُع (فض) بجو - ہونڈار - اضبع (فسفس) ضباع (کفس) ضبع (ضفس) مضبعۃ (فسفف) جمع -

ضُبعان (کسفس) نر بجو - ہونڈار -

ضباعین (فسکس) ضباع (کفس) جمع -

ضِبْعان اَمْدَر بجو بڑے پیٹ کا جسکے دونون پہلو نکلے ہوے ہون -

ضبعانۃ (کسفسف) مادہ کفتار -

ضبعانات (کسفسفس) ضباع (کفس) جمع

ضَبعۃ (فسف) بجو مادین -

ضبعۃ (ففف) مست اونٹنی سانڈ کی آرزو مند

ضبغطی (ففسف) احمق - ایک کلمہ ہی جس سے لڑکون کو ڈراتے ہین -

ضبغطری (ففسفف) لمبے قد کا آدمی سخت قوی - احمق - ایک کلمہ ہی جس سے لڑکون کو ڈراوین - ہر چیز جسے سر پر اوٹھا کر دونون ہاتھون سے سنبھالین تا کہ گر نہ پڑے - خوشہ جیسے گیہون اور پالیزون مین قائم کرتے ہین تا کہ درندے اور پرندے اسمین نہ آوین - بجو - بجو کی مادہ

ضبغطی (ففسف) ایک کلمہ ہی جس سے لڑکون کو ڈراتے ہین - ضباغط (ففسک) جمع -

ضَبِن (نفک) تھوڑا سا پانی جائے تنگ -

ضَبْن (رفت) نقصان و کمی -

ضِبن (رمش) تھوڑا سا پانی جو کافی ہو -

ضَبَن (فش) (ن) کسی سے تحفہ و ہدیہ کو روک لینا -

ضِبْن (کس) سخت - وہ چیز کہ کھدنے سکے اور اسکے کھودنے سے عاجز آئین - جو کہ کشح اور بغل کے درمیان مین ہی -

ضِبْنَۃ (کفف) مرد کے اہل و عیال اور اسکے پیرو - رفیق اور پیرو -

ضَبنۃ (فسف) بمعنی ضبنۃ (کفف)

مادہ: ضبع - ضبغطا - ضبغطر - ضبن

ضَنبطٌ (ففقف) سخت قوی -
ضِنبطیٌ (ففسف) مرد قوی -
ضَبیتہ النار ضبوا (فس) وضبیا (فکتف) (ن) آگ نے جہلسدیا اسکو -
ضَبُوب (ففس) چوپایہ جسکے کپڑے جہڑتے ہون اور پیشاب - بکری جسکے تھنون کے سوراخ چہوٹے ہون -
ضَبُوث (ففس) اونٹنی جسکے موٹاپے کو ٹٹولکر دیکھین - شیر -
ضَبُور (ففس) شیر -
ضُبُوحُ الارض زمین پہ گی لکیرین کہ ہوا چلنے سے ہوجاتی ہین -
ضُبُوحُ الغیث بادلونکا برساؤ ہونا
ضَبیب (فکس) تلوار کی باڑ -
ضَبیب (فکس) (ض) پانی کا جاری ہونا - یا خون اور آب دہن کا جاری ہونا
ضَبیبہ (فکسف) مسکہ - شمن - بچہ کے کہانے کے لیئے جو چیز کہ مسکہ کی بنادین
ضَبیر (فکس) سخت مضبوط - ذکر - خایہ -
ضَبیس (فکس) پلید بدخو - بہاری و ڈرپوک - بزدلا سست بدن - کاہل و حریص - کم عقل - سرکش گہوڑا بدخو -

ضَبَنبَس شر صاحب شر و فساد
ضَبَیطر (ففنسف) بمعنی ضنبطر (کفنس) یعنے توانا - موٹا پرگوشت گول بدن کا شیر ببر
ضَبِیئی (فکس) زمین سے چمٹا ہوا -
ضَتع (فس) ایک چہوٹا جانور یا ایک پرند جانور ہے -
ضِجاج (ففس) ہاتہی کا دانت کسی کو زبردستی سے ایک کام پر معین کرنا -
ضَجاج (کفس) ایک گوند ہی - ہر درخت کا پہل کہ جس سے پرندون اور درندونکو زہر دیوین -
ضَجّہ (فتف) آدمیون کی آواز فریاد -
ضَجَرۃ (فسفف) پر کرنا - بہرنا -
ضَجر (فس) تنگ جگہہ -
ضَجِر (فک) بے قرار و ملول - تنگ جگہہ
ضَجَر (فف) غم وغیرہ کے سبب بیقراری
ضَجِر (فف) (س) غم کے مارے آہ و فغان کرنا تڑپنا - بیقرار ہونا ملول ہونا - اونٹنی کا دوہنے یا لادنیکے وقت بڑبڑانا
ضَجرۃ (فسف) غم و ملال - ایک پرند جانور ہے -
ضِجع (فس) ایک کپڑا ہی - دہونے کی چیز جس سے کپڑے دہووین -

ضنبط
ضنبط
ضبا
ضبب
ضبت
ضبت
ضبح
ضبی
ضبر
۱۴۷۱
ضبر
ضبس
ضبطر
ضبا
ضتع
ضجا
ضجج
ضجر
ضجع
۱۲۱۲
۱۲

ضجّعة (فسفت) ایک گھاس ہے گراہی کی مانند - یا چھوٹے چھوٹے کھیرے

ضجّع (فس) (ن) ثریا کا مائل بغروب ہونا

ضجع (فس) ضجوع (ضفکس) (ن) پہلو پر سوتا کروٹ سے سونا - یا پہلو زمین پر رکھنا -

ضجع (کس) خواہش - رغبت

ضجعاء (فسفسم) بہت سی بکریاں

ضجعة (فسف) ایکبار پہلو پر لیٹنا

ضجعة (کسف) سستی - پہلو پر سونیکی ہیات

ضجعة (ففت) پہلو پر سونا -

ضجعة (ضفسف) عقل ورائے کی سستی بیماری پہلو پر گرنے والا - مرد جو بہت سونے والا کاہل ہو - گھر گھس - خانہ نشین - وہ شخص جو بوڑھے پن سے یا کاہلی سے گھر میں رہے - ایک جگہہ کا مقیم

ضجعة (ضفف) بہت سونے والا کاہل -

ضجم (فف) منہہ اور ہونٹھ اور ٹھوڑی اور گردن کی کجی

ضجم (ففف) ناک کے بانسہ کا ایکطرف کو جھکنا - وہ کند ہونا میں سے ایک کی کجی - گڑھے کی کجی - زخم کی کجی

ضجمة (ضسفف) ایک چھوٹا جانور بدبودار ہے

ضجوج (فففس) اونٹنی جو دوہے ہنے اور لادنے کے وقت بڑبڑائے -

ضجور (ففس) اونٹنی جو دوہتے اور لادنے کے وقت بڑبڑاتے اور چلاتے -

ضجوع (ففس) بھاری مشک کہ بوجھہ کے باعث بہشتی کی پیٹھہ کبڑی کردے کشادہ ڈول - عورت جسکی خاوند سے موافقت نہو - سست عقل اور ناقص آکا آدمی - پرسا و بادل جو آہستہ آہستہ چلے اونٹنی جو ایک کنارہ میں چرے بڑا گوان

ضجیج (فکس) (ض) نالہ کرنا فریاد کرنی نا خوشی مشقت - ڈر -

ضجیع (فکس) ساتھہ سونیوالا - بھوکھہ

ضح (کت) آفتاب - آفتاب کی روشنی پھیلی ہوئی - جنگل - صحرا - فراخ میدان جسپر دھوپ پھیلی ہوئی ہو -

ضحاک (فقفس) بہت ہنسنے والا - راہ کا بیچ ظاہر اور کھلا یعنی فراخ راہ -

ضحضاح (فسفس) ٹخنوں ٹخنوں پانی تھوڑا پانی - یا پانی جو ٹخنے تک یا پنڈلی تک پہنچے یا اسقدر پانی کہ آدمی ڈوبنے نہیں - بہت پانی -

ضحضح (فسف) صاف پانی تھوڑا سا پانی

ضحضح ضحضحۃ (فسففف) بمعنی ضحضح (فسفف)
سراب کا زیادہ ہونا اور چمکنا - پانی کا
جاری ہونا - کام کا ظاہر و آشکارا ہونا -
ضحک (فس) برف - دودہ کا جھاگ
شہد - تعجب - سپید دانت - کلی - راہ کا بیچ
منہہ بند کلی جو ذرا چٹکی ہو -
ضحک (فس) ضحک (کس) ہنسنا
خوش ہونا - ڈرنا - وضحک السحاب
ابر چمکا - ضحکت الارنب خرگوش کی
مادہ کو حیض آیا - ضحک القرد بندر بولا -
ضحکۃ (فسف) ایکبارگی ہنسی قہقہہ -
ضحکۃ (ضسف) وہ بات جسپر ہنسیں -
ضحکۃ (ضفف) بہت ہنسنے والا -
ہنسوکڑا -
ضحکۃ (ضفتف) بہت ہنسنے والا -
ضحل (فس) تھوڑا پانی بے ملاو -
خالص - اضحال (فنفس) ضحول (ضفس)
ضحال (کفس) جمع -
ضحل الماء (ف) پانی اوتر گیا -
تھوڑا ہوگیا - کمیاب ہوا -
ضحل الغدر تالاب کا پانی کم ہوگیا -
ضحو (فس) پھر بھر دن چڑہے کا وقت
ضحو (فس) ضحو (ضس) ضحی (ضکت)

آفتاب مین باہر نکلنا - راہ کا ظاہر ہونا -
نماز چاشت پڑہنی -
ضحو (فس) ضحی (ضکت) کسیکو دہوپ لگنی
ضحوۃ (فسف) پھر بھر دن چڑہے کا وقت
ضحوک (فضس) بہت ہنسنے والا -
ضحک (ضفس) جمع - فراخ و ظاہر
روشن رستہ -
ضحی (ضف) چاشت کا وقت - آفتاب
و نماز چاشت - بیان - روشنی آفتاب -
ضحی (کس) (س) پسینا آجانا -
ضحیا (ضفتف) تصغیر ضحی (ضف) روشن
رات بغیر ابر کے - عورت جسکے پیڑو پر
بال نہ اوگین -
ضحیاۃ (فسفس) روشن دن - مرد جو
چاشت کے وقت کھانا کھاوے -
روشن چراغ -
ضحیانۃ (فسفسف) عورت جو چاشت
کے وقت کھانا کھاوے - پہاڑ کی چوٹی
ضحیۃ (فکتف) بکری کی قربانی ضحایا
(فففسف) جمع - پھر بھر دن چڑہے کا وقت
ضخ (فت) آنسو - پیشاب کی لنبی دہار
پانی سا چھڑکاو -
ضخاشم (ضفس) بڑا موٹا کچھ ہو -

ضحضح
ضحک
ضحل
ضحو



ضحو
ضحک
ضحی
ضخ
ضخم

| مادہ | | |
|---|---|---|
| ضخر، ضخم، ضداد، ضدا، ضدد، ضدن، ضدی، ضرا | ضخر (فس) آنکھ نکال ڈالنی -<br>ضخم (فس) ڈلدار - ہر چیز بڑی - یا بڑے ڈیل کا پر گوشت ضخام (کفس) جمع -<br>کشادہ اور روشن رستہ - بہت پانی -<br>بوجھل - بھاری وزن کا -<br>ضخم (کف) ضخامۃ (ففسف) بڑا اور موٹا ہوجانا -<br>ضخمۃ (فسف) بڑے ڈیل کی پر گوشت ضخمات (ففس) جمع -<br>ضخمۃ (ککتف) چوڑی چکلی عورت خوشنما نرم نازک بدن -<br>ضد (فت) (ن) غالب آنا - کسی کو ایک چیز سے پھیر دینا - کسیکو لطف و نرمی کے ساتھ ایک چیز سے روکنا - مشک کو بھرنا -<br>ضدد (فف) (س) غصہ کرنا -<br>ضد (کت) غالب آنا - ہمتا مانند - ناہمتا نامانند - لغات اضداد سے ہی - اضداد (فسفس) جمع -<br>ضدون (ضفس) اصلاح کرنی درست کرنا - آسان کردینا -<br>ضدی (فف) غصہ -<br>ضدی (فف) (س) غصہ کرنا خفا ہونا | ضر (فت) نقصان -<br>ضر (فت) (ن) نقصان پہنچانا - جو رویہ ایک اور جورو کرنی -<br>ضر (ضت) ایک پانی ہی سختی - نقصان لاغری - دبلاپن - بدحالی -<br>ضر (کت) دو جورون کو جمع کرنا -<br>ضرء (فس) پوشیدہ ہونا -<br>ضرا اضرار بڑا داناہ مرد رسا - عقلمند آزمودہ کار -<br>ضراء (ففسم) سختی و بدحالی - مال وجان نکال نقصان - اپاہجی -<br>ضراء (ففسم) انبوہ دار گھنا درخت - نشیب زمین جسمین تھوڑے سے درخت ہون اور ڈنڈسے قرار پکڑین -<br>ضراء (ففسم) (س) پوشیدہ ہونا -<br>ضراتۃ (ففسف) پورا ہاتھ پڑنا یعنے ہاتھ سے مارنے کی خوب چوٹ لگنی -<br>ضراح (ضفس) بیت المعمور کا نام کہ چوتھے آسمان مین کعبہ کے مقابل ایک گھر بنا ہوا ہی -<br>ضراح (کفس) گھوڑے کا لات مارنا -<br>ضراح (ففسک) دور کر ڈالدے -<br>ضرار (کفس) ایک دوسرے کو نقصان پہنچانا - سوتین جمع کرنی - |
| ۱۵۰ | | |

لڑنا جھگڑنا - نادان ڈانڈ -

ضُراتہ (فعلف) جان و مال کا گھاٹا

ضِراط (فتفس) گوز مارنے والا -

ضِراطی (ضفسکت) اوبھرا ہوا پیڑو -

ضَراعتہ (ففنسف) عاجزی سُست و ناتوان ہو جانا - ذلیل و خوار ہونا -

ضَراغمہ (ففنسف) (ک) کمزور ہونا -

ضُرافط (ضفسک) بڑے جثہ کا موٹا تازہ - بڑہ پیٹیا - توندیلا -

ضِراک (ضفس) شیر - وہ جسکے گلے کا پٹھا سخت ہووے -

ضِراکتہ (ضفسف) نابینا اور فقیر برے حال سے ہونا - احمق ہو جانا - جگہ پر تھکا پڑا رہنا - حلق کی رگ اور پٹھے کا سخت ہونا -

ضِرام (کفس) چھپٹی یا خشک لکڑی پتلی و نرم یا آگ مین بھڑکی ہوئی لکڑی -

ضِرامتہ (کفسف) بمعنی ضِرام (کفس) درخت جبتہ الخضراء جسے فارسی مین بن اور اردو مین کافی کہتے ہین -

ضَراوة (ففنسف) کتے کا دوڑتے ہوئے شکار کے پیچھے جانا - ایک چیز کا خوگر ہونا - عادی ہونا -

ضَرْب (فس) مانند - مثل - طرح - نرمین آدمی ہلکا پھلکا - چالاک - پھرتیلا - چلتا ہوا - چاق چوبند - ہلکا بدن یعنے پھار - ہر چیز پتلی - سپید شہد گاڑھا - شعر کا جزو اخیر -

ضَرْب (فس) (مص) مارنا -

ضَرَبَ لَہٗ مثل بیان کی -

ضَرَبَتِ الطُّیُوْرُ جانور چگنے گئے

ضَرَبَ عَلٰی یَدِہٖ کسی کے ہاتھ پر ہاتھ مارا یعنے سودا کیا یہہ رسم ہے کہ ہاتھ پر ہاتھ مار کے سودا کرتے ہین

وضَرَبَ عَلٰی اُذُنِہٖ سولایا اسکو یا سننے سے باز رکھا یعنی کان بند کر دیے

ضَرَبَ بِنَفْسِہِ الْاَرْضَ کھین ٹھہر گیا لغات اضداد سے ہے -

ضَرَبَ فِی الْاَرْضِ ضَرْبًا و ضَرَبَانًا (مص) سوداگری کے لیئے نکلا یا کفار سے لڑنے کے لیئے نکلا

ضَرَبَتِ النَّاقَۃُ اونٹنی نے چلنے مین دُم اوٹھا کر اپنی فرج پر ماری -

وضَرَبَ الْخَلَاءَ یا ضَرَبَ الْغَائِطَ قضاء حاجت کی یا خانہ پھرا -

وضَرَبَ الشَّیْءَ بِالشَّیْءِ ایک چیز کو

ضرع
ضرغم
ضرغ
ضرس
ضرع

۱۵۱

۵ ضرفط
۵ ضرک
۵ ضرم
۵ ضرو (ضری)
۹ ضرب

۱۲ ۱۲ ۱۲ ۱۲

ضرب
ضرر
ضرج
۱۵۲
ضرجع
ضرح
ضرخ

ایک چیز مین ملا دیا۔
وضرب البعیر فی جہازہ اونٹ بھاگ گیا۔
وضرب فی الماء پانی مین تیرا۔
وضربہ الحیۃ سانپ نے اسکو کاٹا ڈسا۔ اور نیز ضرب کے معنی گرہنا یعنے سنار کا کام کرنا۔ چاندی سونے کا گرہنا۔ وقت کا گذر جانا۔ زمین کا نمناک ہونا۔ حرکت کرنی۔ دراز ہونا۔ منہ پھیرنا۔ اشارہ کرنا۔ روزی حاصل کرنی اور اسکو طلب کرنا۔
وضرب بذقنہ الارض بزدل ہوا
ضرب (ک) بہت مارنے والا۔
ضرب (فف) (س) سردی سے ہلاک ہونا۔ یا سردی زدہ ہونا۔ زمین کا نم زدہ ہونا نمناک ہونا۔
ضربان (ففس) زخم کا پیپ سے پر ہونا۔ رگ کا تڑپنا۔ زمانہ کا درمیان مین تفرقہ ڈالدینا۔
ضربۃ (فسف) وار۔ ایکبار مارنا۔
ضرۃ (فتف) نیاز و حاجت۔ سخت حالی غم۔ تھن۔ اونٹنی کے تھن کی نوک یا تھن کی جڑ۔ انگوٹھے کی جڑ کے نیچے کا گوشت یا ہتھیلی کا گوشت۔

پانوں کے تلوے کا گوشت۔ گوشت کا ٹکڑا جو پانوں کے اونگلیون کی جڑ کے نیچے ہی۔ ضرائر (فضسک) جمع۔ بہت سا مال غیر کا۔ اونٹون بکریون کا ریوڑ تھوڑا سا مال۔ سوتن۔ جان اور مال کا گھاٹا۔
ضرۃ (فتف) حاجت۔ لاچاری۔ بیچارگی
ضرتان (فتففس) سرین۔ چوتڑ۔ ایک مرد کی دو عورتین۔ سوتنین۔ ضرائر (فضسک) جمع۔ چکی کے دونون پاٹ
ضرج (فس) (ن) چیرنا۔ خون مین لتھیڑنا۔ ایک چیز کو ڈالنا۔
ضرجع (فسف) چیتا
ضرح (فف) تباہ کار آدمی۔
نیز ضرح ارادہ و ورد دراز۔
ضرح (فس) تپلا چمڑا۔ یا چمڑا
ضرح (فف) (ف) ہانکنا۔ دور کرنا۔ یکسو کرنا
ضرح الدابۃ چوپایہ کا لات مارنا۔
ونیز ضرح گور کھودنی۔
ضرح (فس) (ن) مردہ کے لیے گور مین صندوق کھودنی
ضرداخ (کسفس) بہتر اور پسندیدہ ہوے اور اصل چھوارے کے درخت۔
ضرزخ (کسسک) ہر چیز بڑی۔

ضُرّ (رفف) نقصان۔ تباہی۔ غار کا
کنارہ۔ ایک چیز کی کمی اور نقصان
گھاٹا۔ تنگی۔
ضِرْز (زفکت) بڑا بخیل۔ سخت پتھر۔ شیر۔
ضِرْزُ الارض زمین کی خوب
ہمواری۔ کسی قدر نرمی۔
ضِرْزَۃ (کلتفت) ٹھنگنی عورت کمینی۔
ضِرْزِل (کسک) بڑا حریص بڑا بخیل
ضِرْزِم (کسک) اونٹنی بڑی عمر کی
یا وہ کہ جس مین کچھہ بقیہ جوانی کا ہو
یعنی ادھیڑ۔ یا بڑی عمر اور تھوڑے
دودھ کی اونٹنی۔ بہت کاٹنے والا
سانپ زہریلا۔
ضِرْزِمّۃ (کسففف) زور سے کاٹنا
دانت گھسا دینے۔
ضَرِس (فس) (ن) دانتون سے
کاٹنا۔ زمانہ کی سختی۔ زمانہ کا سخت ہونا
تمام دن چپ رہنا رات تک۔ اونٹ
کی ناک پتھر سے کاٹنی اور پھر اسمین
تسمہ یا تانت ڈالنی تاکہ نا ہموار ہو جاوے
اور دب سکے۔ زمین جسمین جگہہ جگہہ
گھاس ہو۔ لکڑی کی نرمی اور سختی کو
دانت سے آزمانا۔ کوے کی ہنڈہ
پتھر سے بنانی۔
ضِرْس (کس) دانت۔ ضروس (ضفس)
اضراس (فسفس) جمع۔ سخت پشتہ۔
تھوڑا سا مینھہ۔ ضروس (ضفس) جمع
نماز مین لمبا قیام کرنا۔ برقع کی جالی کو
بند کرنا۔ شیح گھانس۔ درخت بوسیدہ
جسکی جڑ کھوکھلی ہو۔ پتھر جس سے کوے
کی ہنڈہ بناوین۔ ضروس (ضفض) جمع
ضَرَس (زفک) بھوکھہ کے سبب جو
غصہ مین دانت پیسے۔
ضَرِس شَرِس مرد بدخو۔
ضَرَس (رفف) دانتون کا ترشی سے
کند ہونا دانتون کا گھٹا ہو جانا۔ زمانہ کا
آدمیون پر سخت ہونا۔
ضِرْسامۃ (کسفسف) کینہ سے مروت
سست کاہل۔ حقیر۔ ذلیل نظرون
سے گرا ہوا۔
ضِرْضِم (کسفف) شیر۔ وزن ع۔
ضَرَط (زفف) داڑہی کا چھدرا پن
ابرو کی باریکی۔
ضَرِط (کس) ضَرْط (زفک) ضَرِط
(زکس) (ض ن) گوز مارنا
ضَرْطاء (فسفف) باریک ابرو کی عورت

ضر
ضرز
ضرزل
ضرزم
ضرس



ضرسم
ضرضم
ضرط

شیح یا درمنہ ہی کہ اسکو شیح جبلی کہتے ہیں اور یا فلفل سیاہ یعنی سیاہ مرچ کہ اسکو شیح جبشی

ماده: ضرطم، ضرع، ضرعما، ضرغط، ضرغم

154

ضرف، ضرفط، ضرفطی، ضرفقہ، ضرم

ضِرَطَم (کسکسک) بڑے پیٹ کا بڑا بیٹا۔
ضَرْع (فسک) تھن۔ ضروع (ضفضس) جمع۔
ضَرَع (فس)۔ ضَرَاعَ (ففسف) (ک) عاجزی کرنی۔ خوار وحقیر ہوجانا۔ نظروں سے گرجانا۔ تابعدار ہونا۔
ضَرِع (فف) سُست وناتوان۔ واحد وجمع برابر ہیں۔ ناتوان۔ وہ جو کم زوری وناطاقتی کے سبب دوڑ نسکے۔ ہر چیز چھوٹی یا کم سن دُبلی ناطاقت اٹھکی۔
ضِرْع (کس) مثل ومانند۔ رسّی کا بٹ بل۔ ضروع (ضفضس)۔ اضرع (فسفس) جمع۔
ضَرِع (فک) متواضع تابعدار۔ خوار۔ عاجز۔ سست۔ ناتوان۔
ضَرْعَامہ (فسفم) بڑی چھاتیوں والی عورت۔
ضَرَعَۃ (ففف) تابعدار متواضع۔ خوار۔ سُست وناتوان۔
ضُرْعُمَطّ (ضفضسک) گاڑھا دودھ جو دہی ہوگیا ہو۔ ہر چیز کا آزردہ سند آدمی۔
ضِرْغَاطہ (کسفسف) کیچڑ۔
ضِرْغَامَۃ (کسفسف) شیر۔ مرد دلاور۔ اونٹ قوی توانا۔ سانڈ اونٹ۔ کڑا آدمی۔ سخت کیچڑ۔
ضَرْغَم (فسفف) شیر۔
ضَرْغَمہ (فسفف) شیری۔ دلیری کرنی۔ شیر ہوجانا۔ دلیر ہوجانا۔
ضَرِف (فک) انجیر کا درخت۔ ضرفہ (فکف) ایک درخت یا ایک پہاڑی درخت ہے۔
ضِرْفَاطۃ (کسفسف) بمعنی ضرافط (ضفضسک) توندیلا۔ بڑے ڈیل ڈول کا موٹا تازہ آدمی۔
ضَرْفَقۃ (ضسف) کثرت۔ بہتایت۔
ضَرْفَطۃ (فسفف) باندھنا۔ مضبوط کرنا۔
ضِرْفَطی (کسکسکت) موٹا تازہ۔ توندیلا۔
ضِرْم (ضس) ایک خوشبودار درخت ہے جسکا پھل بلوط کی مانند ہوتا ہے۔ یا اسطوخودوس ہے۔
ضَرَم (فف) (س) بہت بھوکھا ہونا۔ ایک چیز کی سوزش وحرارت۔ جلن زیادہ ہونی۔ ضَرِمَ فی الطّعام کھانے کو بھوکھوں کی طرح گرا اور کچھ نچھوڑا۔ آگ کا بھڑکنا اور شعلہ مارنا۔
ضَرِم (فک) بھوکھا۔ عقاب کا بچہ۔ بہت تیز گھوڑا۔ دوڑنے والا۔ سریٹ جانے والا۔
ضَرَمَۃ (ففف) کھجور کی ٹھنی آدھی جلی ہوئی۔ آگ کی چنگاری۔ آگ۔ ضِرَم (ضف) جمع۔

ضَرو (فس) (ن) خون کا رگ سے باہر نکلنا

ضِرو (کس) دوڑنے والا بچہ - لوبان کا درخت یا اُسکا گوند - بن اضراء (فسفسم) جمع - جذام کے دہبے -

ضَروب (ففس) بہت مارنے والا -

ضَروح (ففس) ہاتھ پاؤں مارنے والا گھوڑا - لاتین مارنے والا گھوڑا - کمان جسکا تیر دور جائے -

ضُروح (ضفس) بازار کا کھوٹا ہو جانا

ضَرورة (ففسف) نیاز حاجت عجز -

ضَروس (ففس) بدخواہ اونٹنی دوہنے والے کو کاٹنے والی - وہ اونٹنی جو پہلوٹی کا بچہ دے کے کاٹنے لگے

ضَروط (ففس) گوز مارنے والا مرد

ضِروط (کتفس) بہت گوز مارنے والا -

ضِرَوطا (کتفس) جسیم - موٹا تازہ -

ضَروع (ففس) بڑی چھاتیوں والی عورت غریب - تابعدار - نرم خو

ضُروع (ضفس) سپید انگور بڑے دانہ کا - درندہ کا کسی چیز سے نزدیک ہونا - آفتاب کا ڈوبنا یا ڈوبنے کے قریب ہونا -

ضَرَی (ففت) رگ جسکا خون بند نہو سرخ اور زرد انگور کا پانی جسمین بیرونکو بھگا کر نبید بناتے ہین -

ضِرْی (کفف) کتّے کا پلا دوڑنیوالا -

ضَرَی (ففتً) ضَرَاوة (ففسف)

ضَرِی (فکس) ضَرَارة (ففسف) (س) حریص ہونا -

ضَرْی (ففس) خون کا جاری ہونا -

ضَرِیب (فکس) مارا ہوا پٹا چھتا - ہر چیز کی طرح انداز - خوب مارنے والا سر - قمار کے تیر کا جو کس رکھنے والا - تیسرے تیر کا نام قمار کے تیرونمین سے - کئی اونٹون کا دودھ جو ایک دوہنی مین یعنے برتن جس مین دودھ دوہتے ہین دوہا جاوے - حصہ - آدمی کا پیٹ - برف - پالا جو رات کو زمین پر پڑے - شل و مانند - نہایت کھٹا دودھ - یا پھٹا ہوا دودھ -

ضَرِیبة (فکسف) سرشت - خوی - عادت - اجرت - زمین کا خراج - تلوار سے مارا ہوا - تلوار کا زخمی - پشم اور کالے کی پونی جسے کاتتے ہین -

ضرائب (ففسک) جمع - تلوار - تلوار کی دھار - تھوڑی سی [illegible] - تلوار کا مارا ہوا

ع ضر
ع ضرب
ع ضرح
ع ضرر
ع ضرس
ع ضرط

۱۵۵

ع ضرط
ع ضرع
ع ضرو ضری
ع ضرب

۱۲ ۱۲
۱۲

ضَرِیح (فعیل) نے تحاشا دوڑ -

ضَرِیجی (فعیلیت) بٹے کے روپیے وغیرہ جو سکہ رائج نہو -

ضَرِیح (فعیل) دور - گور - گور کا گڑہا یا بغلی قبر - لحد -

ضَرِیر (فعیل) اندہا - اضراء (افعلاء) جمع ضعیف بیمار - ناقص چیز - رشک صبر - وادیکا کنارہ (فعیل) - دو یا تین جوروں کا خاوند - وہ جو روئین کرتی -

ضَرِیرَہ (فعیلت) بیمار دبلی پتلی عورت اندہی

ضَرِیس (فعیل) کوان جسکی منڈ بیچ کی ہو بیٹھہ کے منکے - بہت بھوکھا -

ضراس (فعال) جمع کہجورین - یا گدری کہجورین اور پکے ملے ہوے -

ضَرِیط (فعیل) بمعنی ضروط (فعول) یعنے گوز مارنے والا -

ضَرَیطَہ (فعیلت) موٹی بکری -

ضُرَیطیٰ (فعیلیٰ) گوز مارنا -

ضَرِیع (فعیل) شبرق گھاس ہے یا ایک گھاس ہے کہ اُسکی تر تو شبرق ہے اور خشک ضریع ہے اور اُسکی پلیدی کے سبب چوپائے اُسکو نہین چرتے - کہجور کے درخت کو کاٹنا - عوسج تر - یا ایک اور گھاس ہے جو سڑ گئے ہوتے پانی مین جسکی رنگ و بو بدل گئی ہو اوگتی ہے اور اُسکی جڑین زمین تک نہین پہنچتین - یا ایک چیز ہے دوزخ مین صبر سے زیادہ کڑوی مردہ سے زیادہ بدبودار آگ سے زیادہ سوزان - سوکھا ہوا درخت کہین کا ہو - انگوری شراب - پتلی چیز عیینے کی - ہڈی کے اوپر کی جھلی یا ریک بڑی چھاتیون والی عورت -

ضَرِیعَہ (فعیلت) بڑی بڑی چھاتیون والی عورت - یا بڑے بڑے تھنون کی بکری - بڑے بھاک کی گائے وغیرہ

ضَرَیفِطیَّہ (فعیلعلیت) عربونکا ایک کھیل ہے

ضَرِیک (فعیل) کرگس گینڈا - احمق اچدی - تہکا ہوا جو اپنی جگہہ پر پڑا ہو نابینا - اندہا - فقیر بدحال - ضرائک (فعائل) ضرکاء (فعلاء) جمع -

ضَرِیم (فعیل) سوختہ - ایندہن -

ضِرِّیم (فعیل) ایک درخت کا گوند

ضَرَز (فعل) (س) بدخو ہونا غصیلا ہونا تالو سے تالو چپکا ہوا ہونا -

ضَرَن (فعل) (ن) جو چیز کہ ہاتھہ مین ہے اُسکو لینا نہ اُس چیز کو کہ جسکی خواہش ہے

سمر
ضرہ
ضرز
ضرس
ضرط



ضرع
ضرغ
ضرس
ضرم
ضغن
ضرن

ضطط (ففف) سخت کیچڑ۔
ضطط (ضفض) بلائیں سختیاں۔
ضَعَّ (فت) (ن) نے ریاضت اونٹ
یا اونٹنی کو ریاضت دینی یا وہ ایک
کلمہ ہے جس سے اونٹوں کو اوس سکھاتے ہیں۔
ضعۃ (ففف) ایک درخت ہے۔
ضعوات (ففف‌س) جمع۔
ضعۃ (فف) کھاری گھاس ایک
کھاری درخت ہے یا ایک گھاس ہے
ثمام کے مشابہ۔ فرومایگی سے
کمینہ پن خست۔ ناکسی۔
ضعۃ (فف) رک، کسی شخص کا
لین دین یعنے تجارت میں نقصان
زدہ ہو جانا۔ اپنے نفس کو خوار کرنا۔
فرومایہ اور ناکس اور دون ہمت ہو جانا
ضعۃ (کف) وضع آدمی کا تجارت
میں نقصان رسیدہ ہو جانا۔
ضَعْضَعَ (فس) خوب پامال کرنا۔
ضعضاع (سنفس) یعنی ضعضع (سنف)
ضعضع (فسنف) ہر چیز سے سست
نرم ناتوان۔ احمق مرد سے آدمی بے ہوش
ضعضعۃ (فسنفف) بنا کو ڈھا کر
زمین کے برابر اور خراب کر دینا۔

ضغط (فس) ذبح کرنا۔
ضعف (فس) سستی ہونا ناتوانی خلاف
قوت۔ آب مردہ ہونا سستی سبکی عقل
ضعف (ضس) ضعافہ (ففسف)
ضعافیۃ (ضفسکف) (ن) سست ہو جانا
ضعف الشیء ایک چیز کا مثل۔
ضعف (فف) دوہرے کپڑے
ضعف (ضس) ناتوانی و سستی بدن
نقاہت۔ کمزوری۔
ضعفان (فسفس) سست و ناتوان
ضعل (فف) قرابت کے سبب بچہ کا
دبلا پیدا ہونا۔
ضعو (فس) پوشیدہ ہونا۔
ضعوف (ففس) ضعیف و ناتوان۔
ضعاف (کفس) ضعفہ (ففف) جمع۔
ضعوی (ففکت) ضعۃ کی طرف منسوب
ہے اور ضعۃ ایک درخت ہے۔
ضعیف (فکس) سست و ناتوان
احمق۔ ضعاف (کفس) ضعفاء (ففقسم)
ضعفہ (فقف) ضعفی (فسف) ضعافی
(ففسف) جمع۔ ہوا و ہوس میں پھنسا ہوا
نابینا۔ اندھا۔
ضعیفان (فکسفس) جورو اور غلام کہ ان سے کنایہ ہے

۱۵۷

ضعیفہ (فکسنف) سست عورت ناتوان

ضغوا (ضففم) لونبڑی۔ بلی وغیرہ کی آواز۔ بلی وغیرہ کا رونا۔

ضغاب (ضفس) خرگوش کی آواز بھیڑیئے کی آواز۔

ضغادر (ضفسک) مرغی۔ ضغدرۃ واحد (ضسففف)

ضغاط (ضفس) ایک موضع ہی۔

ضغامتہ (ضفسف) جیسے دانتون سے کاٹ کر پھینک دین۔

ضغب (فس) کھیرون کا شوقین۔

ضغب (فس، رف) کسی کو خرگوش اور بھیڑیئے کی آواز سے ڈرانا۔ جماع کرنا۔

ضغبت الارنب خرگوش چیخا۔

ضغبۃ (فسف) مونث ضغب (فس)

ضغبوس (ضسفس) ککڑی چھوٹی ککڑی۔ شاخ نرین۔ ایک کانٹا ہی جسے اونٹ کھاتا ہی یا ایک گھاس ہی ہلیون کے مشابہ۔ ضغابیس (فسک) جمع۔ لونبڑی کا بچہ۔ ضعیف و ناتوان مرد اونٹ میانہ سال میانہ بدن۔

ضغث (کس) خشک و تر ملی ہوئی گھاس کا دستہ۔ ایک جڑ کی شاخونکا دستہ

اضغاث (فسفس) جمع۔

ضغث (فس) بات کو خلط ملط کرنا۔ کوہان کو ہاتھ سے ملنا تاکہ فربہی معلوم ہو۔ ایک جانور کا کہ مشابہہ سوسمار ہی آواز کرنا۔ کپڑے کو دہونا اور خوب پاک کرنا۔

ضغد (ضس، رف) گلا گھوٹنا۔

ضغرس (فسف) مرد حریص ہوسناک لالچی۔

ضغز (کس) شیر۔ بدخو۔ شریر درندہ

ضغضغۃ (فسفف) گوشت کو پپولنا پپلانا۔ بے دانت کے آدمی کا ایک چیز کو چباتا پپلانا۔ ملی جلی بات کہنی۔ گول مول بات کہنی۔ بھیڑیئے کے گوشت کھانے کی آواز کی نقل یعنی چپڑ چپڑ۔ کلام مین زیادتی کرنی۔ اناپ شناپ بکنا۔

ضغط (فس، رن ف) بھینچنا۔ کاٹنا کسی کو دیوار وغیرہ مین اڑا کر زور سے بھینچنا اور تنگ کرنا۔

ضغطۃ القبر گور کی تنگی اور اسکا بھینچنا

ضغطۃ (ضسف) سختی۔ تنگی۔ زبردستی قرضدار کا یہان تک ٹلانا کہ قرضخواہ تنگ ہوکر کچھ چھوڑ دینے پر راضی ہوجاوے

ضفر وط (ضفضفس) واحد۔

ضُفّاز (ففضس) سخن چین۔

ضفاط (ضتفس) رذیل۔ کمینہ نیچ آدمی۔

ضفاط (ففتس) شتربان کرایہ کے اونٹ چلانے والا۔ اسباب کو ایک جگہہ سے دوسری جگہہ لیجانے والا۔ موٹا گوشت لٹکا ہوا۔ بھاری بدن کا لتھ پتھ کہ چلنے مین ساتھ نہ دیسکے۔

ضفاطۃ (ففسف) نادانی و سستی عقل۔ پیٹ کی بڑائی بھانتی کہ شہر یکی باہر دور یا دائرے پر تماشا کرے۔

ضفاطۃ (ففسف) (ک) سست رائے ضعیف عقل ہونا۔

ضُفّاطۃ (فقفسف) بارکش اونٹ۔ لدا اونٹ سے بھرا ہیونکا بڑا گروہ۔ قافلہ۔

ضفافہ (ففسف) احمق مرد بیعقل۔

ضَفَائرُ الجِن پر سیاہ نشان۔

ضِفّۃ (فتف) پانی پر اکیبارگی انبوہ کرنا۔

ضَفّۃُ النّہر نہر کی تیری۔ نہر کا کنارہ۔

ضَفّۃُ البَر گومین کی مینڈہ۔

ضَفّۃُ البحر دریا کا گھاٹ کنارہ۔ اوترنے کی جگہہ۔

ضَفّۃُ المَشخَب بکری جسکا دودہ ایک بار کھینچنے سے بہت نکلے۔

ضَفَد (فس) (ان) طمانچہ مارنا۔

ضِفْدِع (کسک) مینڈک۔ ضفادع (فضسک) ضفادی (ففسکس) جمع۔ گھوڑے کے سم کی اندر کی جانب مین ایک ہڈی ہے۔

ضِفدَع (رسنف) ضِفدِع (ضسف) ضُفدُع (کسف) مینڈک۔

ضَفدَعَۃ (فسفف) پانی کا مینڈکون سے بھرا ہوا ہونا۔

ضِفدِعۃ (کسکف) مادین مینڈک۔

ضَفر (فس) بٹی ہوئی رسّی جس سے اونٹ اور پالان کو باندہین۔ ضفور (ففضس) ضُفُر (ضفض) جمع۔ بالونکی مینڈہی۔ ریت جو تہ بتہ جمتا چلا گیا ہو ایک تودہ۔ ضفور (ضفضس) جمع۔ تعمیر جو بغیر چونے کاری کے یعنی ہی اوپر تلے پتھر اینٹین ہر کرچنی گئی۔

ضَفر (فس) (ض) کودنا۔ دوڑنا۔ سعی کرنی۔ بالون کو گوندہنا۔ رسّی کا بٹنا۔ بالون کی مینڈھیان گوندھنی ہو یا یہ کے منہہ مین چارہ دینا۔ بالونکو اکٹھا کرنا۔

ضَفرۃ (فکف) بڑا ریگ تودہ یا ریت جو تہ بتہ جما ہوا ہو۔ ضفر (فک) جمع۔

ضفر ۵ — ضفط ۵ — ضفف ۵ — ۱۶۰

ایک چھوٹا جانور جو اونٹ کو ستاتا ہے

ضفرط (کسکس) بڑے پیٹ کا اونٹ

ضفرطہ (فسفقف) پیٹ کا توندیلا اور بڑا ہونا

ضفر (فس) (ض) اونٹ کا لقمہ کو نگلنا یا زبردستی سے نگلنا ۔ ہانکنا ۔ صحبت کرنی ۔ لگنا ۔ جماع کرنا ۔ دوڑنا ۔ کودنا ۔ اچھلنا ۔ گھونسے مارنا ۔ لاتین مارنی ۔ گھوڑے کے منہ مین لگام دینا ۔

ضفر (فف) جَو کا مہیلہ ۔ یا دلیا اونٹ کے لیئے بنے

ضفر (فف) (س) جَو کا دلیا بنانا مہیلہ بنانا ۔

ضفس (فس) (ض) گھاس کو اکٹھا کر کر اونٹ کے لیئے لقمہ بنانا ۔

ضفضفۃ القوم قوم کی جماعت ۔

ضفط (ککت) موٹا آدمی پرگوشت بھاری بدن کا ۔

ضفط (فس) (ن) باندھنا ۔ سوار ہونا اور نئے سوار ہوئے نچھوڑنا ۔

ضفطار (کسقس) ہاتھی کی لید ۔

ضفطۃ (فسف) کم عقلی ۔ ضفطات (ففقس) جمع ۔

ضفضع (فس) ہاتھی کی لید ۔

ضفع (فس) لید کرنا ۔ گوبر کرنا ۔ گوز مارنا ۔

ضفعانۃ (فسقسف) سعدانہ کا پھل خاردار گول ۔

ضفف (فف) عیال کی کثرت ۔ آدمیون کے ساتھ کھانا کھانا ۔ یا کھانے پر بہت سے ہاتھ پڑنے ۔ تنگی مفلسی یا بہت سے کھانے والے اور تھوڑا سا کھانا ۔ حاجت ۔ ایک کام مین جلدی اور چالاکی ۔ ضعف وسستی ۔ پیمانہ سے اونچی چیز ۔ پانی پر آدمیون کا جھرمٹ

ضفق (فس) (ن) پیٹ مین سے پاخانہ کو ایکبارگی ڈالدینا ۔

ضفن (کفت) ٹھنگنا احمق ۔ موٹا گیندا ۔ سخت پیدایش کا ۔

ضفن (ککت) بمعنی ضفن (کفت)

ضفن (فس) (ض) کسی کے پاس بیٹھنے کو آنا ۔ پاخانہ پھرنا ۔ کسی کی کاربرآری کرنی ۔ جماع کرنا ۔ ہاتھ پانونکو زمین پر مارنا ۔ کسی کو اونٹنی پر سوار کرنا ۔ کسی کے چوتڑ پر لات مارنی ۔ کسیکو زمین پر ٹپک دینا ۔

ضفر
ضفس
ضفض
ضفط



۵ ضفط
۵ ضفع
۵ ضفف
۵ ضفق
۵ ضفن
۱۲ ۱۲
۱۲
۱۲
ضفطر

ضُلاًّ ضِلِّل (ضفسک) ماہر۔ رہبر۔ راستہ بتلانے والا۔

ضُلاً ضِلّ الماء باقی پانی۔

ضَلاعۃ (ففسف) پہلو کی ہڈیون کی قوت وسختی۔ پسلیون کی طاقت۔ پسلیون کا سخت ہونا۔

ضَلال (ففس) (ض س) ضائع ہونا مرجانا۔ ہلاک ہونا۔ خاک اور ہڈیان ہوجانی۔ پوشیدہ ہوجانا۔ گم ہونا۔ فراموش کرنا۔ جاتا رہنا اور گم ہونا گم کرنا۔ راہ گم کرنا۔ گمراہ ہونا۔ بھٹک جانا۔ گم ہوجانا۔ مغلوب ہونا۔

ضَلال ابن التلال جو کہ وہ اور اسکا باپ پہچانا نجاوے۔

ضَلّۃ (فتف) پریشانی۔ غیبت یعنی کسی کا پس پشت ذکر کرنا بھلا یا برا۔

ضِلّۃ (کتف) گمراہی۔ رایگان۔

ضُلّۃ (ضتف) رہبری کامل۔

ضَلضَل (ففک) ضَلضَلۃ بھی

ضُلضُل (ضفک) ضُلضُلۃ بھی

ضُلاّ ضُلَل (ضفسک) سخت زمین۔

ضَلضَلۃ (فسفف) گمراہی۔

ضُلضُلۃ (ضفکف) زمین جسمین راستہ

بھول جاتے ہیں۔ بڑا سا پتھر۔ سخت زمین یا جو رہنما ہے۔

ضِلَع (کف) پہلو کی ہڈی پسلی۔ اضلع (فسفف) ضلوع (ضفضس) اضلاع (فسففف) جمع۔ چھوٹا سا ٹیلہ علیحدہ۔ پہاڑ کی نرم سہل گذار۔ لکڑی کیسی ہی ہو یا چوڑی اور ٹیڑھی لکڑی جو حیوان کی ہڈی کے مشابہ ہو۔

ضِلَعُ الخلف ایک داغ ہی جو پیٹھ کی طرف پہلو کی ہڈی سے پیچھے دیتے ہیں۔

ضِلَع مِنَ البطیخ خربزہ کی ایک پھانک۔

ضِلَع عَوجاء عورت کیونکہ حوا آدم علیہ السلام کی بائین چھوٹی پسلی سے پیدا ہوئین اور اسی سبب سے مرد کی بائین طرف ایک پسلی کم ہے

ضَلَع (فف) کج خلقی۔

ضَلِع (فش) (ف) کھانے پینے سے یہانتک پیٹ بھرنا کہ پسلیو تک بھر جاو ظلم کرنا۔ حق سے پھر جانا۔ کسی کے پہلو مین مارنا۔ میل وخواہش نفس

ضَلَع (فف) (س) ٹیڑھا ہوجانا۔ خصومت کرنی۔ جھگڑنا۔ پیدائشی کجی

۱۶۳

۱ ضلل
۲ ضلع
۳ ضلل
۴ ضلع

۱۲۱۲

عَفِیرُ (فکس) جلتے ریت پر دھوپ
میں خشک کیا ہوا گوشت - گھولے
ہوئے ستو بغیر میٹھاس کے یا بغیر
گھولے ہوئے ستو - روکھی روٹی
بغیر سالن کی - عورت جو ہمسایہ
کو کچھ نہ دیوے -
عَفِیرَۃ (فکسف) گوہ گردان
جانور کی گولی - عورت جو کسی کو
تحفہ ہدیہ نہ بھیجے -
عُفَیطُ (فکس) بکری کی ناک کا
سنک رینٹھ -
عَفِیفُ (فکس) پارسا نیک بخت
عفیفۃ (فکسف) پارسا عورت
مونث ہے اعفاء (فکتفسم) عفائف
(ففسک) عفیفات (فکسفس) جمع
عُقیقان (فکسفس) عرفج کی
مانند ایک گھاس ہے -
عَفِیکُ (فکس) بڑا احمق
عَقٌّ (فت) ماں باپ کا نافرمان
اور انکو دکھ دینے والا -
شگاف پھٹن -
عَقٌّ (فت) (ن) کپڑے کو چیرنا
بچہ کا عقیقہ کرنا - سات دن کے
نیچے پر قربانی کرنی - آسمان کی طرف
تیر پھینکنا - ماں باپ کو ستانا -
عُقٌّ (ضت) کڑوا پانی -
عِقٌّ (کت) زمین میں گہرا گڑھا -
عُقَابٌ (ضفس) ایک پرند
جانور ہے - اَعقُبٌ (فسض) جمع
قلت - عِقبان (کسفس) جمع کثرت
کوئیں کے اندر کا پتھر جو ڈول کو
پھاڑ ڈالے - بڑا پتھر کہ پھاڑ
میں سے زینے کی سیڑھی
کی مانند باہر نکل آیا ہو - ایک چیز
نور کے مشابہ جو چوپائے کے
پاؤں میں نکل آوے یعنی ہیر ہڈی
ڈورا جو حلقہ گوشوارہ کے سوراخ
میں ہوتا ہے - حوض کی نالی جس سے
پانی آوے - کوئیں کی منڈیر پر
ایک پتھر جس پر سقا کھڑا ہو کر
پانی کھینچے - عرب کے چند
گھوڑوں کا نام - بڑا جھنڈا -
ٹیلا - ہر ایک زمین کی بلندی جو
بہت بلند نہ ہووے -
عقاب عقنباۃ (ففسفس)
و عقاب عبنقاۃ (ففسفس)

مادہ: عفر — ع عفط — ع عفف — ع عفق — ع عفک — ع عقب — ع عقق — ع عقب



۱۲۱۲
۱۲

و عقاب بعنقاۃ (ففسفس)
عقاب تیز چنگال اور عقاب کی جمع اَعقُب
اسوجہ سے آئی ہے کہ مونث ہے۔
عِقاب (کفس) شکنجے میں کھینچا
پیوند لگانا ۔
عقاءۃ (ففس) گھر کا گردا گرد۔
منزل پڑاؤ اور اترنے کی جگہہ ۔
عَقار (ففس) زمین پانی وغیرہ
گھاس جو مواشی کو خستہ و مجروح
کرے ۔ بہترین گھاس منزل
کھجور کا درخت ۔ رنگ سرخ ۔ گھر کا
اسباب ۔ عمدہ سامان اسباب جو
عید بقر عید کو استعمال کریں ۔
ہر خشک چیز ۔
عقار (ضفس) شراب ۔ ایک
قسم کا رنگین کپڑا ۔
عقار (ضتفس) ایک تر گھاس کہ
کلأ عقار گھاس کہ جو چوپایہ کو
زخمی کردے ۔
عقار (فقس) گھاس جس سے
علاج کریں ۔ دوائیں ۔ درخت ۔
عقاقیر (ففسکس) جمع
حدید جید العقاقیر اصیل اور

اچھا لوہا ۔
عقاریب (ضفسک) سخن چینیاں
سختیاں ۔
عقارب الشتاء جاڑے کی سختی ۔
عقاری (ففسف) کونج کٹے
ہوئے گھوڑے ۔
عُقاص (ضفس) بکریوں کی
ایک بیماری ہے ۔
عِقاص (کفس) ڈورا کہ جس
سے زلف باندھیں ۔
عُقاف (ضفس) بکریوں کی ٹانگوں
کی ایک بیماری ہے جس کے سبب
اسکی ٹانگیں ٹیڑھی ہوجاتی ہیں ۔
عقافۃ (ضتفسف) کبڑی لکڑی
جس سے ایک چیز کو کھینچیں ۔ چوگان
عقاق (ففسک) نافرمان ۔
ماں باپ کا آزار ۔ اسم ہے عقوق کا
عِقاق (ففس کفس) اونٹنی کا حمل آتی
عُقاق (ضفس) کڑوا اور کھاری پانی
عَقاق (فقس) عقوق (ضفسر)
عقق (ففت) (ضن) اونٹنی کا
حاملہ ہوجانا
عقائل (کفس) اونٹوں اور بکریوں

۱ عقب
۲ عقو
۳ عقر
۴ عقرب
۵ عقرب



عقف
عقص
عقف
عقف
عقق
عقل

کی برس بھر کی زکوٰۃ - جوان اونٹ - رسّی جس سے اونٹ کی ساق اور موڑھے کو آپسمین باندھ دیتے ہین -
عُقُل (ضفض) جمع -
عُقَال (ضتفض) چوپایہ کے پانون کی ایک بیماری ہے کہ جب چلتا ہے ایک ساعت لنگ کرتا ہے پھر اچھا ہو جاتا ہے یا یہ بیماری خاص گھوڑے کیلیے ہے -
عُقَام (ضفض) جنگ سخت - اور سخت بدخو مرد -
عُقَام (ضفض) مرد جسکے فرزند نہو بانجھ عورت - عُقَماء (ضففضم) جمع
داءٌ عقام بیماری کہ اچھی نہو حرب عقام سخت لڑائی رجل عقام بدخو مرد ناقۃ عقام اونٹنی جسکے کچلیان نکلی ہون اور گٹھیلا بدن ہو نیز عقام ایک مچھلی ہے یا دریائی سانپ -
عُقَّانُ النَّخِیلِ جو چیز کہ کھجور کی جڑ سے پھوٹ نکلے - ایسا ہی عُقَّانُ الکَرْم
عَقْب (فس) چوپایہ کی روش اور ڈگ کہ پہلی ڈگ کے پیچھے لاوے بیٹا - پوتا - ایڑی جہت و سمت -

چنانچہ مسافر سے کہتے ہین - مِن اَیْنَ عَقْبُک یعنی کدھر سے آیا -
عَقَب (فس) عُقُوب (ضضر ن) کمان پر پے لپیٹنی - ایڑی پر مارنا - کسی کا خلیفہ ہونا -
عَقَبَ فُلَانٌ عَلٰی فُلَانَۃٍ فلانی پر فلانا آیا اُسکے خاوند کے بعد - درخت کا خشک پتے کے بعد سبز پتے نکال لانا - جیسے عقب الشجر
عُقْب (ضفض ضس) کام کا انجام اور بولتے ہین کہ جِئْتُ فِی عُقْبِ الشَّھْر یعنی آیا مین تمام مہینے کے گذر جانے کے پیچھے -
عَقِب (فک) بیٹا - پوتا - ایڑی
اَعْقَاب (فسفس) جمع -
عَقِبُ الشَّھْرِ مہینے مین جو کچھ تھوڑا سا باقی رہا ہو -
عُقْبَان (فسفس) کام کا انجام ہر چیز کا آخر -
عَقْبَۃ (فسف) ایک قسم کے ہودہ کے منقش کپڑے - سبز پتا کہ خشک پتے کے پیچھے نکلے -
عُقْبَۃ (کسفف) مہینے مین اکساد

۳۵۹

علامات اعراب ضمہ فتحہ کسرہ سکون تشدید | مادہ

ایک کام کو کرنا۔
عَقْبَۃٌ (ضسف) نوبت یعنی باری۔ قیدی کا بدلا۔ رات اور دن اسلیئے کہ ایک دوسرے کے پیچھے آتے ہیں۔ جو کھانا کہ عاریت مانگی ہوئی ہانڈی کی پیندی میں مالک دیگ کو بھیجیں۔ ہر چیز کا باقی رہا ہوا۔ اور نشان۔
عُقْبَۃُ الطَّائِرِ پرندے کے چڑھنے اور اترنے کی مسافت
عُقْبَۃُ الشَّیْطَانِ ایک قسم کی نشست جو کتے کی نشست کے مشابہ ہے۔
عَقَبَۃٌ (ففف) پہاڑ پر دشواری سے چڑھنے کی جگہہ۔ پگڈنڈی۔
عِقَابٌ (کفس) جمع۔ پٹھا جس سے چلہ بناویں اور رسی بٹیں۔ عَقَب (فف) جمع۔ ٹیلا۔ عَقَبَاتٌ (ففس) جمع۔
عُقَیْبَۃٌ (ضفکف) پیروی پیچھے آنیوالا
عُقَیْبُولٌ (ضفس) بیماری کا بقیہ یعنی جو تپ کے بعد مونھ پر نکل آوے۔ بقیہ دشمنی۔ عشق کا بقیہ۔ دشمنی کا بقیہ۔ عَقَابِیلُ (ففکس) جمع۔

عُقْبُولَۃٌ (ضسفسف) بمعنی عُقْبُول۔
عُقْبٰی (ضسف) کام کا بدلا اور حق ایک چیز کا بدل۔
عَقِقَۃٌ (فکف) آسمان میں یعنی بجلی کوندنے والی۔ زمین میں گہرا گڑھا۔
عَقَقَۃٌ (ففف) ایک چیز جس سے لڑکے کھیلتے ہیں۔
عِقَّۃٌ (کتف) بمعنی عق (کت) اور جو بال جو پیدا ہوتے ہیں بچوں کے بال جو جانور کے پیٹ سے ساتھ لیئے نکلے ہیں یا عِقَّہ خاص بکری کے ہوں اور آدمیوں کے لیئے عقق (کف) جمع۔
عَقْدٌ (فس) پیمان۔ راست۔ گرہ۔ ... قوی پشت۔ مضبوط زبان۔ طاق جو مکان میں بناتے ہیں۔ اَعْقَاد (فسفس) جمع
ہُمْ اَہْلُ الْحَلِّ وَالْعَقْدِ یعنے وہ لوگوں کا معتمد علیہ ہے
عَقَدَ (فنس) (ض) کسی کیطرف پناہ لیجانا۔ باندھنا۔ بدی کا آمادہ ہونا۔ شمار کرنا۔ بہنے والی چیز کا گاڑھا ہونا۔ گاڑھا اور بردبار کرنا۔ اونٹنی کا حمل ہے کے سبب دم کو گرہ دینا

عقب ۵ / عقبل ۵ / عقب ۳ / عقق ۴ / عقد ۵ ، ۱۲

۳۶۰

[margin, vertical:] ... کیساتھ ... عقد ۱۲ ... الرحمن

بغیر استثنا کی قسم کہانا - ڈارہی لپیٹنا -
عقد (ک س) گلوبند - حمائل -
موتیون کا ہار - عقود (ض ف س جمع)
عقد (ف ف) ریگ تودہ اوپر تلے
جما ہوا - عقدة (ف ف ف) ایک ریگ
تودہ - زبان کی لکنت - زبان کا
لکنت زدہ ہونا - کتیا کی جفتی
کے وقت لینڈی جوڑ جانی -
عقد (ف ک) جو کہ کلام مین زبان
بستہ ہو - ریگ تودہ اوپر تلے
جما ہوا - ٹھنگنے قد کا اونٹ جفتی
سخت پیٹھ والا - ایک درخت جسکا
پتا زخم کو بھر دیتا ہے -
عقداء (ف س ف ف م) لونڈی بکری
کہ گویا دم اسکی گرہ بندھی ہوئی ہے
عقدان (ف ف ف س) ایک کھجور ہے
عقدة (ض س ف) حکومت -
شہر پر قابو پانا - گرہ - عقد (ض ف ف)
جمع - پانی - زمین وغیرہ کہ مالک
اسکا اُسکی ملکیت کا اعتقاد
رکھے - گرہ باندھنے کی جگہہ
قوم کے درمیان عہد اور پیمان
بندھا ہوا - درخت ناک جگہہ

کھجورونکا جنگل - گھاس کہ اونٹ کو
کفایت کرے - جو چیز کہ مرد کو
کافی ہو امدنین - گتتے کا ذکر
ہر نمین کہ جسمین فراخی اور ارزانی ہو
- نکاح اور بیع اور ہر چیز کا وجوب
اور لزوم - چراگاہ کا گوشہ -
اونٹ جو درخت کی طرف مضطر ہو
- ٹوٹے ہاتھہ کی ہڈی بندھ کر
عقدة (ف ف ف) زبان کی جڑ -
عقر (ف س) گھوڑے اور اونٹ
کے پانون مین شگاف کی مانند
ایک نشان ہے - ہر ایک چیز
کی بنیاد اور اصل - دو چیز کے
درمیان کا ہر شگاف - گھوڑے
ہاتھی کے پانون کے درمیان
کی کشادگی - منزل محل - یا
درمیان محل - سفید ابر کا ٹکڑا یا ابر
کہ آفتاب کے سامنے پیدا ہووے
اور چشمۂ آفتاب اور اسکے گرد ا
گرد کو ڈھانک لیوے - یا ابر کہ
گوشۂ آسمان سے اٹھے لیکن
دور سے گرج کی آواز سنی جاوے
اور نمایان نہووے - مینار بلند

عقد
رعقد
۱۳/۱۲
۱۸

اوپنچے اونچے محل - ہر چیز سفید -
عقر (فتس) (ض) شکار کے
پیچھے پڑنا - گھاس کو چرنا -
ناگہان ڈرکر سکتہ مین آجانا اور
پھر حرکت کی قدرت نہ رہنی یا تحیر
و سرگشتہ ہوجانا اور یا نون کاٹنے لگنے
عقر (فس) عقار (ففس) کیساتھ
عقارۃ (نفسست) (ض) عورت کا
بانجھ ہونا - زخمی اور مجروح کرنا -
چوپایہ کا کونچ کاٹنا - اونٹ کو
قبر پہ ذبح کرنا - کھجور کے درخت کا
سر کاٹنا - چوپایہ کی پیٹھ کو زخمی کرنا
پیٹھ لگا دینا - ہر درخت کو قطع
کرنا کوئی ہو - چلنے سے روکنا -
عقر (فس) مہر جو شبیہ وطی مین
یا وطی عقب مین واجب ہووے
عورت کا مہر - قوم کے اوترنے
کی جگھہ - حوض کا دنبالہ یا چوپایہ
کی اُسمین پانی پینے کی جگھہ
اعقار (فس جمع) آگ کا بیچ اور
اُسکے اجتماع کی جگھہ - گھر کا بیچ
اور اُسکی اصل - خوش - برگزیدہ
اور اچھی گھاس - ہر چیز کے

درمیان کا شگاف - ابیات قصیدہ
مین سے اچھی بیت - مرد جسکے
فرزند نہوا ہو - نے فرزند مرغی کا
پہلا انڈا یا پچھلا انڈا - اِس لفظ
کو اُس چیز مین کہ نادر ہوتی ہی -
اور اُس عطیہ مین کہ ایکبار اُس
جگھہ سے اتفاق پڑے کہ وہان
سے توقع نہووے اور اور ایسی
ہی جگھہ مین استعمال کرتے ہین -
بانجھ ہین -
عقر (ضس) (ض) عورت کو ترک
جماع سے آزمانا کہ آیا باکرہ ہی یا نہین
عقر (ضس) (ک) آخر کار فائدہ مند
نہونا - عورتکا بانجھ ہونا - کھجور کی
چھال کو اوکھاڑنا اور اُسکی
چربی کو لینا -
عقر (فک) پرند جسکے پر کسی
آفت پڑنے کے سبب جین -
عقر (ضنف) ہین جو چوپایہ
کی پیٹھ زخمی کر دیوے - مرد اور گھوڑے کو
تھکا دینے کے سبب خستہ اور
زخمی کرنے والا -
عقر الدار قوم کے اوترنے

مادہ عقر
۱۲
شریعت مین شبیہ وطی اُسکو کہتے ہین کہ ایک
۳۶۲

کر دینے کے بعد حذف کر دینا۔ بدخو ہونا۔ بکری کے سینگ کا پیچیدہ ہونا

**عقص** (ضنض) ادھیڑ بخیل مرد۔

**عقص** (فک) ریگ تودہ اوپر سے تلے جا ہوا سخت جسمین راہ نہ دار ہو۔ بخیل مرد۔ بدخو۔

**عقص** (نس)(ض) بالون کو گوندھنا۔ بٹنا۔

**عقصاء** (فسفسم) مونث اعقص

**عقصۃ** (کسف) بال بٹے ہوئے اور گندھے ہوئے **عقص** (کف) جمع۔

**عقصۃ القرن** حیوان کے سینگ کی گرہ۔ پیچیدگی۔

**عقط** (نس)(ف) پگڑی کو سخت باندھنا۔ پگڑی کی سخت بندش۔

**عقعق** (فسفت) ایک ابلق پرندہ ہے کوے کی قسم سے آواز اسکی مین قاف ہے فارسی مین اسے کلاغ کہتے ہین جیسا کوا حرام ہے وہ بھی حرام ہے۔

**عققت** (نس) لونبڑی۔

**عقف** (نس)(ض) خم دینا۔

**عقفاء** (فسفسم) ٹیڑہا لوہا جسکی نوک مڑی ہوئی ہو۔ ایک گھاس ہے جو سداب کے مشابہ ہے بکری کو مار ڈالتی ہے اور اونٹ کو کچھ ضرر نہین پہنچاتی اسے **عقفاء** (فسفسم) بھی کہتے ہین۔

**عقفان** (ضسفس) سرخ چیونٹیون کا دادا اور کالی چیونٹیون کے دادا کو فارز کہتے ہین۔

**عقفرۃ** (فسفت) بلا اور سختی کا کسی کو خاک پر پچھاڑنا۔ اور ہلاک کر دینا

**عقفتۃ** (فسففت) نیک خوئی کے پیچھے خو کو بد کر دینا۔

**عقوق** (ضنض) حاملہ اونٹنی۔

**عقاق** (کفس) جمع۔

**عقوق** (ضفت) برق کہ ابر کے درمیان چمکے۔ ماں باپ کا نافرمان اور آزار دینے والا۔

**عقق** (فف) ماں باپ کی ستانیوالا۔ بیٹ کا حمل۔ نافرمانی۔ پھٹنا۔ پھٹ جانا۔

**عقل** (ض نس) خرد معاش و دریافت۔ یا اشیا کی صفات

۱ عقص ۲ عقط ۳ عقعق

۳۶۴

عقف ۔ عقفر ۔ عقفت ۔ عقق ۔ عقل

عقل

۳۶۵

جیسے بھلائی برائی اور کمال و نقصان کی دریافت یا مطلق ہونا علم اسی قوت کے سبب سے کہ جو قبیح اور حسن مین تمیز کرنے والی ہو یا اُن معانی اور علوم کے سبب سے کہ جو ذہن مین مجتمع ہین اور اُن سے اغراض و مصالح انجام پذیر ہین یا حرکات و کلام کی ہیات نیک کے سبب کہ انسان کو حاصل ہو یا عقل ایک جوہر لطیف اور نور روحانی ہو کہ جس سے نفس علوم بدیہیہ اور نظریہ کو ادراک کرتا ہو اور اُس نور کے وجود کا شروع لڑکے کے ختنہ کے وقت سے ہوتا ہو اور پھر برابر بڑھتا جاتا ہو یہانتک کہ بچہ کا بلوغ کمال کو پہنچ جاوے - عقول (ضفس) جمع - دیت و خونبہا پناہ - قلعہ - دل - جائے پناہ سرخ کپڑا کہ ہودہ پر ڈالتے ہین یا ایک قسم کا کپڑے کا نقش

عقل (ضس) (ضن) دوا کا کسی کے پیٹ مین قبض کردینا - دریافت کرنا - جاننا - نجاننے کی ضد - سمجھنا - اونٹ کی پنڈلی اور موڑے کو آپسمین باندہ دینا - مقتول کی دیت و خونبہا دینا - کسی کی طرف سے دیت دینی - قصاص کو دیت کے سبب چھوڑ دینا - ایک قسم کا تصرف تصرفات شعر سے اور وہ یا تو مفاعیلن کا دور کردینا ہی - دیت کو آپسمین تقسیم کرنا

عقل (ضس) عقول (ضفسر) (ضس) ہرن کا پہاڑ پر چڑہنا - اور اُسیر پناہ لینی - سایہ کا نصف النہار کے وقت قائم ہونا - کسی کیطرف پناہ ڈھونڈہنی - اونٹ کا تماقول گھاس کو کھانا - شعریہ پیچ سے کسی کو زمین پر پچھاڑ دینا - عورت کا اپنے بالون مین کنگھی کرنا -

عقل (ضفت) (س) اونٹ کے پانؤن کی موڑائی اور اُسکے گھٹنون کا آپسمین لگنا -

عقلاء (ضفسم) اونٹنی جسکی ٹانگین مُڑی ہوئی ہون -

عقل، عقم، عقفز، عقنفز، عقص

عقلتہ (ضنسف) اشکال رمل میں سے ایک شکل اُسکی صورت یہہ ہے۔ کشتی سکے پیچون میں سے ایک پیچ ہے۔

عقم (فس) سرخ کمبل یا سرخ کپڑا۔ ایک قسم کا رنگ نقش۔ دو چیز کے درمیان کا حاجب و حاجز و حائل۔

عقم (فس) عقم (فف) عقم (ضنس) (س فن ن ک) عورت کا بانجھ ہونا اور اُسکے رحم کا منی کو قبول نکرنا۔

عقم (فف) (س) خاموش ہونا

عقم (ضنس) بانجھ پن۔ رحم میں ایک شستگی ہے جس کے سبب حاملہ نہو وے۔

عقمتہ (کسف) بمعنی عقم (فس) رنگ نقش۔

عقمتہ (ففف) ایک نالہ ہے۔

عقمتہ القمر چاند کا پھر آنا۔

عقمت مفاصلہ اُسکے بدن کے جوڑ خشک ہوگئے

عقمی (ضنسکت) شرف آبائی کے سبب بزرگ قدر مرد۔ جوانمرد۔ مخفی و ملتبس و پوشیدہ۔ اور غریب کلام

عقنفزۃ (فقسفف) زمین پر گرا کر مار ڈالنا۔

عقنقش (فقسفت) اکھڑ مرد بدخو بُری اور دشوار خو۔

عقنقصۃ (فقسفف) ایک چھوٹا سا جانور ہے۔

عقنقل (ففسف) بڑا بزرگ نالہ وسیع۔ اوپر تلے جما ہوا ریگ تودہ۔ گوہ کی انتڑی۔ بڑا پیالہ۔ بزرگ تلوار۔

عقاقل (فقسک) جمع۔

عقو (فس) (ن) کوئین کو کھود دنا پھر اُسکی جانب سے پانی پہنچنا۔ یا چپ و راست سے کوئین کو پانی کے سبب کھودنا۔ جھنڈے کا اونچا ہونا۔ ایک امر کو ناپسند اور مکروہ کہنا۔ باز رہنا۔

عقوث (فقس) جو کہ امور نیک میں اپنے اگلون کا نائب ہو۔

عقوۃ (فسف) گھر کی چار دیواری منزل اور اوترنے کی جگہہ۔ ایک درخت ہے۔ عقاء (کفسم) جمع۔

عقور (فضس) کٹ کھنا کتا۔
عقر (ضض) جمع یا عقور صرف
ذی روح کٹ کھنے کو کہتے ہیں
عقوف (فضس) گائے کا
تھن کہ جسکے دودھ کی دوہنے کے
وقت سیدہی دھار نہ نکلے۔
عقوق (فضس) گابھن گھوڑی
گھوڑی کہ گابھن نہو۔ لغات اضداد
سے ہے۔ عقق (ضض) جمع۔
عقاق (کفس) جمع الجمع۔
نوی العقوق نرم کھجور کی
گٹھلی کہ اونٹوں کا چارہ ہے۔
عقول (فضس) عقلمند یک
چیز کو سمجھنے والا۔ قابض دارو
عقی (فس) (ض) ایک امر کو
ناپسند کرنا۔ بچہ کو ایسی چیز کھلانی
کر اُس سے بچہ عقی کرے۔
بچہ کا حدث کرنا۔
عقی (کس) جو چیز کہ پہلے ہی
پہل نوزادہ بچہ سے پیشاب
وغیرہ نکلے۔ اعقاء (فسفسم) جمع
عقیان (کسفس) زر خالص
جو زمین سے یعنی کان سے نکلے

عقیب (فکس) دوسرے کے
پیچھے آنے والا۔
عقیب (ضتفس) ایک پرند
عقید (فکس) پیمان کرنے والا
گاڑھی ولدار نہنے والی چیز
گاڑھا شہد۔
عقیدۃ الرجل مرد کا دین و
مذہب جسکا اعتقاد رکھے
عقیر (فکس) مرد جسکے فرزند
نہووے۔ خستہ زخمی۔ چوپایہ جسکی
کونچ کٹی ہوئی ہو۔ عقری (فسفس)
جمع۔ جسمیں کہ خوف نا کھانے
کے سبب طاقت حرکت کی نہو
یا سرگشتہ و متحیر۔
عقیرۃ (فکسف) کونچ کٹا ہوا
شکار وغیرہ۔ گریہ کی آواز۔ آواز
بلند۔ گویئے اور قاری کی آواز
خشک سر کٹا ہوا کھجور کا درخت
عقیصاء (ضفسفسم) چھوٹا
بیٹا بڑے بیٹے کے پاس۔
عقیصۃ (فکسف) بٹے ہوئے
اور گندھے بال۔ عقاص
(کفس) عقائص (فقفسک) جمع

عقو
عقی
عقع
عقق
عقص
٣۶٧
۵ عقی
۶ عقب
۷ عقد
۸ عقر
۹ عقص
١٢

مادہ

۱ عقصر
۲ عقف
۳ عقق
۴ عقل
۵ عقم

۱۲۱۲
۱۲



عقیصیر (ضفسکس) ایک
صحرائی چوپایہ ہی۔
عقیفان (ضفسفس) سانپ لمبے بالون
کے جو بٹے کہ مقابر اور ویرانون مین
ہوتے ہین۔
عقیق (زفکس) ایک دانہ ہی
سرخ رنگ کا کہ یمن مین پایا جاتا ہی
اُسی مین کی ایک قسم کہ سواحل
دریائے روم مین پیدا ہوتی ہی
رنگ اُسکا دہندلا جیسے اُس
پانی کا رنگ ہوتا ہی کہ جو نمک چھڑکے
ہوئے گوشت سے بہتا ہی اور
اُسمین سفید لکیرین باریک باریک
ہوتی ہین۔ عقیقہ (زفکسف) ایک
عقائق (زفسکس) جمع۔
ونیز عقیق۔ جو کچھہ کہ رو زمین
مین سے کھود ڈالے اور اُڑا
ڈالدے۔ بال جو لڑکے کے
ساتھ پیدا ہوتے ہین۔ اونٹ
کے بوتہ کی پشم۔ چوپایہ کے
بچون کے بال جو مان کے
پیٹ سے ساتھہ لیئے نکلتے ہین
عقیقہ (زفکسف) آدمی اور بہائم

کے بچہ کے بال جو مان کے پیٹ
سے ساتھہ لیئے نکلتے ہین اور
بھیڑ اور بکری وغیرہ کے بچہ کے
بال کہ آدمی کے بچہ کے لیئے ساتوین دن
قربانی کرتے ہین۔ برق جو ابر کے
درمیان چمکے اور اُس سے
تلوارون کو تشبیہ دیتے ہین
توشہ دان۔ ندی کا پانی۔ پٹی کہ
کپڑے مین سے چیرین اور
جدا کرین۔ بچے کے پھنو کا سیرا
تیر کہ آسمان کیطرف پھینکین۔
عقیلہ (زفکسف) بزرگ عورت
نیکبخت۔ پردہ نشین بزرگ قبیلہ
کی۔ قوم کا سردار۔ عزیز گرامی
اونٹ۔ ہر چیز عزیز گرامی۔
عقیلی (ضفتکسف) کہجور کا مُول
عقیم (زفکس) مرد جسکے فرزند
نہووے۔ عقماء (ضفسفم) عقام
(کفس) عقمی (فسف) جمع۔ بانجھ
عورت۔ عقائم (زفسک) عقم
(ضفس) جمع۔ رحم کہ حمل کو
قبول نکرے۔ ہوا کہ نہ ابر لاوے
اور نہ درخت کو پھلدار کرے

جنگ سخت۔ آدمی کی عقل جو اُسکو نفع نہ بخشے۔ روز قیامت اِسلیئے کہ اُسکے بعد دن نہین ہی۔ یہہ جہان یعنے دنیا کہ آدمی کو نفع نہ پہنچاوے

**عقیون** (کسفنس) عرش کے نیچے ایک ہوا کا دریا ہی جسمین ہوا کے فرشتے ہین اور اُنکے پاس ہوا کے نیزے ہین۔

**یوم عکّ** (فت) روز گرم۔

**رجل عکّ** موٹا آدمی سخت۔

**عکہ بالحجۃ** (ن) حجت مین اُسپر غالب آیا۔

**وعکّ بالسوط** کوڑے سے مارا۔

**وعکّ علیہ** اُسپر میلان کیا اور اور حملہ کیا۔ اس معنی مین علے صلہ آتا ہے

ونیز **عکّ** (فت) (ن) کلام کو دوبارہ کہنے کا ارادہ کرنا۔ کسی کے حق ادا کرنے مین دیر لگانی۔ کسی کے ساتھہ بار بار بدی کرنی۔ کسی کو حاجت سے روک رکھنا۔ کلام کو بیان کرنا۔ تپ کا دائمی اور گرم ہونا۔

**عکّ** (فت) (ض) گرم ہونا۔

**عکاث** (ضفنس) دھوان۔ گرد و غبار۔

**عکابر** (ففسک) جنگلی چوہے۔

**عکابش** (ضفسک) بہت سارے اونٹ۔ یا ہزار یا اُس سے زیادہ اونٹ

**عکار** (فتقنس) بہت حملہ کرنیوالا مرد۔ بہت پھر آنے والا۔ لڑائی مین بہت پھر آنے والا اور حملہ کرنے والا۔

**عکازۃ** (فتقفسف) سنان دار لکڑی۔ **عکاکیز** (ففسکس) جمع۔ نیزے وغیرہ کی جڑ کا لوہا۔

**عکابل** (ففسکس) شیر کا بچہ

**عکاس** (کفس) رسی جس سے اونٹ کے ہاتھہ کو مہار کے ساتھہ باندہین تاکہ رام اور منقاد ہو جاوے۔ ایک دوسرے کی پیشانی کے بال کو پکڑنا۔

**عکاش** (فتفس) مکڑی یا مکڑ یا اُسکا گھر۔ جالا جھنڈا جو درخت پر لپٹ جاوے اور منتشر ہو جاوے۔

**عکاک** (کفس) سنے ہوا کے

ماده

۳۶۹

عکر

عکز

عکل

عکس

عکش

عکک

۱۲۱۲

۱۲

گرمی کی تیزی اور سختی —
عکال (کفس) رسی جس سے اونٹ کے ہاتھ کو بازو سے باندھ دین —
عکالد (ضفسک) پھٹا ہوا یا جما ہوا دودھ — اور کہا گیا ہے کہ لام زاید ہے
عکام (کفس) جس سے بوجھ کو باندھین — عکم (ضض) جمع —
عکامس (ضفسک) بہت سے اونٹ یا اونٹون کا گلہ ایک ہزار کے قریب —
عکان (کفس) گردن —
عکب (کفت) ٹھنگنے قد کا دلدار موٹا آدمی اور جن سرکش — وہ کہ جسکی مان نے خاوند کر لیا ہو
عکب (رض) گرد چست سبک روح شادمان —
عکب (رفس) (ن) سخت چلنا
عکب (رفت) ہونٹھ کی دلداری اور پرکاری — ٹھوڑی کی دلداری اور پرکاری — دانت کی پرکاری
عکب (رفت) (س) پانون کی انگلیون کا آپسمین نزدیک

اور چسپیدہ ہونا — دھوئین کا بہت ہونا —
عکباء (فسفم) مضبوط بدن کی عورت گٹھیلی کہ جسکے ہونٹھ موٹے موٹے اور دانت بڑے بڑے پھاوڑے سے ہون
عکباش (کسفس) ہرن جسکے سنگوٹیان نکلی ہون —
عکبر (کسک) ایک چیز ہی کہ جسے شہد کی مکھی اپنے ران اور بازو میں لاکر شہد مین بجاے شہد کے ڈالتی ہی —
عکبرۃ (فسفف) سخت بدن کی عورت —
عکبز (ضفسف) ذکر کی سپیاری ختنہ کی جگہ تک —
عکبش (ضفک) بہت اونٹ یا اونٹ جو ہزار کے قریب پہنچ گئے ہون —
عکبشتہ (فسفف) مضبوط اور محکم بندش
عکبل (فقتف) ٹھنگنا مرد موٹا
عکبۃ (فقف) گرم زمین بہت گرم

عکل
عکلد
عکم
عکمس
عکن
عکب

رات جسمین ہوا نہ چلے —
عکۃ (ضتقف) مسکہ کا برتن گھی کی چھوٹی مشک - عکک (ضفض) عکاک (کقس) جمع - تپ کی سردی جھرجھری - گرم ریگ تودہ - آفتاب کی تپش سے ایک رنگ ہی جو گابھن اونٹنی پر طاری ہوجاتا ہی جیسے عورتون کے چھائین پڑجاتی ہی - تنے ہوا کے گرمی کی تیزی اور سختی —
عکث (نس) جمع ہو آنا - دو چیز کا موافق ہونا اس لفظ کا اشتقاق ہرگز نہین ہوتا
عکد (فس) (ض) قادر کردینا - کسی کیطرف پناہ لینی جبکہ الی اصلہ ہو
عکد الضب والبعیر (س) اونٹ اور سوسمار موٹا ہوا - عکد بہ چسپان ہوا اسکے ساتھ —
عکد (فلب) موٹا اونٹ - موٹا سوسمار - خشک درخت اوپر تلے رکھا ہوا —
عکدۃ الشیئ چیز کا سیانہ —
عکدۃ (ضسف) دمگزہ کی ہڈی
قوت - سوسمار کا بل —
عکدۃ (ففف) زبان کی جڑ - دل کی جڑ —
عکدۃ (فلف) موٹا اونٹ - موٹا سوسمار —
عکر (فک) گدلا پانی شراب تیل تلچھٹ دار —
عکر (فف) اونٹونکا گلہ پانسو سے زیادہ یا ساٹھہ اونٹ کا گلہ یا پچاس سے سوتک کا - تلوار کا زنگ - ہر چیز کی تلچھٹ تیل اور شراب کی تلچھٹ - پانی کا گدلاپن جو حوض کی تھاہ مین ہو
عکر (فف) (س) پانی وغیرہ کا تلچھٹ دار ہونا —
عکرۃ (فسف) حملہ —
عکر (کس) ہر چیز کی طینت و اصل
عکر (کس) عکور (ضفس) (ض) ایک چیز پر حملہ کرنا - اور اسپر پھرنا ایک چیز کی طرف میل کرنا - لڑائی کیطرف پھرنا - گدہے کا اپنے مالک کو گھر کیطرف پھیر لانا -
عکرۃ (فسف) حملہ —

۲۷۱

علامات اعراب فتحہ کسرہ ضمہ — ت لغت ض ضمہ ف فتحہ ک کسرہ س سکون ت تشدید

| مادہ | | |
|---|---|---|
| ۵ عکازہ وہ لکڑی کہ جسکے نیچے سنان ہو ۱۲ | عکرۃ (ففف) اونٹون کے گلہ مین سے کچھ حصہ - یا اونٹ کا گلہ پچاس سے سو تک کا - زبان کی جڑ - عکر (فف) جمع - | عکرمۃ (کسکف) معرفۃ و بلا الف و اللام - کبوتری یا قمری - |
| ۵ عکر | عکرد (فسنف) موٹا لڑکا تنومند جسیم یا مراہق لڑکا جو بلوغ کے نزدیک پہنچا ہو - | عکز (فس) (س) پکڑ - پیچھے پکڑنا - سکڑ جانا - |
| ۵ عکرد | عکرد (فسنف) عکرود (فسنفف) بمعنے عکرد (فسنف) | عکز علی عکازتہ (ن) عکازہ پر تکیہ لگایا - نیزہ کو زمین مین مارنا اور اُسمین گاڑنا - ایک چیز کی سبب راہ پانا اور پہچاننا |
| ۵ عکرش | عکردۃ (فسنفف) موٹا ہو جانا قوی ہو جانا - اونٹنی کا اپنے مالک کو اپنی جائے مالوف کی طرف پھیر لانا حالانکہ وہ اسکو ناپسند رکھتا ہو - | عکز (کس) بدخو مرد بخیل بدفال |
| | عکرش (کسک) ایک کھٹی گھاس ہی اور وہ آفت ہی کھجور کے درخت کیواسطے یعنی جس درخت کی جڑ مین وگتی ہی اور اسکو کھو دیتی ہی یا وہ عشبہ مقدسہ ہی - یا ہلسکی ہی - | عکس (فس) (ض) اولٹا کرنا لفظ اور بات وغیرہ کو پھیر دینا - ایک چیز کے آخر کو اُسکے اول مین لانا - ایک چیز کے اجزاء کو ایک دوسرے کی جگہہ مین کر دینا چوپایہ کا روکنا - باز رکھنا - گھوڑے کی باگ کو اپنی طرف کھینچنا تاکہ پھرے - اونٹ کی مہار کو اُسکے ہاتھ پر باندہنا تاکہ رام اور منقاد ہو جاوے - کھانے پر دودہ ڈالنا - |
| | عکرشۃ (کسک) خرگوش کی مادہ پر گوشت - | عکش (فک) گھونگریالے بال - مرد کہ اُس سے کبھی نیکی نہ صادر ہو - ایک چیز کا جمع کرنیوالا |
| | ۵ عکرکر (ففسنف) گاڑھا دودہ - عکرم اللیل رات کی سیاہی - | |

**عکش**[1] (فس) (ض) حملہ کرنا جیسے عکش علیہ — مکڑی کا گھر کو بنانا — ایک چیز کو جمع کرنا — لتھوں لعفا کا بیل کو گھیر لینا بہت زور سے باندھنا —

**عکش**[2] **الشعر** (س) بال الجھ گئے اور لپٹ گئے اور بیتیان ٹیگیئن گھاس کا بہت اور انبوہ وار ہونا اور آپسمین لپٹنا —

**عکشۃ** (فکعت) بہت شاخدار درخت آپسمین لپٹا ہوا —

**عکص**[2] (فس) بدخوئی — اعضا کا گھٹا ہوا ہونا —

**عکص** (فس) (ض) ایک چیز کو روکر دینا —

**عکص** (فک) بدخو —

**عکصۃ** (فکعت) دشوار گذار ریگ تودہ —

**عکض**[3] (فف) (س) چوپایہ کا سرکشی کرنا اور چلنے سے ٹھہر جانا

**عکظ** (فس) (ض) کسی کو بند کرنا — جدا کرنا — بیکار کرنا — مغلوب کرنا — کسی پر اسکی بزرگی کو رد کرنا —

**عکف** (فک) گھونگریالے بال

**عکف** (فف) (ض) بند کرنا — کسی چیز کا ہمیشہ پیش آنا — متوجہ ہونا — ایک چیز پر مقیم رہنا — مسجد مین گوشہ گیری کرنی — اپنے تئین نگاہ رکھنا اور اصلاح کرنی دیر لگانی — ایک چیز کے گرد پھرنا — پرند جانور شکار مرے ہوئے کے گرد اوڑنا — موتی وغیرہ کو ڈورے مین پرونا — روکنا

**عکک**[2] (فف) نے ہوا کے گرمی کی تیزی اور سختی عکاک (فعال) جمع —

**عکل**[2] (س) ہت یعنے چراغدان کا چیکٹ بھرا ہونا —

**عکل** (فکس) کینہ — عاکال (فنعال) جمع —

**عکل فی الامر** (ن ض) اٹکل سے بات کہی —

**عکل علیہ الامر** (ن ض) مشتبہ اور دشوار ہوا کام اسپر — نیز **عکل** (فس) جمع کرنا — ہانکنا — پھیر دینا — یا اونٹ کو زور سے ہانکنا —

اونٹ کے زانو کو باندہنا ۔ اونٹ کے دونون ہاتھو نکو بازو سے باندہ دینا ۔ بند کرنا ۔ روک رکہنا ۔ پھیر دینا ۔ زمین پر دے مارنا ۔ اسباب کو اوسکے پیچھے چہپنا ۔ مرجانا ۔ کام مین کوشش کرنی ۔

عَکَلَد (فَفَفَک) گاڑہا دودہ جما ہوا ۔ لَبَن مُخَالِط گاڑہا دودہ ۔

عِکْم (فِعْل) پہلو کے اندر کی جانب ۔

عَکْم (فَعْل) (ض) کپڑے مین اسباب کو باندہکر لادنا ۔ کسی کی ملاقات سے لوٹنا یا جانا ۔ مجہول کسی کا انتظار کرنا ۔ کسی پر پھر آنا ۔ کسی کا قصد کرنا ۔ کسی کے گالی دینے سے باز رہنا ۔ اونٹ کا موٹا ہو جانا اور اسکی چربی کا تہ بتہ ہونا ۔ گون کو چوپایہ پر باندہنا ۔ کسی کے واسطے گون باندہنی ۔

عَکْم (فَعْل) جس سے بوجہ کو باندہین ۔ بوجہہ کی گون ۔

عِکْمَان (فِعْلَان) بوجہہ کی دو گونین ۔ اعکام (افعال) جمع ۔

جامہ دانی ۔ کپڑونکا بقچہ ۔ گٹھری ۔

عُکُوم (فُعُول) جمع ۔ کوئین کی گھرنی ۔ ایک کنبل جسمین عورتین اپنا ذخیرہ جمع کر رکھین ۔

عِکْمَۃُ الْبَطْن پیٹ کا گوشہ ۔

عَکْمَز (فَعْلَل) گول بدن نازک اندام پر گوشت عورت موٹا کیر ۔

عُکْمُزَۃ (فُعْلُلَۃ) عُکْمُوز (فُعْلُول) عُکْمُوزَۃ (فُعْلُولَۃ) بمعنے عُکْمُز (فُعْلُل)

عَکْمَس (فَعْلَل) بہت سے اونٹ یا اونٹون کا گلہ ایکہزار کے قریب ۔ اندہیری رات ۔

عَکْمَسَۃ (فَعْلَلَۃ) رات کا تاریک ہونا ۔

عَکْمَص (فَعْلَل) بلا عقلمند ۔ ہر چیز سے خوفناک ۔

عُکْمُوص (فُعْلُول) گدہا ۔

عُکْنَاۃ (فُعْلَاۃ) اونٹنی جسکے تھنونکا سرا لدا رہو ۔ لڑکی جسکا پیٹ شکن دار ہو ۔

عُکْنَان (فُعْلَان) بہت سے اونٹ بہت سے شترمرغ ۔

مادہ: ۱۔ عکلد ۲۔ عکلط ۳۔ عکم ۔ عکمز ۔ عکمس ۔ عکمص ۔ عکمن ۔ عکن

عکنۃ (ضسف) موٹاپے کے سبب پیٹ کی شکن عکن (ضس) عکان (فسفس) جمع -
عکنکع (ففسف) بھوت نر - جسے فارسی مین غول نر کہتے ہین
عکو (فس) (ن) ازار کے نیفہ کو بڑا اور سخت بنانا پھر پیٹ مین سے پلیدی نکل آئی اور کچھ باقی رہجائی - اپنی قوم کیطرف میلان کرنا - کشتی کو لوہے کی زنجیر سے باندہنا - عورت کا بالون کو نہ لٹکانا - چوپایہ کا دم کو بلدیکگرہ لگانا - خم دینا - اونٹ کا سخت اور موٹا ہو جانا - دہوئین کا بہت اونچا ہونا - سانڈ اونٹ کا مادہ کو گابھن کر دینا -
عکواء (فسفم) بکری دم کی سفید سارے بدن کی کالی -
عکوب (فسس) گرد و غبار -
عکوب (فسس) گروہ - انبوہ
عکوب (ضفس) (ن) اونٹون کا حوض پر جمع ہو آنا - ٹھہرا رہنا - ٹھہرنا - آواز و فریاد کرنی -

ہانڈی کا جوش کرنا -
عکوۃ (ضسف) نوبت - ہر چیز کا میانہ - زبان کی جڑ - چوپایہ کی دم کی جڑ - ایک پٹھا جسے چیز کردو ہرا اٹھین سخت نیفہ ہر چیز مین سے سخت اور وہ جگھہ کہ بڑی سی اور ابھری ہوئی ہو -
عکی (ضفف) عکاء (کفسم) جمع
عکوۃ (ضسف) مقل کے ستو - عکی (ضفف) جمع -
عکوز (فسف) آہن دار ہاتھہ کی لکڑی جسمین لوہا لگا ہو جسیر کی مانند ایک چیز ہے لوہے کی کہ جسمین جذام والا اپنا پانون رکہتا ہے -
عکوک (فففف) ٹھنگنا - گول بدنکا - پیدایش کا مضبوط جسیم سخت جگھہ یا نرم آسان -
عکوکع (فضسف) ٹھنگنا -
عکول (ففف) ٹھنگنا موٹا مرد
عکوم (ضفس) پھر جانیوالا پھر جانے کی جگھہ - عورت جو ہر بیٹی کے پیچھے بیٹا جنے

مادہ

۳۷۵

عکو
عکی
عکز
عکک
عکع
عکل
عکم

۱۲

علامات اعراب ضمہ فتحہ کسرہ سکون تشدید

| مادہ | | |
|---|---|---|
| علک<br>علو<br>عکی<br>عکن<br>عکس<br>عکظ<br>۳۷۶ | عُکّی (ضتف) بقل کے ستو۔<br>عُکّی (فکت) خالص دودھ جسمین کچھ ملاؤ نہو۔ دودھ کی مشک۔ بکری کا دودھ اوپر تلے دوہا ہوا۔ دودھ کہ گاڑھا ہو گیا ہو۔<br>عکی (س) (ض) ازار کے نیفہ کو سخت کرنا۔ مرجانا جیسے عکی بازارہ عکیا۔<br>عکیث (فکس) ہاتھی کا پیشاب۔<br>عکیس (فکس) دودھ جسے شوربا اور کھانے پر ڈالین۔ ایک قسم کا کھانا جو دودھ اور آٹے سے بناتے ہین۔ انگور کی شاخ جسے زمین مین لگائین تاکہ اوگ آوے۔ تازہ دودھ جسپر پگھلی ہوئی چربی ڈالکر اُسے پیوین۔<br>عکیسۃ (فکسف) بہت اندھیری رات۔ بہت سے اونٹ۔<br>عکیظ (فکس) ٹھگنا۔<br>عکیک (فکس) نرے ہوا کے گرمی کی تیزی اور سختی۔ عکاک (کفس) جمع۔ یوم عکیک گرم دن۔<br>عَلّ (فت) دبلی کلی یعنی چیچڑی۔ مرد جسکے ہاتھ پاؤن چھوٹے | چھوٹے ہون۔ مرد جو عورتون کی صحبت اور اُن سے بات چیت کرنے کو دوست رکھے۔ بڑی عمر کا مرد دُبلا پتلا۔ ہر ایک چیز چھوٹے چھوٹے اعضا کی ہو ٹی چیچڑی۔ لغات اضداد سے ہے بڑے جثہ کا بوک۔ جسکا چمڑا بسبب بیماری کے سمٹ گیا ہو۔ مگر۔ شاید۔ ولعل بمعنی مگر و شاید۔<br>**عل الضارب المضروب** (ن) اُسکو پے در پے مارا۔<br>عَلّ (ض) بیمار ہونا۔<br>عَلّ (فت) عَلَل (ففف) (ن س) پانی کو دو مرتبہ پینا۔ یا اوپر تلے پینا۔ پانی کو دوبارہ پلانا۔ کھانے مین سے کچھ کھایا جانا۔ مجہول آتا۔<br>عُلا (ففف) بلند۔<br>علاء (ففم) قدر و منزلت کی بلندی<br>علاب (فکس) درازی گردن مین ایک نشان ہے۔<br>علابی (ففسکت) ایک قسم کی کانسی۔<br>علاۃ (فض) اہرن یعنے |

علامت ضمہ ... اور فتحہ ... کسرہ ... سکون ... تشدید ... جیسے ... ۱۲

جسپر لوہا کوٹتے ہین - علا (فف) جمع - ایک پتھر جسپر پنیر اور دہی کو خشک کرین - ایک دوہنی چمڑے کی کہ اُسکے گرداگرد گوبر لگا دیتے ہین اور اُسمین دودہ دوہتے ہین - اونچے قد کی اونٹنی بدن کی مضبوط -

عُلاثہ (ضفقسف) گھی پنیر ملا ہوا -

عِلاج (کفس) بیمار وغیرہ کے ساتھہ مشقت کرنی - ایک چیز کی مزاولت کرنی کسی کو تلوار سے مارنا - کسی سے علاج مین مقابلہ کرنا - کام اور عمل - کسی سے سختی دیکھنی -

عِلادی (ضفقسف) موٹا تازہ مضبوط اونٹ -

عُلاس (ضفقس) کھانے کی چیز

عِلاص (کفس) نفع کی شرکت پر کسی کو مال دینا -

عِلاط (کفس) گردن کا کنارہ اور وہ دونون طرف ہوتے ہین - کبوتر کی گردن کے دونون طرف کا کالا طوق - شعاع آفتاب کے خطوط یعنی کرنین -

عِلاط اکلا ابر سوئی کا داہاگا - اونٹ کی گردن کی رسّی -

اعلطۃ (فسکف) علط (ضفضجمع) - خصومت - بدی -

عَلّاف (فتقفس) چارہ بیچنے والا

عَلاق (فقس) اسقدر چارہ جسپر چوپایہ دن تیر کرے - قوت جس سے دن گذاردین راہ - لکڑی کہ جس پر کوئین کی گھرنی لگا دین - کوئین کی گھرنی ڈول کی رسی - بڑا ڈول - ڈول کی گھرنی - یا گھرنی مین رسی لٹکی ہوئی خواہش - دوست و دوستی گوشت کا ٹکڑا - چنگل مارنا -

عَلاق (فقسک) امر ہے یعنے لٹک جا -

عَلاق (فتقفس) ایک گھاس ہے -

عَلاقۃ (فقسف) چارہ اور خوراک جس سے دن گذاردین راہ - وہ چیز کہ جسپر کوئین کی گھرنی لگا دین - کوئین کی گھرنی - ڈول کی رسّی - بڑا ڈول - ڈول کی گھرنی - یا گھرنی مین

علف

علق

علس

علص



۵ علص

۶ علط

۷ علف

۸ علق

۱۲۱۲

۱۲

علق
علک
علکد
علل
علم



رسی لٹکی ہوئی - خواہش - قیمتی کپڑا اونٹ جسے قوم کے ہمراہ طعام کے لیئے بھیجین - خصومت - دوستی - دلی دوستی - لغات اضداد سے ہی - پیشہ وغیرہ جسے مرد لازم پکڑے - جو چیز کہ زندگانی کے لیئے کافی ہو - عورت کا مہر -
علائق (فضسک) جمع - موت -
لٹکاؤ - جو چیز کہ جس سے دن گذارین
عُلاقہ (ضفسف) کمان اور کوڑا وغیرہ کا پھندنا - جو چیز کہ جس سے ایک چیز کو لٹکا دین - علائق (فضسک) علاقی (ضفسف) جمع -
عِلاقۃ الصَّید شکار کہ جس کے پانوٴن مین رسی ہو -
علاقہ (فتفسف) موت - بلا - سختی
علاقیہ (ففسکف) لقب -
علاقی (ضفسف) جمع - جو کہ ایک چیز مین چنگل مارے کہ اس سے ہاتھ نہ اٹھا دے -
علاک (ضفس) تھوڑی سی چیز جو چبائی جاوے -
علاک (ففس) تھوڑی سی چیز جو چبائی جاوے -
علاک (ضتفس) گوند بیچنے والا -
علاکد (ضفسک) دودھ کہ گھڑیا گیا ہو
عَلال (کفس) مُعالَّہ کا اسم مصدر ہی -
علالہ (ضفسف) جس سے کہ عذر اور بہانہ کرین - پستان مین بقیہ دودھ کا - ہر ایک چیز کا باقی - دن کے تین نوچ مین اونٹنی کے دوہنے کا وقت - بڈھے کی قوت کا بقیہ -
عُلام (ضتفس) چرغ - باشہ -
عِلام (کتفس) سکھانا - آگاہ کرنا -
عَلّام (فتفس) چرغ - باشہ - حنا - عقلمند - نسب کا جاننے والا -
علامۃ (ففسف) نشان - علام (ففس) جمع - دو زمین کے بیچ کی ڈول یا حد فاصل - نشان جو راستے کی علامت کے واسطے قائم کرین جیسے پتھر وغیرہ -
علامہ (فتفسف) بڑا دانا - آدمیون کے نسب کا جاننے والا -
علامۃ الشئ کسی شئ کی کوئی

ایسی علامت کہ بسبب اُسکے اُس شئے تک پہنچ جائین۔

علامض (ضفسک) مرد جسکی صحبت کو نا پسند رکھین۔

علامی (ضفسکت) ہلکا پھلکا آدمی ظریف۔ تیز فہم۔ اسمین یائے نسبتی ہے۔

علّان (تفقس) نادان۔ علانۃ (فقسف) مونث۔

علّان (کفس) آپسمین آشکارا اور ہویدا کرنا۔

علانی (فسکت) مرد جسکا کام معروف و مشہور ہو۔ علانیین (فسکتکس) جمع۔

علانیۃ (فسکف) ظاہراً کھلم کھلا رجل علانیۃ مرد جسکا کام معروف و مشہور ہو۔ علانین (فسکس) جمع۔

علاوہ (کفسف) کھوپڑی آدمی کا سر جب تک کہ گردن پر ہو یا اعلائے گردن۔ علاوے (فسکسا) جمع۔ جو کہ ہر چیز پر بڑھایا جائے۔

علاوۃ الدار بالاخانہ کی جانب اور اُسکے اوپر کیطرف۔

علایۃ (فقسف) ہر بلند جگہ۔

علب (فس) نشان۔ علوب (ضفس) جمع۔ سخت جگہ۔ سر چیز سخت اور ٹھوس۔

علب (فس) (ن ض) قطع کرنا۔ چھیلنا۔ نشان کرنا۔ تلوار وغیرہ کے قبضہ کو اونٹ کی گردن کے پٹھے سے مضبوط باندھنا۔

علب (کس) وہ شخص کہ جو چیز اُسکے پاس ہو اُسمین کوئی طمع نکر سکے۔ زمین کہ اگر اُسپر مدتون مینھ برسا کرے تو بھی کچھ نہ اوگا وے۔ اور علب بروزن کلب بھی آیا ہے۔ اور بیری کے درخت اوگنے کی جگہ۔ علوب (ضفس) جمع۔

ضب علب (کس) بڑی عمر کا سوسمار۔

علب (فف) ایک بیماری کہ اونٹ کی گردن کے پٹھے مین ہو جاتی ہے۔ سختی۔ کھرا پن۔

علب (فف) (س ن) سخت ہونا سختی کے بعد گوشت کی

علب

۱۲۱۲
۱۲

مادہ

علب
علبط
علب
علب
علل
علث
۱۲



بو بدلجاتی - تلوار کی باڑہ کا کڑ جانا -
علب (فک) ہر چیز سخت اور
ٹھوس - بڑی عمر کا پہاڑی بکرا -
بڑی عمر کا سوسمار -
علباء (کسفسم) گردن کا پٹھا
علابی (فنسکت) جمع
علبی عبیدہ علباءہ اپنے غلام
کی گردن کے پٹھے مین سوراخ
کیا یا اسکو کاٹ ڈالا -
علبی الرجل مرد کی گردن کا
پٹھا بڑھاپے کے سبب ظاہر
ہونے لگا -
علبتہ (کسف) درخت کی سخت
گرہ کہ جس سے انگیٹھی بناتے ہین یا
چمڑے کی دوہنی -
علبتہ (ضسف) لبنا کھجور کا درخت
چمڑے کی یا لکڑی کی دوہنی - علاب
(کفس) علب (ضف) جمع -
علبط (ضفکف) علابط
(ضفنسک) دلدار - بکریوں کا ریوڑ
پچاس سے لیکر جسقدر ہو -
علبطۃ (ضفکفف) دلدار - بکریوں کا
ریوڑ پچاس سے لیکر جسقدر ہو -

بیٹھا ہوا دودہ گاڑھا - ہر چیز سخت -
بدن کی گرانی -
علیوبۃ القوم قوم کا سردار -
علبیۃ (کسکف) ہیلی چپلی اونٹنی -
علۃ (فقف) نیاز - حاجت -
سخت حالی -
علۃ (کتف) جس چیز سے کہ بہانہ کرین
بیماری - نیا کام کہ آدمی کے
اپنے ارادے سے باز رکھے -
لا تعدم خرقاء علۃ اور یہ مثل
اس شخص کے حق مین کہتے ہین کہ
باوجود قدرت کام سے عذر کرے -
سبب - وجہ - باعث -
علث (فس) چقماق کا آگ ندینا -
ملانا - جمع کرنا - مشک کو اُرطا
سے سنوارنا -
علث (ففف) لڑائی کی سختی -
لڑائی پر ہمیشہ رہنا -
علث (فک) جو اپنے باپ کے
سوا اور کی طرف منسوب ہو -
کسی کو اپنے حق کے لیئے لازم
پکڑنے والا کہ اسے چھوڑتا نہین
علثۃ (ضسف) ٹوٹنا جس سے

دن گندہ جاوے ۔

**علج** (فس) (ن) کسی پر معالجہ کی لڑائی مین غالب آنا ۔

**علج** (فف) کھجور کے چھوٹے درخت

**علج** (کس) گدہا جنگلی گدہا موٹا مضبوط ۔ روٹی جسکے کنارے سخت ہون ۔ نے مسمان عجمی کہ اسکا کچھہ دین نہو ۔

**علج** (کک) سخت مرد ۔ اکل کھرا پچھاڑنے والا ۔ کا مدن کو درست کرنے والا اور اسمین سخت مشقت کرنے والا ۔

**علج** (فنف) **علج** (فنقف) بمعنے **علج** (فس)

**علجان** (فسفس) بہت سے خاردار درخت ۔

**علجان** (ففقس) اونٹنی کی پریشانی ۔ ایک گھاس ہے ۔ ایک درخت ہے جسکی مسواک بناتے ہین ۔

**علجانہ** (ففقسف) خاک جسے ہوا درخت کی جڑ مین جمع کردے

**علجم** (فسف) لمبے قد کا ۔

**علجن** (فسفف) پرگوشت اونٹنی شوخ بے باک عورت ۔

**علجوم** (فسفس) بہت درخت والا باغ ۔ نر مینڈک ۔ بہت پانی رات کی تاریکی ۔ دریا کی لہر ۔ پیچڑی ۔ گندم گون ہرن نر شتر مرغ ۔ بوک ۔ نر کوہی ۔ بیل بڑی عمر کا ۔ بطخا ۔ اونٹ سخت اور قوی ۔ یا بہت سے اچھے چھنٹے ہوے اونٹ ۔ علاجیم (ففسکس) جمع ۔

**علجون** (فسفس) اونٹنی سخت اور قوی ۔

**علد** (فس) گردن کا پٹھا ۔ ہر چیز سخت اور شدید ۔ سختی ۔ صلابت ۔

**علدمی** (فسفکت) حریص پیٹ کا بندہ جو پاوے کھا جاوے

**علز** (فف) سبکی بیقراری بے آرامی ۔ بیچینی اور خروش کہ بیمار اور قیدی اور حریص اور قریب الموت کو ہو ۔

**علز** (فک) دردناک جسے آرام جو ہووے نہین ۔

٣٨١

ی علجم
ن علجن
ی علد
ثہ علدم
ی علز
١٢ ١٣ ١٢

مادہ

۱ علس
۲ علشط
۳ علص
۴ علط

۳۸۲

۵ علطبیش
۶ علطمیش
۷ علطوس
۸ علع
۹ علعل

عَلَس (فس) (ض) پہننا — کھانے کی چیز — پینے کی چیز — عَلَس (فف) بڑی چیچڑی — ایک قسم کا دوگانہ گیہون جو ایک چھلکے مین ہو — مسور — ایک قسم کی چیونٹی —

عِلّسی (فتکت) مضبوط پیدائش کا آدمی اور اونٹ سخت — ایک گھاس جسکا پھول گل سوسن کے مشابہ ہوتا ہے —

عَلَشط (ففقف) بدخو —

عَلص (فس) (ض) ایک چیز کو اوکھاڑ لینے کے لیئے ہلانا —

عُلط (ضس) ایک سیاہی جس سے خوبصورتی کے لیئے عورتین اپنے رخسار پر لکیرین کھینچتی ہین

عَلط (فس) (ض ن) اونٹ کی گردن پر داغ دینا — کسی کی بدی بیان کرنی — کسی کو تیر سے مارنا —

بعیر عُلُط شتر بے مہار —

ناقة عُلُط اونٹنی جس کے کچھ نشان اور داغ نہو بے مہار

اور ت ے گردن بند اونٹنی — اعلاط (فسفس) جمع — اور لمبے قد کی اونٹنیان — جھنگنے گدھے —

عَلطبیش (فسفکس) روشن اور پہلوان —

عُلطة (ضسفف) گلوبند — بدہی — ایک سیاہی جس سے خوبصورتی کے لیئے عورتین اپنے رخسار پر لکیرین کھینچتی ہین —

عَلطسة (فسففف) ہانسے راہی مین دوڑنا

عَلطمیش (فسفکس) سخت بدن کی اونٹنی او نیچے قد کی — بڑا اسر فے بالونکا — گوشت بھری لڑکی نازک بدن خوش قامت بہت کھانے والا مرد — بڑا ستاپٹا کرنے والا —

عَلطوس (کسفس) اچھی اونٹنی ہوشیار — او نیچے قد کا مرد —

عَلع (فس) ایک کلمہ ہی جس سے بکری اور اونٹونکو ڈانٹتے ہین —

عَلعل (فسفس) بمعنی علع زجر ایک کلمہ ہی جس سے بھیڑ کو ڈانٹتے ہین —

علعل (ضسفس) ذکر - ڈھیلا
خایہ - ہڈی جو پیٹ پر زبان کی مانند
شکل آوے - ترچپاوک -
علعلان (ضسفس) ایک درخت ہے
علعول (ضسفس) بدی -
پیوستگی - دووله اور تباہ ہونا -
لڑائی کرنی -
علف (س) (ض) بہت پینا
چوپایہ کو چارہ دینا -
علف (کس) اچھا کھانیوالا -
علف (فف) چوپایہ وغیرہ کا
چارہ - علوفہ (ضضسف) اعلاف
(فسفس) علاف (کفس) جمع -
علف (ضتف) طلح کا پھل تاز
باقلے کی مانند جسے اونٹ
کھاتا ہے - علفۃ (ضتفف) ایک پھل
علفانی (فستففسکت) بمعنی
علفوت (کسفس) -
علفصۃ (فسفف) راسے مین
اور کام مین سختی کرنی - کسی کو
ایک کام پر زبردستی رکھنا کسی کو
کشتی مین لپٹنا حالانکہ اُس سے
عاجز ہووے -

علفطۃ (فسففف) خلط ملط کردینا -
علفوت (کسفس) احمق مرد
جو بے سوچے بات کہے اور
ٹھیک نہ ٹھیک کا لحاظ نکرے
علفوت (ضسفس) بمعنی علفوت
علفوف (ضسفس) سخت
بدن کا مرد بدخو بڑی عمر کا یا بڈھا
گوشت کا گٹھیلا بہت بالون
والا - بڑی عمر کا بڈھا - گھوڑا
مضبوط بدن کا ڈیلدار بیکار - اونٹنی
جسکا کوہان پیچیدہ ہو گویا کہ چادر
مین بندہا ہے -
علق (فس) ایک درخت جس
سے چمڑے کو سنوارتے ہین
گالی - ہر چیز مین کی بہتر - چھوٹی
برتن -
علق (فس) (ن) کسی کو زبان
سے برا بھلا کہنا - اور آزار دینا -
علقت الابل العضاہ
علقا (ن س) اونٹ نے
عضاہ کی کونپلون کو کھایا -
علق فلان ۓ جونک چمٹگئی
اُسکے حلق مین جبھہ لگا

سیکڑ ع سرعلف

۳۸۳

۳ علفت
۴ علفص
۵ علفط
۶ علفق
۷ علقت
۸ علق
۱۲

علق

عِلق (کس) ہر چیز بیش قیمت اعلاق (فسفس) علوق (ضفسر) جمع - جھولی - یا پاستن - انگوری شراب - یا پرانی شراب - اچھا کپڑا یا ڈھال - یا تلوار -

عِلقُ عِلمٍ علم کا دوست - علم و ہنر کا پیرو -

عَلَق (فف) خون - یا بہت سخ خون - یا جما ہوا خون - یا گاڑھا خون - عَلَقَۃٌ کچھ تھوڑا سا خون ہر لٹکی ہوئی چیز - اسقدر مٹی کہ ہاتھ میں چپٹ جاوے - دشمنی جو ہمیشہ رہے عشق اور محبت دائمی محبت اور دوستی - ایک کالا کیڑا پانی کا جسے ہندی میں جونک کہتے ہیں - عَلَقَۃ ایک جو اسقدر چارہ کہ چوپایہ کا دن گذار دے - لکڑی جسمین کوئین کی گھرنی لٹکائین - کوئین کی گھرنی - ڈول لٹکنے کی رسی - بڑا ڈول - گوشہ کہ کوئیں کی گھرنی کو اسمین لٹکاوین محور یعنی جسپر دائرہ پھرے - یا گھرنی مین لٹکی ہوئی رستی - راہ کا پیچا پیچ -

عَلَقُ الْقِرْبَۃِ سختی اور شرمندگی اور کوشش سے کنایہ ہے -

عُلَق (ضف) بلا سختی - بڑا ابزرگ گروہ - بہت سی سوتین - بہت سے کام -

عَلَق (کس) (فف) عَلُوق (ضفس) عَلَاقَۃ (ففسف) کسی کو دوست رکھنا - اور اس کی خواہش رکھنی ہار ڈالنا - کسی کے ساتھ خصومت کرنی - ایک کام کو کرنے لگنا - دریافت کرنا - عورت کا حاملہ ہونا پانی پیتے وقت جونک کا چوپایہ کے حلق مین چمٹ جانا - ہرن کا دام مین پھنس جانا -

عَلَاقَۃ (فسف) کپڑے کا کھچاؤ -

عِلَاقَۃ (کسف) نئے جنے ہوئے بچہ کا کپڑا - نے آستین کا کرتا - یا لڑکیون کا ایک کپڑا ہے یا جامہ کے سیفہ تک کہ دونون کنارے اسکے سئے ہوئے نہین ہوتے ہین - یا بہتر اور نفیس کپڑا - ایک درخت جس سے چمڑے کو سنوارتے ہین -

عِلَاقَۃ (ضسف) لٹکاؤ - اسقدر -

علق ١٢١٢ ١٢

جیسے عَلَقَۃٌ وغیرہ ١٢١٢

٣٨٦

جیسے عِلقُ ... جیسے ... جیسے ... جیسے ... جیسے ...

چارہ کہ ایک دن کی خوراک ہو قوت جو دن گذار دے۔ درخت جو جاڑے مین باقی رہے اور اونٹ اسکو موسم بہار تک کھاوے۔ گوشت کا ٹکڑا۔ شیٔ قلیل تھوڑسی ہر چیز بیش قیمت۔

عَلْقَم (فسف) حنظل اور ہر چیز کہ کڑوی ہو تلخ مزہ درخت۔ کڑوے بیر کا درخت۔ بہت کڑوا پانی۔ کھاتے مین اَعلقتہ تلخ چیز ڈالدینی۔

عَلْقَی (فسف) ایک گھاس ہی جسکی شاخ باریک اور سخت ہو اور اسکی جھاڑو بناتے ہین۔

عَلَک (فتت) ایک حجازی درخت ہی جسمین گاڑھا دودھ ہوتا ہی کہتے ہین کہ اُسے زہر مین ملاتے ہین۔

عِلْک (کس) صنوبر و اَرزہ و پستہ و سرو و ینبوت و بطم کا گوند علوک (ضفس) جمع۔

طعام عَلِک کہانا جو چبانے مین سخت ہو۔ شیٔ عَلِک لسدار چیز۔

عَلْک (فس) (ن ض) چبانا۔ گھوڑے کا لگام کو چبانا۔ دانتو نکا پیسنا اتنا کہ اُنمین سے آواز نکلے عَلِک گوند چبانا۔

عُلُکات (ضکفس) کھردرے اور سخت دانت۔

عَلَکَۃ (ففف) موٹی اونٹنی جسکے بدنکی عُلُکَّۃ (ضکف) پھیپھڑے کی مانند ایک چیز کہ اونٹ مستی کے وقت منھ سے نکالتا ہی۔ زمین جسکا پانی نزدیک ہو یعنی چھچھلی ۱۲

عَلْکَد (فسف) سخت کھردرا دلدار۔

عُلْکَد (ضسض) بمعنی عَلْکَد (فسف)

عِلْکَد (کسک) بہت بڑا عقب بانچ بد ٹھنگنی عورت گوشت کی گٹھیلی خوار و ذلیل کم چیز سخت مرد سخت بدشکا و لدار موٹا۔

عُلَکِد (ضفک) گٹھیلا یا ہوا دودھ

عِلْکِد (کسفت) چربی۔

عِلْکِز (کسک) سخت بدن کا مرد و لدار سخت پرگوشت بزرگ جثہ کا۔

عَلْکَم (فسف) اونٹ وغیرہ سخت پیدایش کا۔

عَلْکَمَۃ (فسفف) کوہان کی بیخ گی

عُلْکُوم (ضسضس) مضبوط بدنکا

۳۸۵

اونٹ وغیرہ - مذکر و مونث برابر
ہے - علاکم (ضفسک) بمعنی علکوم اور
علاکم (ضفسک) کی جمع علاکم (فقفسک) ہے
عالم (فس) مخلوق یا جو چیز کہ آسمان
کے احاطہ مین ہے -
علم (فس م) (ن) معاملہ کی لڑائی
مین کسی پر غالب ہونا -
علم (فس) (ن ض) کسی پر نشان کرنا
علم (کس) (ض) ہونٹھ کو چیرنا -
علم (فف م) اوپر کے ہونٹھ مین
ایک شگاف ہے یا اسکے ایک
جانب مین - دو زمینوں کے بیچ کی حد
فاصل - ڈول - پانڈہ - ایک
نشان جو راہ پر اسکی شناخت
کے لئے قائم کردین - نشان -
جھنڈا - لنبا پہاڑ - اعلام (سقفس)
علام (کفس) جمع - کپڑے کا
نشان و نقش - کپڑے کے پلو
پھریرہ - قوم کا سردار - وہ نام
کہ جس سے مرد مشہور ہو - عورت
اعلام (سقفس) جمع -
علم (ففف) (س) ہونٹھ پھٹا ہونا
علم (کس) جاننا - یقین کرنا -

دریافت کرنا - کام کو مضبوط کرنا -
علمام (سفم) عورت جسکا ہونٹھ پھٹا ہوا ہو
علماد (کسکس) سوت کی انٹی
علامدۃ (فسکف) علامیدہ (ففسکس) جمع
علمادۃ (کسفسف) بمعنی علماد -
علمۃ (ضسف) اوپر کے ہونٹھ
مین ایک شگاف ہے یا اسکی دو جانب
مین سے ایک مین -
علمص (فسک) انوکھی چیز کہ
جس سے تعجب کرین -
علمیص (کسکس) سخت منزل
کہ مسافر کو تھکا دے -
علن (فف) علون (ضضس)
علانیۃ (فسکف) (ن ض ک)
آشکار ہو جانا - آشکار کرنا -
علنۃ (ضفف) جو کہ بھید کو نہ چھپاوے
علندس (ففسف) نہایت
سخت - سخت شیر قوی - علندسۃ
(فقسفف) مونث یعنی شیرنی
قوی اور سخت -
علندی (ففسف) ہر چیز دلدار -
ایک خاردار درخت ہے - علنداۃ
(فقسفس) ایک درخت - علاند (ففسک) جمع

ع ل م
ع ل ن

علندی (ضفتسف) مضبوط اونٹ گوشت کا گٹھیلا —

علنکد (فقسف) سخت اور ڈھوسر —

علنکز (فقسف) بمعنی علکز —

علو (فس) کسی کو زبردستی اور سختی سے پکڑنا —

أتيته من علو آیا مین اسکے گنبے اوپر سے —

علو الشئ چیز مین کی بہتر اور بلندی

علو (ضس) بلندی - أتيته من علو یعنے مین اسکے پاس جا بلند سے آیا یہان علو بمعنی عال ہے

علو الدار بالاخانہ —

علو (ضفت) بلندی - مرتبہ کی بزرگی

علو (ضفت) (ن) جگھہ کا بلند ہونا - بلند جگھہ پر چڑھنا - دنکا چڑھ جانا - چوپایہ پر سوار ہونا - بلند قدر ہونا اور صلہ فی ہوگا - کسیکو بلند کر دینا جبکہ ب صلہ ہو - کسیکو بالاخانہ پر چڑھانا - کسی کو تلوار سے مارنا جیسے علوته بالسيف یعنے تلوار سے مارا مین نے اسکو

بزرگ ہونا اور تکبر کرنا وصلتہ فی جیسے علا في الأرض

علواء (فسفم) بزرگ —

علوان (فسفس) خط کا سرنامہ

علوج (ضفس) اعلاج (فسفس) معلوجاء (فسفسفم) معلوجی (فسضسف) علجة (کفف) علجة (ففف) جمع ہے علج (کس) کی یعنے گدہے وحشی مضبوط اور موٹے کنارے سخت

علوج (فضس) پیغام یا پیغامبر

علود (کسفت) لمبا - بزرگ مضبوط - عقل کا سردار یا وقار —

علود العنق لمبی گردن والا مرد

علودة (کسفتف) سرکش گھوڑا کہ جب تک اسے پیچھے سے نہ ہانکیں آگے کو نہ کھینچا جاوے بڑی عمر کا اونٹ —

علودة (فسفف) کسی کا جگھہ کو ایسا لازم پکڑنا کہ اسے وہان سے جنبش نہ لیسکین —

علوز (کتقس) پیٹ کا درد دیوانگی جھٹ پٹ کی موت —

رعج

سدعج

۳۸۷

سے علک

عہ علو

عہ علج

عہ علد

ملہ علز

۱۲۱۲

۱۲

۱ علس
۲ علش
۳ علص
۴ علض
۵ علف
۶ علق
۷ علم



عورت کا ٹٹنا سخت —
۱ علوس (نفس) کچھ تھوڑا سا کھانا
۲ علوش (کتفس) گیدڑ۔ بھیڑیا۔ ایک چھوٹا سا چوپایہ۔ ایک قسم کا درندہ۔ حریص۔ چھچھورا مرد —
۳ علوص (کتفس) بدہضمی۔ پیٹ کا درد
۴ علوض (کتفس) گیدڑ —
۵ علوف (کتفس) بڑی عمر کا۔ پیر فرتوت۔ شیخ فانی —
علوفہ (فقسف) جسے چوپایہ کھاوے۔ چارہ۔ علوف (ضض) جمع اونٹنی اور بکری جسے گھر باندھکر چارہ کھلاویں اور چرنے کو نچھوڑیں۔ طلح کھانے والا اونٹ
۶ علوق (فقس) موت۔ بھوت۔ بلا۔ سختی۔ جسے اونٹ چرے۔ ایک درخت جسے حاملہ اونٹنی چرے۔ جو چیز کہ آدمیوں کے ساتھ آدنیان ہو۔ اونٹنی کہ غیر کے بچہ پر مہربان ہو اور سونگھے تو پھر دودھ نہ دے۔ عورت جو اپنے خاوند کے سوا اور پر مہربان ہو۔ اونٹنی جو سانڈ کی خوگر ہو اور بچہ پر مہربانی نکرے۔ دودھ پلانے والی دائی۔ دودھ پلائی۔ کچھہ
علوق (ضضس) بیش قیمت مال اور سب سے بہتر —
۷ علوم (ضضس) جمع ہی علم کی بمعنے دانست —
علونۃ (فسفف) خط کا سرنامہ لکھنا
علونۃ (فسفف) علوان (فسفس) خط کا سرنامہ لکھنا —
علہ (فف) سرشتگی۔ ملامت میں پڑنا۔ خمار سے تکلیف پانی۔ بھوکا ہونا۔ جھگڑنا۔ سرگشتہ اور متحیر ہونا۔ دہشت کھانی۔ خوف کے سبب تردد کھانا۔ پلید نفس ہونا۔ گھوڑے کی لگام میں شادمانی اور اسکی تیزی اور کوشش۔ نفس کی پلیدی
علہاء (فسفم) دو کپڑے کہ اسمین اونٹ کی پشم بھرتے ہیں اور زرہ کے نیچے پہنتے ہین
علہاص (کسفس) شیشہ کا سربند
علہان (فسفس) گھوڑا جو لگام میں شادمانی اور خوشی کرے۔ بھوکا مرد۔ علہی (فسفا) مونث

نہیں آتا اور سوا خلیل کے اور یہہ کہتے ہین کہ یہہ الفاظ مخالف کلام عرب کے نہین ہین ۱۲ ۱۲ ۱۲

علامات اعراب فتح کسرہ ضمہ ساکن تشدید مد — یعنے ـَ فتحہ ـِ کسرہ ـُ ضمہ ـْ سکون ـّ تشدید ـٓ مد

| مادہ |
| --- |

علاہ (کفس) علاہی (فسفف) جمع نشتر مرغ –

عُلهب (فسف) لمبے سینگ کا بوک۔ گاو وحشی۔ اونچے قد کا مرد۔

علهبة (فسففف) مونث –

علهج (فسف) ایک درخت ہی –

علهجة (فسقف) کھال کو چبانے کے لیئے آگ مین نرم کرنا اور حلق مین رکھکر نگل جانا –

علهدة (فسفف) بچہ کو اچھی غذا کھلانی

علهز (کسک) بڑی چیچڑی – ایک قسم کا کھانا کال کے موسم مین خون اور پشم کا بناتے ہین بڑی عمر کی اونٹنی جسمین کچھہ تھوڑی سی قوت رہی ہو – ایک گھاس جو بلاد بنی سُلَیم مین اوگتی ہی –

علهسة (فسقف) ایک چیز مین سخت مشقت کرنی –

علهصة (فسقف) ایک چیز مین سے ایک چیز پانی – قوم کو زبردستی ایک کام پر رکہنا اور سختی کرنی شیشہ کو نیچے سے پکڑنا تا کہ اسکا سر بند نکال لاوے – کسی کی آنکھہ نکال لینے کی خواہش کرنی – کسی کے ساتھہ سخت مشقت کرنی

علهضة (فسقف) شیشہ کو ہاتھہ مین پکڑنا تا کہ اسکی ڈاٹ نکال لیوے – زور سے پکڑنا محنت و مشقت کرنی – کسی سے ایک چیز پانی

علهم (کسفت) سخت اونٹ بڑی لاش کا –

علهم (کتفس) علاہم (فضسک) بمعنے عِلهم –

علِی (فکت) بلند – بلند نکلا ہوا – سخت و قوی – بڑا – بزرگ – شریف و بلند مرتبہ – علیة (کسکف) جمع

علّی (کتکت) بالاخانہ – علیین (کتکس) جمع –

عَلِی فی المکارم عَلاء بزرگ مرتبہ ہوا –

علی (فس) ہر بلند جگہہ –

علی (فس) (ض) بلند چیز پر چڑھ بیٹھنا

علا (ضفف) مرتبہ کی بزرگی اور بلندی اختیار کرنی – مرتبہ کی بلندی

علی (فف) ایک حرف جسکے معنی اوپر کے ہین اور اسم کو جر کرتا ہی

ع ل ھ ب
ع ل ھ ج
ع ل ھ د
ع ل ھ ز



علهس
علهص
علهض
علهم
علو
علی
علی
١٣ ١٣ ١٣ ١٢

۱ علی
۲ علو
۳ علی
۴ عل
۵ علن
۶ علس
۷ علص



اور کبھی اسے اسم بھی گنتے ہین
اور بمعنی فوق بھی لیتے ہین۔
عَلیاء (فسفم) آسمان۔ پہاڑ کا سرا
بلند جگہہ۔ جو چیز ایک چیز مین سے
بلند نکل آوے۔ بڑا بزرگ کام اسم
عُلیا (ضسف) مونث اعلیٰ
عِلّیان (فسفس) لمبا مرد جسیم
یعنی عورت جسیمہ۔
عِلیان (کسفس) بڑے ڈیل ڈول کا
یعنے قد والا۔ اونچی اونٹنی۔ اونچی
آواز۔ نیچو۔ ہونڈار۔
عِلّیان (کتکفس) اونچی اونٹنی اونچی آواز
عِلّیّہ (کتکتف) ایک جلو پانی۔
بالاخانہ۔ علالی (ففسک) جمع
ایک شخص کی صفت مین کہتے ہین
ہو من علیۃ قومہ یعنے وہ اپنی
قوم کا برگزیدہ اور بہترین ہے۔
عَلِیث (فکس) گیہون کی روٹی
یعنے جو کہ جو سے ملے ہوئے۔
عَلِیس (فکس) بھونی ہوئی
چیز یا بکی ہوئی کھال۔
عُلَیص (ضتفس) ایک گھاس
ہے جسکا سالن اور شوربا پکاتے ہین

عَلیِط (فکس) ایک درخت ہے۔
عَلیف (فکس) موٹی بکری۔
عَلیفہ (فکسف) وہ اونٹنی اور بکری
جسے گھر باندھکر چارہ کھلائین اور
چرنے کو نہ چھوڑین طلح گھاس
کھانے والا اونٹ۔
عَلیق (فکس) چوپایہ کا چارہ
جو اور سپست کہ ایک گھاس ہے
عُلَیق (ضتفس) ایک قسم کا عشق پیچہ
عُلَیق الطفل ایک گھاس ہے۔
عُلَیق الکلب ایک گھاس ہے۔
عَلیقہ (فکسف) اونٹ جسے
قوم کے ہمراہ بھیجدین تاکہ اسپر
طعام لادلاوین۔ عورت کا مہر
علائق (ففسک) جمع
عُلَیقیٰ (ضتفسف) ایک گھاس ہے
جو درخت پر لپٹتی ہے
عَلیلہ (فکسف) عورت جسے
دوبارہ خوشبو ملی ہو۔
عَلیم (فکس) دانا۔ علماء (ضفففم)
جمع جسکا علم تمام اشیاء کو محیط ہو۔
عِلّیّون (کتکتضس) جمع ہے
عِلّی کی۔ اور ساتوین آسمان مین

ایک منزل ہی جہان مومنون کی
ارواح رہتی ہین —
عَم (فت) باپ کا بھائی — چچا —
تایا — اعمام (فسفس) عمومۃ
(ضفسف) اعمۃ (فکفف) اعم
(ففت) جمع — اعمون (فسففس)
جمع الجمع — بہت سا گروہ — متفرق
و پراگندہ — عمائم (ففسک) جمع
آدمیون کا گروہ گیلی گھاس
یعنی کھجور اور (عَمَّ) (فت) بالفتح میم اصل مین
عَن مَا ہی الف کو حذف کیا اور نونکو
میم مین ادغام کیا یہ لفظ استفہام
کے لیئے آتا ہی —
عَمِیَ (فک) اندھا عَمِیَۃ (ففکف)
مونث ہی یعنی اندھی —
عَمِیُ القَلب یعنی جاہل مرد —
عَمِیَۃُ القَلب جاہل عورت
عمون (ففس) جمع —
عَمَاء (ففم) گمراہی — جھگڑا — تہ بتہ
اونچا چڑھا ہوا ابر — یا ابر ہی کہ
برسا ہو یا تپلا ابر یا سیاہ یا سفید یا ابر
جسنے پانی برسا دیا ہو — یا ابر جو
پہاڑ پر دھوئین کی مانند پھیلا ہوا

عَمَائد (ففس) لشکر کا ایلچی
لڑائی مین جسکی موافقت کرین
یعنی سردار — گھر — اونچی عمارتین —
عُمَار (ففس) تحفہ ہدیہ — ریحان
کہ جس سے مجلس شراب کو
زینت دیوین اور وہان رکھین —
عَمَّار (فقفس) بہت روزہ اور نماز
والا مرد قوی ایمان اپنے کام مین
مضبوط اور ثابت نیک صفات —
نماز کا ہمیشہ جماعت کے ساتھ
پڑھنے والا — بادشاہ پر مہربان
قول فعل مین صاحب علم و وقار —
عُمَّارُ البیت گھر کے باشندے
عِمَارَۃ (ففسف) پگڑی تاج
ٹوپی وغیرہ جسے سر پر رکھین
عَمَائر (ففس) جمع — قبیلہ سے کم
و عِمارہ بکسر العین بھی آتا ہی — یا قبیلہ
بزرگ — عمائر (ففسک) جمع چھت
بند جسے سایہ بان کے نیچے د
و زینت کے لیئے سیوین تحفہ و تم
عِمَارَۃ (کفسف) جو چیز کہ جس سے
جگہہ کو آباد کرین — آبادانی —
عَمَارِطی (ضففسکت) کس بزرگ

عمم
عمی
عمد
عمر
//
۳۹۱

عمس ۔ عمص ۔ عمق ۔ عمل ۔ عمم

بڑی فلان ۔

عماس (ففس) جنگ سخت بلا و دشوار کام نے سر دیا ۔ روز تاریک خوب اندھیری رات عمس (ضس)

عمس (ضف) جمع شیر سخت بدن کا سختی ۔

عمس الیوم عماسۃ (ففسف) وعموسا (ضضس) عمسا (فکس) دن سخت اور سیاہ اور تاریک ہو گیا ۔

یوم عماص خوب تاریک دن

عماضج (ضفسک) سخت و چالاک اونٹ گھوڑا وغیرہ ۔

عماقۃ (ففسف) عمق (ضس) گہرا اور لمبا ہونا ۔

عمالۃ (ضفسف) مزدور کی مزدوری

عمامہ (کفسف) چھوٹی زرہ جو ٹوپی کے نیچے پہنی جاوے خود ۔ سر کی پگڑی ۔ عمائم (ففسک)

عمام (کفس) جمع ۔ لکڑیاں آپس میں بندھی ہوئیں کہ جن پر بیٹھکر دریا اور نہر سے پار اترین یعنے بیڑا اور کہتے ہین ارخی عمامتہ

یعنی مامون اور مرفہ الحال ہو گیا ۔

عما واللہ بمعنی اما واللہ یعنے قسم ہے اللہ کی ۔

عماہج (ضفسک) بمعنی عمہج ۔

عمایۃ (ففسف) گمراہی جھگڑا ۔ سن تاریکی رات کا بقیہ ۔ ایک پہاڑ ہے ۔

عمت (فس) (ض) پشم اور صوف کی کاتنے کے لئے پونی بنانی ۔ کسی پر غالب ہونا ۔ کسیکو روک دینا ۔ کسی کو چھڑی سے یا لکڑی سے مارنا ۔

عمۃ (ففف) باپ کی بہن یعنے پھوپھی

عمۃ (کسف) عمامہ باندھنے کی ہیات چنانچہ کہتے ہین ہو حسن العمۃ یعنی عمامہ باندھنے مین وہ خوب ہے ۔

عمج (فس) (ض) جلدی چلنا ۔ لپٹوان چلنا ۔ تیرنا ۔ یعنے جبکہ فی صلہ ہو ۔

عمج (فف) سانپ ۔

عمج (ضتف) عوہج (ففسف) سانپ ۔

عمد (فک) گیلی خاک ۔ اونٹ کہ اس کے کوہان کے اندر زخم طلوع ہو

عمد (فس) کوشش ۔ ارادہ ۔ [illegible]

عَمَد (نس) ان) ایک چیز کے لیئے ستون بنانا۔ ایک چیز کو ستون پر کھڑا کرنا۔ قصد کرنا۔ بیماری کا کسی کو سست کر دینا۔ دردناک کرنا۔ کسی کو قرض کا گرانبار کر دینا۔ پچھاڑ دینا۔ عمود سے مارنا۔ کسی کے عمود شکم پر مارنا۔ غمگین کرنا۔

عَمِد (فف) اس) غصہ کرنا کسی کے ساتھ چمٹنا جبکہ ب صلہ ہو۔ سواری کے سبب اونٹ کے کوہان کا اندر سے زخمی اور شکستہ ہو جانا۔ سست اور ناپاک ہو جانا۔ مینہ کا مٹی کو گیلا کرنا اتنا کہ باندھنے سے بندھ جاوے۔ مٹی کا تر ہونا۔ لازم اور متعدی دونوں آتا ہے یعنی تر کرنا اور تر ہونا۔

عَمِدُ الثریٰ بہت بھلائی اور احسان کرنے والا۔

عَمد (ضفت) جوانی میں بھرا جوان

عمدان (ضفتفس) اونچے قدکا۔

عمدان (ضفسفس) لشکر کا پیغام لیجانے والا۔

عمدانی (ضفتفسکت) بمعنی عُمُد

عُمدۃ (ضفسف) جسپر تکیہ کریں۔ جس شخص پر اعتماد کریں اور اسپر اپنا کام سونپیں۔ لشکر کا ایلچی۔

عمر — عَمر (ضفس) عُمر (نس) عُمُر (ضفض) زندگانی۔ اعمار (نسفف جمع)

عُمر (ضفس) ترسایوں کی مسجد عبادت گاہ۔

عَمر (ففٖ) پگڑی جس سے آزاد عورت سر کو ڈھانکے یا وہ عورت کہ جب اس کے نہ اوڑھنی ہو نہ سر بند تو سر کو آستین میں ڈھانکے۔

۵۸۳

عَمر (ضفس) دین و ملت۔ مسوڑھے یا اسقدر مسوڑھے ہے کہ دانتوں کے بیچ میں ہوں۔ عُمور (ضضفس جمع) کان کا بالا۔ اوپر کا بالا۔ لینا درست گننا۔ اودکھر۔

عَمر اللہ لعمر اللہ قسم خدا کی۔

عَمر (فس) عُمر (ضفس) عمارۃ (ففسف) اس ن) دیر تک رہنا۔ جینا۔ جیتا رہنا۔

عمران (نسفس) دو گوشت کے ٹکڑے حلق کے کوّے کے پاس لٹکے ہوئے۔ دونوں آستینوں کی

دونون طرفین - آبادانی -
عُمرَۃ (فسنف) عمامہ ٹوپی وغیرہ جو چیز کہ سر پر رکھین - ایک منکا جس سے موتیون کی لڑی مین فاصلہ کردیتے ہین -
عُمرَۃ (ضسف) ارکان حج مین سے ایک رکن ہے - عورت کا ازالہ بکارت اُسکے گھر مین -
عُمر (ضنف) جمع -
عَمَرَّد (ففتف) ہر چیز یعنی خوش و خرم - اکل کہا مرد قوی - بدذات بھیڑیا بڑا فریبی ہوشیار - اصیل و نجیب اونٹ سیر و سفر پر قادر -
عَمَرَّس (ففتف) قوی مرد سخت توانا - شتاب و سریع پانی کی باری سیر سخت اور شدید - بدخو مرد قوی -
عِمرِط (کسک) لبنا -
عَمَرَّط (ففتف) ہلکا پھرتیلا جوان دلیر سخت - لبنا - بلا -
عَمَرَّد (ضنضس) ہر چیز یعنی
عُمرُوس (ضسفس) بکری کا بچہ عماریس (ففسکس) عمارس (فسک) جمع - تیز و چالاک سنے تکلف سادہ
خوش و خرم گول بدن کا لڑکا - اونٹ کا بچہ موٹا -
عَمَرُّط (ففسس) چور - عمارطۃ (ففسکف) عماریط (ففسکس) جمع جو کہ کچھ نہ رکھے قبیث - سیاہ گرسنہ فقیر
عُمَرِی (ضسکت) ایک قسم کا خرما -
عُمرَی (ضسف) وہ چیز کہ گھر کوئی کہاری عمر بھر کے لیئے یا اپنی عمر بھر کے لیئے دیوے -
عُمرِیُّ الشَّجَر پرانا درخت یا بیر درخت جو نہر پر اوگا ہو -
عَمَس (فس) جنگ سخت دشوار کام نہ سمجھ پایا -
عَمَس (فس) (ن) ناپدید ہونا - ناپدید و بے نشان کردینا - پنہان کردینا - اپنے تئین ایک کام مین نادان ظاہر کرنا حالانکہ اُسمین دانائی رکھتا ہو -
عَمَش (فس) بدن کی بہبودی اور بھلائی - ہر چیز کی بہبودی موافق چیز اور برابر -
عَمَش (فس) (ن) سے قصد کرنا
عَمَش فیہ الکلام (اس)

عمرد ۴۷
عمرد ۴۸
عمرص ۴۹
عمرد ۵۰
عمرد ۵۱
۳۹۴
عمس
عمس
عمس
عمس
عمش
عمش

رات کو چلنا سخت اور دشوار ہو۔ کرفس
کے مشابہ ایک گہاس ہے۔ شیر
قَسْقَاسَۃ (فسفف) چوب دستی
قُسْقُبّ (ضسضت) بمعنی قُسْحُب
قَسْقَسِیْ (فسف) شیر۔
قَسْقَسَۃ (فسفف) شتابی کرنا
کُتّے کو قوس قوس کلمہ کہہ کر پکارنا۔
ایک چیز کو حرکت دینی۔ تمام رات چلنا
۔ ہڈی پر جسقدر گوشت ہو اوسکو اور
اوسکے گودے کو کہا جانا۔
رات کے چلنے کی عادت کرلی ۔
عصا کو حرکت دینا
قِسْقِسّ (کسکس) فیصل و ہوستہ میر
قَسَم (ففف) سوگند۔
قَسْم (فس) وہ قسم و عطا۔
رائے۔ شک۔ ایک کام مین
تردد۔ مینہہ۔ پانی۔ ایک چیز کا
قدر و اندازہ۔ خوی و عادت۔ ایک
چیز تمہارے دل مین آوے اور
پھر تمکو اوسکو گمان کرو اور پھر
اوس گمان کا قوت پکڑ کر حقیقت
ہوجانا۔ حَصَاۃُ القَسْم کنکریان
ہین کہ ایک برتن مین رکہتے ہین
اور پانی اونپر چہڑکتے ہین اتنا کہ
اونکو ڈہانک لیوے اور یہہ جب کہ
جب سفر مین ہوتے ہین اور پانی کم
ہوتا ہے تو اسطرح سے اوسکو تقسیم
کرتے ہین۔ ایک چیز کو حصہ کرنا۔
پریشان و متفرق کردینا۔ اندازہ
کرنا۔ جوروؤن کی نوبت کو نگاہ
رکہنا۔
قِسْم (کس) حصہ۔ بہرہ۔ نصیب
اقسام جمع اقسماء جمع الجمع۔
اقاسیم جمع جمع الجمع ہے۔
قِسَمَۃ (فلفف) حسن و جمال
۔ چہرہ یا جو چیز کہ اوس مین
سے مقابل ہو یا جبہ اوس مین سے
بال نکلین یا ناک اور اوسکے دونون
جانب یا ناک کا وسط یا بہون کا اوپر
یا دو رخسار کا ظاہر یا دونون آنکہون
کا درمیان یا چہرہ کا اوپر لا سرا
یا رخسار کا اوپر لا سرا۔
یا آنسو کا مجرا یعنے جہان سے
آنسو بہتا ہے۔
یا دونون رخسار اور
ناک کا درمیان۔

عطار کا ڈبا —
قسمل (رکبکس) شیر کا بچہ — ازد
مین کا ایک کنبہ ہے —
قسبند (ضفسک) لمبے قد کا ولدار
گردن کا — قسندۃ مؤنث —
قسطنطینیہ (ضفسکسکت) حدود
افریقہ مین ایک قلعہ ہے —
قسو (رفس) قسوۃ (رفسف) قساوۃ
(رففف) قساء (رفف) دل کا
سخت اور درشت ہو جانا — درہم کا
کھوٹا ہو جانا —
قسوب (رفضس) موزہ —
قسوب (رفتصف) بہت سے موزے
قسوبۃ (ضفسف) قسوب
(ضفس) سخت ہو جانا — درشت ہونا —
قسور (رکسف) سخت مرد اکھڑ —
دلدار گردن والا قوی —
قسور (رفسف) شیر —
قسورۃ (رفسفف) شیر — غالب —
مبارک وعزت دار — رات کا دہوا
یا اول شب یا رات کا بڑا حصہ —
ایک ریگستانی گھاس ہے
قسور جمع — تیر انداز — شکاری
بہت ہے — واحد اسکا قسورۃ — آدمیوں
کی نرم آواز — جوان قوی لڑکا — ایک
شخص کا نام — گھاس کا بہت
اور انبوہ وار ہونا — آدمی کا بڑی
عمر کا ہو جانا —
قسوس (رفسف) ناقہ کہ اکیلی چرے
دشوار خو یعنے بدخو ناقہ — ناقہ کہ
جسکا دودہ کم ہونے لگا ہو —
قسوستہ (ضفتسف) ترسیاون
کا سر دار ہونا —
قسی (رفکت) کھوٹا درہم درہم
قسی بولتے ہین — قسیان قسیۃ
قسیات جمع — سخت سال گرمی
یا جاڑے یا خشک سالی وغیرہ
کے سبب — خوب سرد دن یوم
قسی بولتے ہین — قسی بن منبہ
ثقیف کا بھائی —
قسی (رکلت) خارایج درہم درہم
قسی بولتے ہین —
قسیار (ضفف) ایک پہاڑ ہے
قسیت (رکسفت) سخت لینا
قسیب (رفکس) پانی کی روانی
جو آواز کے ساتھ ہو —

۶۳۵

ماده: سلہ قسس — سلہ ایضاً — سلہ قسط — سلہ قسم — سلہ ایضاً — سلہ قشش — سلہ قشو — سلہ قشر — سلہ قشم — سلہ قشع — سلہ ایضاً — سلہ قشف — سلہ قشف — سلہ قشط — سلہ قشع — سلہ ایضاً — سلہ ایضاً — سلہ ایضاً — سلہ قشعم

قسیس[1] رکگتس ۔ ترسایون کا سردار اور اونکا دانشمند عیسائیون مین قسیاوِستہ جمع —

قسیستہ[2] رکگتسفہ ۔ ترسایون کا سردار ہونا —

قسیط[3] زکگس ۔ مرد جسکے پانون کی ہڈی سیدھی ہو —

قسیم[4] زکگس ۔ حصہ تقسیم کرنے والا اَقسِماءُ اُقسُماءُ جمع — ایک چیز کا آدہا — صاحب جمال مرد قُسُم جمع بنی جعدہ کا ایک گھوڑا ہے

قسیمۃ[5] زکگسف ۔ مونث قسیم یعنے صاحب جمال عورت — عطار کا ڈبا

قش[6] رفت ۔ ناکارہ کھجور کا درخت جیسا دقل وغیرہ اور دقل وہ خرما کہ جو اقسام مشہورہ مین سے نہین ہے یا جو ہمیشہ بلا و آفت کے سبب بدمزہ وردی ہوجاتا ہے — بڑا اڑدل —

قشاء[7] رفف ۔ منہہ کا تھوک —

قشاءۃ[8] رنفسفہ ۔ پاکیزہ ہوجانا

قشاءبر[9] رضفسک ۔ پراگندہ و منتشر کھچلی — قشابرُ اللحیۃ لنبی ڈاڑہی

دالامرد —

قشاح[10] رففس ۔ کفتار جانور —

قشاح[11] رضفس ۔ خشک —

قشاوۃ[12] رضفسعفہ ۔ مسکہ کی گاد اور اوسکی تلچھٹ کہ جب ستو اور خرما کے ساتھ اوسکو پکا دین —

قشارۃ[13] رضفسف ۔ درخت سے پوست اوتارا ہوا — جو کچھ کہ پوست اوتارنے کے وقت اوس مین سے ٹکڑے ٹکڑے گر پڑے —

قشاسار[14] رضفسفس ۔ روم مین ایک شہر ہے یا روم اور شام کے درمیان نمک وہان کا عمدہ اور ہاضم ہوتا ہے مِلحٌ قُشاسارِی نمک جو اوسکی طرف منسوب ہو —

قشاط[15] رکفس ۔ پردہ اور پوشش کا جاتا رہنا اور ننگا پن —

قشاع[16] رضفس ۔ کفتار مادہ کی آواز

قشاع[17] رکفس ۔ لتہ پارہ —

قشاعۃ[18] رضفسف ۔ ناک کا رینٹ پھینکنا

قشاعر[19] رضفسک ۔ سخت ٹھوس

بہت برسون کا۔

قشافۃ (ضفت) تیلا پتھر قشافۃ ایک

قشاعم (ضفف) پشمینہ کی پوستین

قشاعم (ضفف) خوان وغیرہ پر جو کچھہ باقی رہا ہو۔ قشوم جمع

ایک شخص کا نام۔ کھجور کے درخت کے پھل گر پڑنے غور سے کے ہونے سے پہلے۔

قشامۃ (ضفف) خوان وغیرہ پر جو کچھہ باقی رہے۔

قشاوۃ (ضفف) پانی کا زمین پر لینا بند۔ نجد مین ایک چھوٹی سی جھیل ہے

قشب (کسں، کفس) ۔ زہر۔

اقشاب جمع ۔ زنگ یعنی تلوار وغیرہ کا مورچہ ۔ بے ضہرد ۔ بادنجان کے مشابہ ایک گھاس ہے

یا ککڑی کے مشابہہ ۔ مالک بن بحینہ کے باپ کا نام

قشب (ضس) کسی کی بو کا کسیکو پہنچ دینا ۔ مل جانا آمیختہ ہونا ۔ زہر دینا ۔ کسیکو بدی اور رنج پہنچانا ۔ قصہ گھڑ رہنا ۔ اپنی نیکنامی یا بدنامی پیدا کرنی ۔ تباہ وخراب کر دینا ۔ ایک چیز مین آلودہ ہونا ۔ کسی کا بدی کے ساتھہ ذکر کرنا ۔ سرزنش کرنا ۔ زائل کرنا ۔ عقل کو کم کردانا ۔ تلوار کو زنگ سے صاف کرنا ۔

قشار (کسف) سخت چوبدستی ۔

قشارۃ اللحیۃ لمبی ڈاڑھی والا مرد ۔

قشانیۃ (ضفکت) پرانا کپڑا ۔

قشتہ (کسف) ، بیچ مرد کمینہ بندر کا بچہ ۔

قشتہ (کسفت) سخت ٹھوس لڑاکا

قشتہ (کسک) سب سے بدتر پشم جو کچھہ کہ پشم مین پاکیزہ کرنے کے وقت گر پڑے اور اوسے دور کرین

قشتہ (ضسض) طلیطلہ کے گرد ایک گانون ہے ۔

قشتہ (کت) بندر کی مادین یا اوسکا بچہ مادین اور اسی سے ہے یہہ مثل اکیس من قشتہ یعنی قشتہ سے بھی زیادہ ہوشیار اور سیانا ہے لڑکا چھوٹے بدن کی لڑکی ۔ ایک کیڑا ہے چھوٹا کیکڑے کے مشابہہ قطران مستعمل اور کھنکے ہونے کے مانند ایک پشم کا ٹکڑا ۔

مادہ | علامات اعراب ضمہ فتحہ کسرہ سکون تشدید مد

قشد (ف س) ایک چیز کو برہنہ کرنا اور کھولنا
قشدہ (ک س ف) مسکہ گی کا اور اسکی تلچھٹ کہ جب ستو اور کھجور کے ساتھ پکے۔ بڑھی ناقہ بہت دودہ دینے والی۔ تیلی ملائی
قشذہ (ک س ف) بمعنے قشدہ۔
قشر (ف س) ایک بہاڑ ہے کسی کو بدشگونی لانی۔ (ن) بدشگون ہونا نقصان وزیان پہنچانا۔ کسی کے پوست کو اوتارنا۔ قشر منفصل چھلکا اترا ہوا
قشر (ک س) پوست۔ ہر ایک چیز کی پوشش اور اوسکا پردہ عرضی ہو یا خلقی۔ پوشش ولباس جو کچھ ہو۔ قشور (ض ض) جمع۔
قشر (ض س) ایک مچھلی ہے ایک بالشت کے مقدار کی
قشرا (ض ف م) سانپ جسنے پوست ڈالدیا ہو۔ درخت جسکا پوست جاتا رہا ہو۔
قشران (ض ف س) ٹڈی کا پنکھ
قشرہ (ک س ف) درخت وغیرہ کا پوست۔ چھوٹے بدن کی بکری گویا کہ چوگان کی گیند ہے۔

قشرہ (ف س ف) منہہ جو زمین کے چہرہ کو صاف اور زندہ کردے۔ بدفال ونامبارک۔
قشط (ف س) برہنہ اور کشادہ کرنا چوبدستی سے مارنا۔
قشع (ف ک) خشک۔ مرد جو اپنے ردش پر نہ قرار پکڑے۔
قشع (ف س) (ف) پراگندہ کردینا ہوا کا ابر کو دور اور پراگندہ کردینا ناقہ کو دودہنا۔
قشع (ف ف) سبک ہوا۔ ہلکی ہوا۔ پرانی پوستین۔ حمام کا کوڑا احمق۔ شترمرغ کا پر۔ ناک کا سنک پھینکا ہوا۔ چمڑے کا گھر
قشوع (ض ض) جمع۔ چمڑے کا فرش یا پرانے چمڑے کا ٹکڑا خشک مشک۔ بڑہاپے کے سبب پراگندہ مرد اور گوشت یعنے لٹکا ہوا گوشت۔ چھپکلی۔ گرگٹ۔ پراگندہ چلنے والا ابر ہوا سے کھل جانے والا۔ تھیلی چھولی۔ نرگفتار۔ پتلا پانی جو ایک جگہہ جم گیا ہو۔ خشک مٹی جو پارہ

قشم (کس) طینت و سرشت کہ جسمیں
آدمی پیدا ہوا۔ نالہ یا زمین جہاں آب
راہ ہو تنگ یا آب رہا ہو۔ قشوم (ضفس)
جمع۔ قش۔ بیک یعنی تصویر و صورت
گوشت۔ پکا ہوا گوشت سخت ہوگیا
ہو۔ چربی۔ ایک چیز کی جڑ اور بید اس
قشم (فف) غدہ سپید۔ راو جہ غدہ
کہ شیرین ہوتا ہے اور پکنے سے پہلے
اوسے کہاتے ہیں اور اوس سے
خزہ لیتے ہیں۔

قشن (فسفکس) آسمان۔

قشنرۃ (کسکسف) ایک گھاس
ہے جسکا پتا سبز چہوٹی کاسنی کے
پتے کے مشابہ ہے جسے آدمی کہاتے
ہیں اور بکری اوسے بہت دوست رکھتی ہے

قشو (فس) (ن) سانپ کا پوست
اوتارنا۔ درخت وغیرہ سے پوست
اوکھاڑنا۔ درخت پر ہاتھ ملنے
تاکہ اوسکے پتے گرپڑیں۔ مونہہ کو
ملنا اور مسح کرنا۔

قشوان (ضفس) کم گوشت مرد
قشوان (فسفس) باریک قشوانۃ
(فسفسف) مونث۔

قشوۃ (فسف) ایک باسن ہے
برگ خرما کا خشک کدو کے مشابہ ہے کہ
جسمیں عورتیں خوشبو اور روئی رکھتی ہیں
قشوات (فففس) اقشاء (کفسم) جمع۔

قشور (ضفس) دارو کہ جس سے
چہرہ کو روشن کریں۔

قشور (فسف) عورت جو حیض نہ لاوے
قشورۃ (فسفف) جو بدبختی ہے بازی

قشوش (ضفس) لاغری کے
بعد اچھا اور موٹا ہو جانا۔ ادہر ادہر
سے کہانا۔ خوان میں سے جو کچھ ملا
اوسکو لپیٹ لینا اور جس پر قادر ہونا اوسکو
سمیٹ لینا۔ ناقہ کو شتاب دوہنا۔
ہاتھ سے ایک چیز کو اتنا ملنا کہ پیچھے
گرتی جاوے۔ دبلون کی رفتار پر
چلنا۔ اوس چیز کو کہانا کہ جسے آدمی
سرگین کی جگہ یا گھورے وغیرہ میں ڈالدیتے
ہیں۔ یا صدقے کے ٹکڑے کہانے
گھاس کا خشک ہو جانا۔ روان ہونا
قوم کا گذر جانا۔

قشونیۃ (ضفسکف) تیلا ہلکے پوست
کا اونٹ تنگ دہن کا۔

قشی (فکت) کہوٹا درہم دراہم قشیۃ

ہوتے ہین -

**قشیب** (فکس) تیز - نیا - پرانا ضد سپید - پاکیزہ - یمن ہین ایک کوشک ہے یعنے ایک محل ہے یا چہنا - نئی تلوار زنگ چہٹی ہوئی یا زنگ بہری تلوار ضد کرگس جسکا طعمہ زہر ملا ہوا گوشت کا ٹکڑا کرین تاکہ اوسکا پر لا ہاتہہ لگے -

**قشیر بن کعب بن ربیعہ** - ہوازن مین کا ایک قبیلہ ہے -

**قشیرۃ** (فکسف) ایک گہاس ہے جسکا پتا سبز چہوٹی کاسنی کے پتے کے مشابہہ جسے آدمی کہاتے ہین اور بکری اوسسے بہت دوست رکہتی ہے

**قشیش** (فکس) ایک چیز ہین کا گرا ہوا اور اوسکا تراشا - سانپ کے پوست کی آواز کہ جب آپسمین رگڑے علی بن محمد بن مالکی کے باپ کے دادا کا نام

**قشیع** (فکس) پراگندہ -

**قشیف** (فکس) مرد جو قوت روزی گذارا اور پرانے کپڑے چرکین پر صابر و شکیبا ہو

**قشیم** (فکس) مقل خشک قشم جمع

**قصص** (فتت) سینہ یا سر سینہ یا سینہ کا بیچ یا سینہ کی ہڈی قصاص جمع پشم کمی بکری

**قصص** (فتت) قصص (فف) کسی کے پیچہے چلنا یعنے اوسکے پانو کے نشان پر چلنا - کسیکو خبر سے آگاہ کرنا - بالون کو قینچی سے کترنا - بکری اور گہوڑے کا حمل پیدا اور نمایان ہوجانا یا اوسکو کشنی کا آرزو اور اشتیاق کم ہوجانے یا اوسکا حاملہ ہوجانا - قریب بمرگ پہنچنا

**قصا** (فف) گہر کا پیشگاہ فراخ - دور و بعید کرانہ - ناحیہ - دوری کے اونٹ اور بکری کے کان کی تہوڑی سی بریدگی

**قصاب** (فتف) بانسلی بجانیوالا بانسلی بجانی - اونٹ کا ذبح کرنیوالا گوشت اور دودہ کا قطع کرنیوالا

**قصابات** (کفس) بندہاے آب - دیوار کی جڑہ مین پشتے جو بنا دیتے ہین تاکہ پانی جمع نہ ہونے پاوے - اور اطراف دیوار نہ گرپڑین اور ویران نہو جاوین - بہت سے گہر قصبۃ ایک -

**قصابۃ** (ضتفسف) بیحد بالون کا جہٹا - بانسلی - بانس کی جڑ قصائب جمع -

**قصابۃ** (کفف) بانسلی بجانی

رع قشب
سع قشر
سع قشش
سع قشع
سع قشف
سع قشم
سع قصص
ع ایضا
ع قصو
ع قصب
۶۴۱
ع ایضا
ع ایضا
ع ایضا
ع ایضا

قصّابة (فتفسف) نی اور قلم وغیرہ کے دو پیوند کا درمیان نای - آدمیون کا عیب ڈہونڈہنے والا -

قصّار (فتف) دہوبی -

قصار (ففس) بالون کی ہریدگی اور کوتاہی - دہوبی پن - گردن کی جڑہ مین ایک داغ ہے -

قصار (ففس) سستی - پایان و نہایت -

قصارة (ضفسف) گہر مین چہوٹا گہر کہ سواے مالک کے اوسمین اور کوئی داخل نہووے - چہاننے کے پیچہے جو کچہہ کہ چلنی مین رہ جاوے اوسست گہاس مین سے جو کچہہ پہلے ہی کوٹنے مین نکل آوے - یا دانہ کا اوپر کا پوست - دانہ جو کوٹنے کے بعد کفہ مین رہ جاوے قصارة الارض زمین کا ٹکڑا اچہا گہاس اور طراوت کے اعتبار سے بہت اچہا بقدر پچاس گز کے یا اوس سے زیادہ -

قصارة (ففسف) کوتاہی

قصارة (ففسف) کوتاہ ہونا -

قصاری (ضفسف) نہایت و پایان کار -

قصاص (ضفس، کفس) (ففس) سر مین اگاڑی اور پچہاڑی بال اوگنے کی جاے نہایت - پیشانی کے بال - دونون سر مین کے پیوندگاہ -

قصّاص (ضفس) ایک قسم کا درخت کہ شہد کی مکہی اوسے چاٹتی ہے اور بہت دوست رکہتی ہے اور اسی سبب شہد کو اوسکی طرف منسوب کرتے ہین اور کہتے ہین عسل قصاص -

قصاص (ضفس) گدی کا انتہا بیچ سر مین بالون کے اوڑ جانے کی جگہ - سر کے بال اوگنے کی جگہہ کی نہایت ایک پہاڑ ہے -

قصاص (کفس) مار ڈالنے والے کو مار ڈالنا - زخم کے بدلے زخم کرنا - ایک چیز ایک چیز کے بدل مین لینا -

قصاصاء قصاص -

قصاعة (ضفف) قصع (فس)

مادہ: قصب، قصر، ایضا، ایضا، ایضا، ایضا، ایضا، ایضا، ایضا، قصص، ایضا، ایضا، ایضا، ایضا، قصع

لڑکے چھوٹا اور ریزہ نکل آنا اور بڑا ہوجانا

**قِصَافُ** (رفک) ایک شخص کا نام بنی قشیر کا ایک گھوڑا ہے - دلدار پر گوشت عورت -

**قُصَاقِصٌ** (ضفک) بونا مرد یا سخت بدن والا - شیر جو غصہ مین دانت پیسے تاکہ اونمین سے آواز آوے قُصَاقِص جمع بکسر قصاقصات جمع سالم - سانپ خبیث اور بدذات تباہ کار بزرگ اونٹ زور آور جمل قُصَاقِصٌ بولتے ہین -

**قَصَّالٌ** (فتف) شیر - تیز کاٹ ڈالنے والی تلوار -

**قُصَالَةٌ** ناکارہ دانہ کہ گیہون مین سے اوسے صاف کرنے کے وقت دور کرین -

**قُصَائِرَةٌ** (ضفکف) ایک پہاڑ ہے

**قُصْبٌ** (ضس) پشت - انتڑی

**اَقْصَابٌ** (فسف) جمع -

**قَصَبٌ** (فف) قلم - نی قَصَبَةٌ قَصَبَاتٌ ایک - نلی اور ہر ایک چیز اسکے مشابہہ جو بیچ کی خالی ہو جیسے ہڈی - اونگلی کی ہڈی - بانسلی - گلے کی رگین - پھیپڑے کی رگین - سانس نکلنے کی جگہہ - جو چیز کہ سونے اور چاندی کی ہوئے - گوہر دراز - آنسوؤن کے پانی کے رستے - چشمہ کا آب راہہ اور آنکھون کا - پتلی نرم کتان - تر موتی آبدار و تازہ آبدار و تر زمرد یا قوت سے جڑا ہوا قَصَبُ البَطْحَاءِ مِيَاهٌ تَجْرِي اِلى عُيُونِ الرَّكَايَا نقول اقامت بین قَصَبٍ اي رَكَايَا وَمَاءٍ عَذْبٍ -

**قَصْبٌ** (فسف) (ضر) قصب کو کاٹنا - بکری کی ہر استخوان کو جدا کرنا اور عضو عضو الگ کرنا -

**قُصُوبٌ** (فس) قصوب (ضضس) (ض) اونٹ کا پانی سے قبل از سیری سر اوٹھالینا اور رک رہنا - سیری سے پہلے کسیکو پانی سے روکنا - عیب بیان کرنا - دشنام دینی

**قِصَابٌ** (فسفم) قصب کی جمع نی اور قلم کے او گنے کی جمع -

**قُصَيْبَاتٌ** (ففف) مغرب مین ایک شہر ہے -

**قَصَبَةٌ** (ففف) نیا کھدا ہوا کونوان

ق ص ف
ق ص ص
ق ص ل
ایضاً
ق ص ر
ق ص ب
ایضاً
ایضاً
ایضاً
ایضاً
۶۴
ایضاً
ایضاً

کوشک یعنے محل یا اوسکا اندر - پیچدار بالون کا جھٹا - ہر گودے دار چیز نئی شہر - یا شہرون مین کا بڑا اور معظم اور راون مین کا افضل اور بزرگ - گانو عراق مین ایک گانو - قصبۃ الانف ناک کی ہڈی - قصبۃ القریۃ گانو کا بیچ - قصبۃ السواد متصل گانون کا شہر -

**قصبتہ** (رکلف) بہت نی والی زمین بہت قلم والی زمین -

**قصب** (رفف) قصب ایک کلمہ ہے جس سے بکری مادین کو بلاتے ہین

**قصبلتہ** (رفسفف) سارا کہانا کہا لینا

**قصتہ** (کتف) جونہ گچ قصاص (کفس) جمع

**قصتہ** (کتف) حال - خبر - کام - بات جو چیز کہ لکہی جاوے قصص جمع

**قصتہ** (ضتف) پیشانی کے بال قصص (ضف) قصاص (کفس) جمع -

**قصد** (فک) ٹوٹا ہوا نیزہ رمح قصد بولتے ہین -

**قصد** (فس) (ض) بیچ کا راہ چلنا اعتماد کرنا - قصد کرنا - اشعار کو برابر و متصل بیان کرنا - بیان واضح کرنا چوب وغیرہ کو توڑنا جسطرح پیر ہو - یا

ایک چیز کو توڑنا کہ آدہی ہو جاوے راستی - عدل - نیکی - نیکی کرنی - میانہ مرد نہ موٹا ہو نہ دبلا -

**قصد** (فف) عوسج کہ ایک درخت خارہ دار ہے کہتے ہین حضرت موسی علیہ السلام کا عصا اوسی درخت کا تہا - بہو کہہ - درخت عضات کے پتے کہ ایام خریف مین نکالے -

**قصد العوسج و نحوہ** عوسج درخت وغیرہ کے نرم اور نازک ساقین یا درخت کی شاخ کی کونپل -

**قصدال** (فنفس) ایک موضع وہان سے عنبر لاتے ہین -

**قصدۃ** (ففف) پتے اور شاخ کہ درخت خارہ دار سے پہلے ہی پہل نکلین -

**قصدۃ** (کسف) ایک چیز مین کا ٹکڑا ٹوٹا ہوا قصد جمع -

**قصر** (فس) لکڑیاں بہت سی سوکہی یا عام ہے - گہر یا ہر گہر پتہر کا بنایا ہوا - کوشک یعنے محل قصور جمع - ستاون موضعون کا نام ہی بعض شہر مین اور بعض گانو اور بعض قلعہ اور بعض گہر اور سب مین عجیب



لہ قصب
ما قصبہ
ما قصب
ما قصبلتہ
ما قصص
ما قصص
ما قصد
ما قصد

عہ قصدال
عہ قصدۃ
عہ قصدۃ
عہ قصر

بہرام گور کا قصر ہے ایک پتھر کا بنایا
ہوا ہمدان کے پاس - نہایت اور
پایان کار - کوتاہی خلاف طول -
فروگذاشت - کوتاہی سستی شام
کے وقت تاریکی اور روشنائی کی آمیزش
قَصَر (فف) جو چیز کہ چھاننے کے
بعد چلنی مین رہ جاوے - اسپست گہاس
کہ اول کوسنے مین نکل آوے -
دانہ کے اوپر کا پوست - خرابن کی جڑ
درخت کی جڑ - جڑین سے باقی رہی
ہوئی - آدمی کی گردن - اونٹ کی
گردن گہنین ایک خشکی ہے - سستی -
(س) خشک گردن والا ہوجانا -
دردگین بن گردن والا ہونا -
قَصِرَ (فک) خشک گردن والا
قَصُرَ (فک) کوتاہی (ک) کوتاہ ہونا
قصر الجنبذ (کسفسفف) ایک
موضع مدینہ مین ہے -
قصر حمران (کسفسف) ایک محل
ہے بادیہ مین -
قصر الرمان واسطہ مین ایک موضع
قُصْرَای (فسف) مونث اقصر -
قَصْران (فسف) رے مین دو ناحیے

ہین - قاہرہ مین دو گہر ہین -
قُصْرَة (فسف) عرب مین بولتے
ہین فلانٌ ابنُ عمّی قُصْرَةً یعنے فلان
میرا چچا کا بیٹا ہے نسب مین نزدیکتر
قُصَرَة (ضسف) فروگذاشت - کوتاہی
قَصَرَة (ففف) لوہارون کا ہتہوڑا
لکڑی کا بکڑا - ومعنزہ مرغ -
گردن کی جڑ اقصار قصر جمع - گردن
کی جڑ کا درد -
قَصَرِی (کسف) جو چیز کہ چلنی
مین چھاننے کے بعد رہ جاے -
اسپست گہاس جو پہلے ہی کوٹنے
مین نکلے دانہ کے اوپر کا پوست -
قُصَرَی (ضسف) بمعنے قِصرَی
ایک قسم کا بڑا سانپ پہلو کی سب سے
چہوٹی ہڈی یا پہلو کی ہڈی کو کہتے
پاس یا چنبر گردن کے پاس اور
وہ دو ہوتے ہین -
سورۃ النساء القصری سورہ طلاق -
قَصَرَی (ففف) ایک قسم کا بڑا اژدہا
قِصْرِی (کسک) دانہ جو خوشہ
اور کفہ مین بعد کوٹنے کے رہجاوے
اور کفہ ایک خوشہ ہے جسین کوٹتے وقت

۶۴۵

وانہ رہجاتے ہین اور پہرا وسے دوبارہ کوٹتے ہین۔

**قصص** (فف) بمعنے قَصّ قِصّہ

**قصطاس** (ضسفس) بمعنے قسطاس

**قصطبیر** (فسکفس) ذکر۔

**قصع** (فس)(ف) پانی کے گہونٹ کونگل جانا۔ ناقہ کا اپنے جوگال کونگل جانا یا اوسکو چبانا یا ناقہ کا پیٹ مین سے جوگال کونکالنا اور ابہی چبایا نہو یا جوگال سے منہہ کو پرکرنا یا خوب اور نرم چبانا۔ گہر کو لازم پکڑنا۔ پانی کا کسی کی تشنگی کو تسکین دینا اور بجہا دینا۔ زخم کا خون سے پرہونا چمکنا اور نمایان ہونا۔ جوئن کو دوناخن کے درمیان مار ڈالنا۔ کسیکو حقیر وخوار رکہنا۔ چہوٹا رکہنا ٹہہرا دینا جیسے بطور بد دعا کے کہتے ہین۔ قَصَعَ اللّٰہُ شَبَابَہٗ یعنے اوسکو خداتعالے جوان نکریو اوسکی جوانی کو توقف مین ڈالیو۔ بچہ کی کہوپری پیر دہول مارنی۔

**قصع** (فک) چہوٹا لڑکا قصعۃ (فکف) مؤنث قصعاء (ضففم) قصیعاء۔

(ضفسفم) قصاعۃ (ضفسف) قواصاع (فسکفم) بمعنے قصعۃ (ضففف) قصعۃ (ضسف) کاسہ قصعات (ففقس) قصع (کف) قصاع (کفس) جمع۔

**قصعۃ** (ضسف) بچہ کے ذکر کا غلاف فراغ اتنا کہ اوسمین سے اوسکا حشفہ باہر نکل آوے۔ قُصَع (ضف) جمع۔ جنگلی چوہے کا سوراخ کہ جس سے اندر گہسے۔

**قصعۃ** (ضففف) جنگلی چوہے کا سوراخ کہ جس سے اوسکے اندر گہسے۔ قواصع جمع۔

**قصعل** (ضسفت) کمینہ مرد ہیچ۔ بہویا۔ بہو کا بچہ یا چہوٹا بچہو۔ بہیڑیے کا بچہ۔

**قصف** (فس) دو نصف پیر ٹوٹا ہوا یعنے بیچون بیچ مین سے ٹوٹا ہوا جلد توڑنے والا مرد۔ قصف البطن جو کہ بہوکہہ کے وقت سست اور فروہشتہ گوشت ہوجاوے اور بہوکہہ سہار نہ لاوے۔

**قصف** (فس)(ض) توڑ ڈالنا۔ بازی کرنا۔

قصف (فف) (س) لکڑی کا نرم اور جلد ٹوٹنے والا ہونا - گھاس کا اتنا پھولنا و بڑہنا کہ درازی کے سبب کج ہوجاوے و نیزہ کا لنبائی مین پھٹ جانا کسی کا آدہا دانت ٹوٹ جانا - درخت کا گلا ہوا اور ٹوٹنے والا ہونا - نیزہ کا بغیر جدا ہونے کے شکستہ ہونا -

قصفة (فسف) سیبرسپی کا ڈنڈا - ریت کے تودہ کا ٹکڑا نیچے کو دہسا ہوا

قصف (فس) قصفان (ضسف) جمع آرٹلی کی باریکی اور پتلا پن -

قصفة (ففف) بدتر اونٹ -

قصفلة (فسفف) سارے طعام کو کہا جانا

قصقص (فسف) سینہ کے بالون کے اوگنے کی جگہہ - آواز -

قصقص (ضسض) نادر مرد سخت بدن والا - یا ٹہنگنے قد کا بونا مرد -

قصقصة (فسفف) گھٹنے کے بچہ کا بلانا

قصقصة (ضسضض) ٹہنگنے قد کا بونا

شیر -

قصل (فس) درخت سلم کا شگوفہ (ضر) کاٹ ڈالنا - خرمن گندم کو پاکوب کرنا - کسی کی گردن پہرا دنا - چرپایہ

کو قصیل چارہ دینا -

قصل (کس) سست ہیچ کمینہ - احمق بے خبر - یا وہ کہ نادانی وحماقت سے اپنے حال کو ضبط نکر سکے -

قصلة (کسف) مؤنث -

قصل (فف) جو کچہہ کہ گیہون مین سے پاکیزہ کرنیکے وقت دور کرین -

قصل (فس) بمعنے قصل -

قصل (فک) جہینہ مین کا ایک شخص جو بعد موت کے زندہ ہوگیا تہا -

قصلب (ضسض) قوی سخت توانا

قصلة (فسف) نرم جلد ٹوٹ جانے والا درخت - اونٹون کا گلہ بیس اور تیس کے درمیان - گروہ مواشی -

قصلة (کسف) احمق عورت - اونٹون کی جماعت دس سے چالیس تک -

قصم (فس) ٹوٹا ہوا اور جدا ہو گیا ہوا ٹکڑا - اصل - چراگاہ - اقصام (فسفف) جمع -

قصم (فس) (ضر) توڑ ڈالنا - جدا کرنا - ایک چیز کو بے جدائی توڑ ڈالنا جہان سے آنا وہین پہر جانا -

قصم (فف) آگے کے دانت کی شکستگی

سم قصف
سم ایضا
سم ایضا
سم ایضا
سم قصف
سم قصص
سم قصص
سم ایضا
سم ایضا



ایضا
ایضا
قصل
ایضا
ایضا
ایضا
ایضا
ایضا
قصلب
قصل
ایضا
قصم
ایضا

ہڈی کا انڈا۔

قصیم (نک) جلد توڑ ڈالنے والا مرد۔

قصم (ضنف) جوکہ ہر چیز کو کہ دیکھے پارہ پارہ کر ڈالے اور توڑ ڈالے۔

قصماء (فسفسم) ٹوٹے سینگ کی بھیڑ بکری قصم (ضس) جمع۔

قصمۃ (فسف) سیڑہی کا ڈنڈا۔

قصمل (کسک) شیر۔ سخت مرد۔

قصل (ضسض) ایک بیماری ہے جو اونٹ کے بچون مین پیدا ہو جاتی ہے اور اونکو مار ڈالتی ہے۔

قصملۃ (فسفف) دانت کا کیڑا جو دانت کو کہاتا ہے۔ باقی رہا ہوا پانی وغیرہ۔ زور سے کاٹنا۔ زور سے کہانا پاس پاس قدم رکہہ کر چلنا۔ کسیکو زمین پر پچھاڑ دینا۔ ایک چیز کو قطع کرنا۔ سارا کہانا کہا لینا۔ اونٹ کے بچہ کا قصل اونٹ کے بچون کی بیماری ہے بیمار ہو جانا۔

قصال (فسفف) لقمہ کا زور سے نگل جانا پن۔

قصمۃ جمع (فسفف) ٹہنگنا گٹہلا

قصو (فس) قصو (ضضت) (ن) کسی سے دور ہونا۔ مقاصات کی لڑائی مین کسی پر غالب ہونا۔ اونٹنی کے کان مین سے تہوڑا کاٹنا۔

قصواء (فسفم) اونٹنی یا بکری جسکا کان کٹا ہوا ہو۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک اونٹنی تہی کان کٹی نہ تہی۔

قصوب (فضس) بکری جسکا پشم کیا ہین۔

قصوۃ (فسف) کان کے ماتحت ایک انسان ہے

قصود (فضس) موٹا مغز۔

قصور (ضفس) قصر (فس) (ن) کسی کو کام پر پہیر دینا۔ ایک کام سے رک رہنا اور عاجز رہنا۔ درد کا رک رہنا اور دب جانا ایسا ہی غصہ کا دب جانا۔ گیہون کا مہنگا ہونا۔ گیہون کا سستا ہونا ضد۔ شام کے وقت آنا۔ اونٹنی کا دودہ خاص گہوڑے کے لئے کر دینا کہ صرف وہی پیوے۔ روکنا۔ شام کر دینی۔ تاریکی کا مل جانا مخلوط ہو جانا۔ پردہ چہوڑ دینا۔ نماز کا قصر کرنا۔ ایک جگہہ پر رک رہنا کہ اوس سے نگذرے۔ کپڑے کا دہوبی پنا کرنا (ض) کوتاہ کرنا۔ بالونکو کاٹنا اور اونکے لینے کرنے سے رک رہنا

قصورۃ (ضضست) گہر جو دولہن کے لئے آراستہ ہو دے – عورت جسے گہر مین روک رکہین باہر نہ نکلنے دین –

قصوف (ضضفس) اکل و شرب مین اقامت کرلی –

قصوی (ضسف) قصیا – (ضسف) نہایت دور – وادی کا کنارہ – دور و بعید ناحیہ –

قصی (ضفّ) یمن مین ایک پشتہ ہے

قصی (ضفّ) قصاء (ففس) (س) دور ہو جانا – کنارہ قبول کرنا

قصی (فکت) دور ہونے والا – اقصاء (فسفس) جمع –

قصی (ضفت) کلاب کا بیٹا اوسکا نام زید –

قصیب (فکس) اونٹ جو پانی سے سیری سے پہلے رُک گیا ہو – مذکر و مونث برابر –

قصیبۃ (فکسف) لپٹے ہوئے بالونکا دستہ – قصائب (ففسک) جمع نی کے دو پیوندکا درمیان –

قصیبۃ (ضفسف) یمامہ مین ایک جگہہ ہے تمیم اور عدی اور ثور بنی عبد منات کی – ینبع اور خیبر کے درمیان ایک جگہہ ہے بحرین مین ایک موضع

قصید (فکس) ٹوٹا ہوا نیزہ – کچہہ اشعار کہ آدہے ابیات اوسکے قافیہ ملتزمہ پر ہون اور آدہے نہون اور تین بیت سے کم نہون اور بعضی کے نزدیک سولہ[16] اور اوس سے اوپر جسقدر رہون – خشک گوشت – موٹا مغز یا تہوڑا موٹا – ہڈی گودے اور گوشت خشک سمیت – موٹی پُر مغز اونٹنی – چو بدستی – فربہ پُر گوشت کوہان – پاکیزہ شعر اچھا بنایا ہوا جید –

قصیدہ (فکسف) کچہہ اشعار کہ نصف ابیات اوسکے قافیہ ملتزمہ پر ہون اور آدہے نہون اور تین بیت سے کم نہون اور بعض کے نزدیک سولہ اور اوس سے اوپر جسقدر رہون – چو بدستی – موٹی اونٹنی –

قصیر (فکس) کوتاہ قصراء (ضفغس) قصار (کفس) جمع

۶۴۹ | ۱۰ ایضاً | ۱۱ قصد | ۱۲ ایضاً | ۱۳ قصر

سیل جو ایک نامزد وادی تک نہ پہنچے سیل قصیر بولتے ہین گھوڑا جسے اوسکی عزت کے سبب اپنے سامنے بندھا رکھین اور چرنے کو نہ چھوڑین فرس قصیر بولتے ہین —

قصیر النسب جسکا باپ مشہور ہو اور اوسکو باپ کا ذکر اجداد کے ذکر سے کفایت کرے اسکا مونث قصیرۃ النسب ہے

قصیر الشبر چھوٹی پیدائش کا مرد —

قصیر بن سعد — جذیمۃ الابرش کا ہمنشین —

قصیر (ضفس) دشت مصر مین کنارہ دریاے یمن پر ایک شہر ہے دمشق مین ایک گانو — ظاہر جند مین ایک گانو — جزیرہ ہنگام کے پاس ایک چھوٹا جزیرہ ہے وہان ابدال کا مقام ہے —

قصیرۃ (فکسف) کوتاہ عورت جسے گھر مین روک رکھین اور باہر نکلنے ندین قصار قصارۃ جمع اور مثل ہے قصیرۃ من طویلۃ یعنے خرما خرمابن سے ہے اختصار کلام کے

وقت بولتے ہین — اور بولتے ہین فلان ابن عمی قصیرۃ یعنے فلانا مجھ سے نسب مین نزدیک ہے —

قصیری (ضفسف) پہلو کی ہڈی کوکھ کے پاس یا چنبر گردن کے پاس آور وے دو ہوتی ہین یا پہلو کی سب سے چھوٹی ہڈی — نہایت وہایان وحید —

قصیص (فکس) سینہ کے بالون کے اوگنے کی جگہہ — آواز — اجا مین ایک جہیل ہے —

قصیصۃ (فکسف) اونٹ جسے رکاب کے لشان کو دور کرین —

قصہ (کتف) اونٹ جو طعام اور توشہ دان اور رخت خانہ کو لادین ایک جگہہ مین گروہ اکٹھے آئے ہوئے ایک گھاس ہے کہ کھنبی کے ساتھہ اوگتا ہے قصیص جمع —

قصیع (فکس) چھوٹا لڑکا —

قصیعۃ (ضفسف) قصعۃ کا مصغر مصر مین دو گانو ہین ایک شرقیہ مین دوسرا اسمنودیہ مین —

قصیف (فکس) جو چیز کہ درخت

مین سے گر پڑے - اونٹ کی آواز - دو آدہون پر یعنے بیچون بیچ مین ٹوٹا ہوا -

قصیف البطن بمعنی قصف البطن گرج وغیرہ کا زور سے گرجنا -

قصیل (فکس) کہتے ہین سے جوکہ سبز کاٹا جاوے - جماعت و گروہ

قصیلۃ (فکست) آدمی اونٹ ٹہگنا چوڑا - مرد جسکی ناف نکلی ہوئی ہو پر گوشت -

قصیم (فکس) پرانی روئی یا اوسکا پرانا درخت - یمامہ اور بصرہ کے درمیان ایک موضع ہے - کنارہ راہ پر جو بطن فلج کو جاتا ہے -

قصیمۃ (فکسف) ریگ تودہ جو غضا اگاتا ہے - یا درختان غضا کی جماعت آپسین ایک دوسرے کے قریب

قصیم (فکس) جمع قصائم (فغمک) جمع الجمع - ایک موضع ہے -

قض (فت) کنکریون بہری جگہہ مکان قض بولتے ہین چہوٹی کنکڑی اور اسی سے یہہ قول جاؤ بقضہم ولقضیہم یعنے آئے وے سب کے سب چہوٹے اور بڑے قض بمعنی قاض ہے اور قضیض بمعنی مقضوض ہے

(ن) موتی پرونا یعنی موتی مین سوراخ کرنا - ایک چیز کو کوٹنا - میخ کو کاٹنا - کسی پر گہوڑا ٹکانا - بکارت کو دور کرنا - طعام کا کنکڑی بہرا ہونا کہانا کہاتے وقت دانتون کی ریخون مین کہانیکی کنکڑی یا خاک رہجانی

قضض (کت) گوبین کی آواز کی نقل

قضاء (فتفسم) زرہ جسمین میخین لگی ہوئی ہون - سخت زرہ - اونٹ کا گلہ تیس سے چالیس تک بڑی عمر کا بہت برسون کا آدمی کہ جسکا بوڑہا پا اوسکے بدن اور دانتون سے ظاہر ہو

قضاء (ففم) فرمان و حکم - ایک چیز کا اندازہ اسی لفظ سے ہے لفظ قضا و قدر - اقضیۃ جمع - اعلام مین ہے مضبوط زرہ -

قضاء (ففسم) قضاوۃ (ففسف) کسیکا حسب مین خراب و تباہ ہونا -

قضاء (کفس) کسیکی حاجت کو پہنچنا اور روا کرنا -

قضاء (قس) شک کانی کے سبب

۲ قصف
۳ قصل
۴ ایضاً
۵ قصم
۶ ایضاً
۷ ایضاً
۸ قضض

651

۹ ایضاً
۱۰ ایضاً
۱۱ قضی
۱۲ قضاء
۱۳ قضی
۱۴ قضاء

خراب اور بودار ہوجانا۔ آنکھ کا سرخ ہوجانا اور اوسکی طرفین لٹکی ہوئی اور خراب ہوجانی۔ رسی کا پرانا اور پارہ پارہ ہوجانا یا رسی کا زمین میں دیر تک رہنے سبب گل سڑ جانا کہنا۔

قضاب (فتفس) ہڈی کاٹنے والی تلوار

قضابتہ (فتفسف) امور کو قطع کرنیوالا اور اونکو خوب فیصل کرنیوالا۔ اور اونپر قادر۔ ہڈی کاٹنے والی تلوار۔

قضابتہ (ضفسف) جو چیز کہ ایک چیز میں کا ٹکڑا جدا ہوجاوے۔ جو چیز کہ لکڑی میں سے کاٹنے کیوقت گرتی جاوے چھوٹی شاخیں کٹی گری پڑی ہوئیں۔

قضاۃ (فسف) عیب۔ تباہی و خرابی۔ ننگ و عار

قضاۃ (ضفس) ایک پوست کا ٹکڑا ہے جو بچے کے منہ پر بوقت ولادت تنا ہوا ہوتا ہے۔

قضاض (کفس) پتھر جو ایک دوسرے پر ہوں قضۃ ایک

قضاع (ضفس) گرد و غبار باریک دقیق دیوار کی جڑ کی باریک خاک۔ آدمی کے پیٹ کا ایک درد و الم۔

قضاعۃ (ضفس) پانیکا کتا۔ باریک دقیق گرد و غبار ہر ایک چیز باریک اور پتلی خاک جو دیوار کی جڑ میں جمع ہو بیٹھے چیتا جانور شکاری۔ عمرو بن مالک بن حمیر کا لقب کہ یمن کے ایک قبیلہ کا باپ ہے

قضاقض (ضفسک) شیر۔ تیز شکار کا توڑنے والا۔ زمین ہموار۔

قضاقم (ضتفس) ایک قسم کی کھاری گھاس یا وہ طحماہے۔ لبنا کھجور کا درخت کہ جسکا پھل خشک ہوجاوے۔ قضاضیم (ففسکس) جمع

قضب (فس) ہر لبنا درخت شاخ کا پھیلا ہوا۔ ہر ایک شاخ کہ جسکو تیر اور کمان کے لئے کاٹا ہوا اسپست تر ایک گھاس ہے۔ ایک درخت ہے جس سے کمان بناتے ہیں (ھف) کاٹنا قطع کرنا کیکو کوڑے سے مارنا ناقہ پر قبل اس بات کے کہ وہ تابعدار اور بس کی ہوجاے سوار ہونا

قضبتہ (فسف) اسپست شاخ درخت۔ شاخ درخت نبع کا نہ تر شا ہوا تیر قضبات (ففسف) جمع گھاس کہ تر و تازہ کھائی جاوے قضب (فس) جمع

قضبۃ (کسف) اونٹوں اور بکریوں کا گلہ۔ مرد اور اونٹنی ہلکی باریک بدن کی۔

قضمۃ (فتف) جو چیز کہ کنکر میں سے شکستہ اور ریزہ ہوجاوے ہر ایک چیز کا بقیہ چھوٹی کٹی ہوئی لکڑی۔ چھوہارا پستہ۔

قضمۃ (ضتف) عیب۔

قضمۃ (کف) ایک گھاس ہے۔ ایک موضع قضی قضات قضین جمع

قضنۃ (کتف) بکارت کوارا پن۔ کوارا پن دور کرنا۔

اسم ہے اقتضاض کا — کنکڑی بجری زمین یا پست زمین کہ اوسکی خاک تمام ریت ہو — اور اوسکی ایک جانب مین یا اوسکے گرداگرد سخت زمین بلند ہو ہر ایک چیز کی طرح نوع — چھوٹی کنکڑی ایک موضع کہ وہان بکر اور تغلب کے درمیان جنگ واقع ہوئی تھی —

**قضض**[۱] رفف کنکڑی جو شکستہ اور ریزہ ہو جاوے — خاک جو فرش پر جم جاوے — چھوٹی کنکڑی بولتے ہین جاؤ قضضہم و قضیضہم یعنے سب کے سب آئے — طعام قضض کھانا جسمین کنکریان ہون —

**قضض**[۲] رفک بہت کنکڑی والی جگہہ — بہت کنکڑی والا کھانا مکان قضض طعام قضض بولتے ہین

**قضع**[۳] رفس آدمی کے پیٹ مین ایک درد ایک الم ایک بیماری ایک بیزندگی رفا کسی پر جور و ستم کرنا مغلوب کرنا —

**قضعم**[۴] رفسف بوڑھا مرد بڑا نابہت بہرہ ہون اگا —

**قضعم**[۵] رکسک بڑی عمر کی اونٹنی

**قضف**[۶] پتلے پتلے پتھر — پتلا پن باریک پن — دبلا پن —

**قضف** رکف **قضافہ** رفسف یعنے **قضف** رفف —

**قضقاض**[۸] رفسفس ملک شام کی اوشنان گھاس — ایک قسم کی کھاری گھاس — شیر — شیر شکار کا توڑنے والا — ہموار زمین —

**قضقاض**[۹] رضسفس شیر — شیر شکار توڑنے والا — فعلال کے وزن پر سوا اسکے اور کوئی نہین آیا —

**قفّة**[۱۰] رففف سخت زمین کا ٹکڑا جم کھایا ہوا کچھہ تھوڑا البنا یا پشتہ ہے کہ ایک پتھر کا نمایان ہو قفف رفس، قفاف رکفس، قفان رضسفس جمع — یا چند پشتے ہین چھوٹے کہ اوسکے درمیان کا پانی پست جگہہ مین روان ہوتا ہے یا بلند جاین ہین پتھر اور مٹی کی سنگخار یعنے کونج یا کوئی اور جانور پرندہ

**قضفة**[۱۱] رکفف ریگ تودہ کا ٹکڑا ایک اپنی جگہہ سے جدا پڑا ہو اور **قضقضة**[۱۲] رفسفف ہڈی توڑنے کی آواز

ماده
۱ قضض
۲ ایضاً
۳ قضع
۴ قضم
۵ ایضاً
۶ قضف
۷ ایضاً
۸ قضض
۹ ایضاً
۶۵۳
۱۰ قفف
۱۱ ایضاً
۱۲ قضض
۱۲

قضلام (کسفس) اونٹ وغیرہ خوب کاٹنے والا کہ ہر چیز کو کاٹے اور توڑ ڈالے

قضم (فففم) تلوار — دانت کی پھٹن یا دانت کے کنارون کی شکستگی یا دانتون کا کم اور چھوٹا ہونا پن (سس) یا اونکا سیاہ ہو جانا —

قضم (فکم) تلوار جسکا منھ کام سے جاتا رہا ہو اور اوسکا منہ جھڑ گیا ہو

قضم (فس) (سس) ایک چھوٹی اور ریزہ چیز کو چبانا اور کھانا جو دانتون کے کنارون سے پھاڑی چبائی جاوے — یا خشک چیز کو کھانا — جو پایہ کا چارہ کو کھانا — مثل ہے یبلغ الخضم بالقضم یعنے نرمی اور آہستگی سے دشوار اور نہایت دور امور پر پہنچ جاتے ہین

قضماء (فسفسم) عورت جسکے دانت کو شکستگی پہنچی ہو —

قضمة (ضسف) جس چیز کو دانت کے کنارہ سے کاٹین اور کھا دین —

قضی (ففف) عنجد کہ ایک قسم کی مویز ہے

قضی (فلت) موت — مرد جو قرض کو جلد ادا کر دے اور پھیر دے — مرد جو حکومت اور انصاف مین جیت و چالاک ہو —

قضی (فس) قضاء (ففس) قضیة (فکتف) (ض) کسی پر حکم کرنا فرمانا مر جانا — چنانچہ قضی فلان نحبہ بولتے ہین — کسیکو مار ڈالنا قضا علیہ بولتے ہین کسی کی حاجت پوری او جاری کر دینی اور اوسے اوسپر پہنچا دینا — کسیکو پند دینی کسی پر پند جاری کرنی — روکنا اور منع کرنا — قرض ادا کرنا — واجب کرنا — زبان آوری — بیان کرنا — ایک چیز کا بنانا — فارغ ہونا — آگاہ کرنا — گذرنا — مر جانا —

قضی (فکس) کپڑا جس مین نمی کے سبب بو آگئی ہو —

قضیب (فکس) شاخ درخت

قضبان (ضسفس) جمع — ذکر — گدھے کا ذکر — گھوڑا — ناقہ جو تابعدار اور قابو کی نہوئی ہو — کمان جو شاخ کی بنائی ہو یا نہ ترشی ہوئی شاخ کی کمان — لطیف تلوار — تیز اور بڑے کاٹ کی تلوار — یمن مین ایک نالہ ہے یا تہامہ مین بنی ضبۃ مین کا ایک مرد جو بڑا صابر تھا اور صبر مین ضرب المثل تھا چنانچہ اصبر من قضیب کہتے ہین بحرین مین

ایک خرمافروش کا نام اور اسی سے ہے
یہہ مثل اَلْہَفُ مِنْ قُضَیب یعنے وہ
افسوس ناک زیادہ ہے قضیب سے
اصل اسکی یہہ ہے کہ قضیب نے ایک
شخص سے زنبیل خرما خریدی لیکن
بائع کی اوسمین دیناروں کی ایک
تھیلی بھی تھی پس اتنے ہی مین بائع
نے اوسکو آلیا اور زنبیل کو چھین لیا اور
وہ اپنے ساتھہ چھری بھی لیتا آیا
تھا اس ارادہ سے کہ اگر اوسکو تھیلی
نہ ملے گی تو چھری مار مریگا پس جب
قضیب نے یہہ حال دیکھا کہ اوس
زنبیل مین جو اوسکے ہاتھہ سے نکل
گئی دیناروں کی ایک تھیلی تھی
تو اوسکو بڑا افسوس ہوا یہان تک
کہ اوس بائع کے ہاتھہ سے چھری لے
اپنے تئین تلہف و افسوس مین ہیلی
کے مار مرا —
**قضیۃ** (زفکتف) فرمان قضایا (ضفسف) جمع
**قضیمۃ** (زفکف) مشک جسمین نمی کے
سبب بو آگئی ہو قربۃ قضیۃ بو
لوئے ہین —
**قضیض** (زفکس) اونٹ کے
تنگ کی آواز — بڑی کنکری — ٹوٹی
ہین جاؤ لقضیضہم یعنے سب کے سب
آئے — اونٹ کے تنگ کا آواز
کرنا گویا کہ ٹوٹنے لگا — ستو مین کچھہ
خشک چیز جیسے قند و شکر وغیرہ ڈالنی
**قضیف** (زفکس) باریک اور پتلا
دبلا قضفان (ضسفس) قضاف (کفس) جمع
**قضیم** (زفکس) سفید چمڑا کہ جسپر لکھین
قضم (ضفک) جمع — مرد جسکے دانتونکو
قضم پہنچا ہو — پرانی تلوار منہہ چھری
ہوئی — چمڑے کی تھیلی — چمڑے کا
جامہ دان یا چمڑا کیسا ہی ہو — چمڑے
کا فرش — سپید نامہ — چوپایہ کا چارہ
اور جو — چاندی — بوریا جسمین
دوڑے کی جگہہ تسمہ ہو —
**قضیمۃ** (زفلسف) چمڑیکا فرش —
**قط** (زفت) مہنگا بھاؤ — ہرگز —
اور جب یہہ لفظ گذرے ہوئے زمانہ
کے ساتھہ مخصوص ہو تو بکسر طار آتا
ہے چنانچہ کہتے ہین مَارَاَیْتُہٗ قَطِّ یعنی
مین نے اوسے گذرے ہوئے زمانہ
مین نہین دیکھا — اور جب یہہ لفظ
حَسْبُ یعنے بس کے معنی مین آتا

ماده
قضی
قضقض
قضض
قضف
قضم
قضی
قطط

ہے تو ساکنۃ الطاء آتا ہے جیسا
ما رأیتہ الا مرۃ واحدۃ فقط۔ اور جب
یہہ اسم فعل بمعنی یکفی ہوتا ہے تو اوسمین
نی زیادہ کردیتے ہین جیسا قطنی یعنے
کفایت کرتا ہے مجکو۔ اور جب اس
لفظ سے زمانہ مراد ہوتا ہے تو ہمیشہ
مرفوع ہوتا ہے جیسا ما رأیتہ قط۔
قط رفتض ارن سنگخوار جانور کا
آواز کرنا۔ بڑے گھونگریالے بال۔
شعرٌ قطٌ بولتے ہین۔ کاٹنا جسط حج
ہو یا چوڑان ہیر کاٹنا اسی سے ہے
قطِ زفتک قلم یا سخت اور مضبوط
چیز کو کاٹنا قط السعر بہت گھونگریالے
لپیٹوان بال والا۔
قطُّ رکت حصہ۔ تمسک قبالہ
نامہ۔ حساب کا دفتر قطوط رضفس
جمع ہاو قططۃ رکتف مونث قطاط
رکفس قطاط رکفف جمع۔ شب
کی ایک ساعت۔
قطاف رکفس آمیختگی یعنے
ملونی۔ جمع بحر یہان۔ ایک موضع ہے
قطاعۃ رضفسف گوشت کا ٹکڑا
قطاج رفعس کشتی کی رسّی۔

قطار رکفس اونٹون کی ایک لار
قطر رضفض قطرات رضنضفس جمع
قطار رضفس بڑی بڑی بوندونکا مینھ
قطارۃ رضفسف خم وغیرہ مین کا
ٹپکا ہوا۔ ہر ایک چیز مین کا ٹپکا ہوا
تھوڑا پانی۔
قطاری رضفسکت کالا سانپ
یا سانپ جسکا زہر زیادتی وکثرت کے
سبب منہہ سے ٹپکے۔
قطاریتہ رضفسکتف بمعنے
قطاری رضفسکت۔
قطاط رفسک بس ہے مجکو۔
قطاط رکفس مثال جیسے قططکرین
یعنے یقین کرین۔ چوپایہ کے سُم کا
دور۔ بالون کا نہایت گھونگریالا ہین
اور لپیٹوان ہین۔ غار کوہ کا اوپر الا
کنارہ۔ پہاڑ کا کنارہ یا پتھر کا کنارہ
گویا قطع کیا ہوا ہے اقطہ رفکنف جمع
قطاط رفتفس خراط یعنے ڈبیا
بنانے والا۔
قطاۃ رفکس سُرین۔ دو نون
رانون کا درمیان۔ چوپایہ پر ردیف
کے بیٹھنے کی جگہہ۔ ایک پرند

سه قطعا
سه ایضا
سه قطر
سه ایضا
ش قطع
سه قطر
سه ایضا
سه ایضا
سه ایضا
سه ایضا

جانور ہے جیسے سنگخوار کہتے ہین قُطَا قطوات قُطیات جمع - مثل ہے لَیْسَ القَطَا کَالقُطَیّ ای لیس الاکابر کالاصاغر یعنے بڑے چھوٹون کے مانند نہین ہین - بکریون کی ایک بیماری ہے -

قِطَاعِ (کفس) قینچی جس سے کپڑا اور چمڑا وغیرہ کاٹین - درم - خرما اور انگور وغیرہ کے پکنے کا وقت - خرما وغیرہ کے کاٹنے کا وقت -

قُطَّاعُ الطَّرِیق (ضتفسف ستفکس) راہ لوٹنے والے

قُطَاعَة (ضفسق) ہر ایک چیز مین کا جدا کیا ہوا ٹکڑا - جو چیز کہ کاٹتے گر پڑے - خاص ادیم مین سے جدا کیا ہوا ٹکڑا - لقمہ -

قَطَاعَة (ففسف) بات لکھ سکنی - زبان درازی کم ہونی - چرب زبانی جاتی رہنی - عورت کا کم سخن ہونا -

قِطَاف (کفس) انگور کاٹنے کا وقت چھوٹا قدم -

قِطَاف (کفس) قُطُوف (ضفس) (ن ض) تنگ قدم رکھنا چوپایہ کا - چوپایہ کا کند رو ہو جانا - چھیلنا -

قَطَافِ (ففس) لونڈی -

قُطَافَة (ضفسف) تازہ دانہ جو خوشہ مین سے کاٹتے وقت گر پڑا ہو -

قِطَام (ففس) گوشت

قَطَامِی (ضفسکت) جرغ یا اوسکا گوشت - تیز نظر - شکار کی طرف سر اوٹھانے والا - تند و تیز نبیذ - ایک شاعر کلبی کا لقب - ایک اور شاعر تغلبیہ مین کا نام اوسکا عمر بن شییم

قِطَان (کفس) دروازہ کی بلی یا لکڑی - شکنجہ ہو وہ قطن (ضض) جمع

قُطَانِسْتَر (ففسف) ہاند طمی - جزیرہ صقلیہ مین ایک گانون ہے -

قَطَائِط (ففسک) یمن مین ایک گانون - متفرق و پریشان گروہین یا گلہ گلہ گھوڑے -

قَطَائِف (ففسک) روئی جسمین اخروٹ اور بادام کا مغز پڑا ہو - ایک قسم کا خرما کہ سرخ سفیدی ملا اور باریک کمر کا ہوتا ہے -

قُطْب (ضس) فرقدین کے پاس ایک ستارہ ہے ساکن جس سے جہات کی تعیین کرتے ہین -

ماده
۱ قطع
۲ ایضا
۳ ایضا
۴ ایضا
۵ قطف
۶ ایضا
۷ ایضا
۸ ایضا
۹ قطم
۱۰ ایضا
۶۵۷
۱۱ قطن
۱۲ ایضا
۱۳ قطط
۱۴ قطف
۱۵ قطب
۱۲

قوم کا معتمد دسردار کہ جسپر کام کا مدار ہو۔ سپہسالار اور اوسے قطب کرحی الحرب کہتے ہین یعنے لڑائی کی چکی کی کیلی یا ہتھا۔ شیخ و مرشد یگانہ ایک چیز کا مدار اور قوام کہ جس سے وہ چیز قایم ہوا قطاب رفسففس قطوب ضفضس قطبۃ رکفف جمع عقیق مین ایک موضع ہے یا وہ دو القطاب ہے۔ چکی کی لوہے کی کیلی۔ چرخ کی کیلی رفض ایک چیز کو کاٹنا اور جمع کرلانا۔ شراب ملانی۔ کسیکو غصہ دلانا برتن کو پُر کرنا۔ گون کے ایک کونہ کو دوسرے مین گھسانا اور پھر دوہرا اور اکٹھا کرنا۔ گروہ کا مجتمع ہونا۔ ایک چیز کو خریدکر باقی کو اسی حساب سے بغیر وزن اٹکل سے لینا اور یہہ ممنوع ہے۔

**قطب** رضض بمعنے قطب رفس
**قطب** رفس **قطوب** ضفضس دونون ابرو کے درمیان مین چین اور سلوٹ ڈالنی اور موہنہ کو ترش کرنا
**قطبان** رضفس ایک گھانس ہے
**قطبیۃ** رضسف نشانہ کو نشانہ کا نیزہ جسپر نشانہ کھینچے ہین جمع

ایک قسم کی گھانس قطب ضفف جمع لوہے کی کیلی جسپر چکی پھرے۔
**قطبی** رکلتقف ایک گھانس جسمین رسّی بناتے ہین اور اوسکی رسّی ناریل کی رسّی سے بہتر ہوتی ہے
**قطج** رفس رن قطاج رففس رسّی کو مضبوط بٹنا۔ قطاج رفس رسّی سے کوئین مین سے پانی کھینچنا
**قطر** رفس مینہہ۔ جو چیز کہ ٹپکے قطرہ ایک قطار رکفس جمع۔
**قطر** رفس **قطور** ضفضس **قطران** رففس رن ٹپکنا پانی آنسو وغیرہ کا۔ ٹپکانا۔ اونٹون کو ایک قطار مین کرنا۔ پکڑ رکھنا۔
**قطر** رکس تانبا۔ گلا ہوا تانبا۔ یا ایک قسم کا تانبا۔ ایک قسم کی چادر اور کپڑا کہ جسے قطریۃ کہتے ہین۔ مال
**قطر** رضس جانب وکرانہ اقطار رفسفس جمع۔ اگر کہ جس سے خوشبودار دھوان کرتے ہین۔
**قطر** رغفف ایک گون کو تول کر خریدنا اور باقی کو اسی حساب سے بن تلے اٹکل سے لینا۔ قطیف

اور عمان کے درمیان ایک شہر ہے
قطریتہ کپڑے اوسکی طرف منسوب ہین
نجائب قطریات اوسکی طرف
اصیل اونٹنیان منسوب ہین۔
قطران (زفکفس) درخت ابہل کا
شیرہ۔ ارز وغیرہ کا شیرہ۔ ایک
شاعر ہے۔ ایک سیاہ رنگ کا گھوڑا
عمرو بن عباد عبدی کا گھوڑا۔ ایک اور
گھوڑا عباد بن زیاد بن ابیہ کا۔
قطرب (ضفضس) چور۔ چوہا۔ بغیر
بال کا بھیڑیا۔ دیو بیابانی۔ نادان
بے عقل۔ بزدل۔ فرومایہ اوچھی
پونجی کا۔ مرگی کا مارا۔ ایک قسم کا
مالیخولیا۔ کنکری۔ چھوٹے اور ہلکے ادمی
چست دیو اور پری۔ ایک پرندہ جانور
ہے۔ ایک چھوٹا جانور کہ سارے دن
دوڑ دھوپ مین رہے اور ایکساعت
آرام وقرار نہ پکڑے۔
قطربتہ (فسفتف) شتابی کرنی
کسی کو زمین پر پچھاڑ دینا۔
قطربوس (فسففنس) زرد سے
ڈنک مارنے والا بچھو۔ شتاب رو
ناقہ یا مضبوط وقوی۔

قطرۃ (ضفسف) تھوڑا ناکارہ۔
قطط الشعر (زففص سلقف)
گھونگھریالے لپٹوان بال والا قططو
(ففضس) جمع۔ چھوٹا بال بڑا
گھونگھریالا یا عام ہے۔
قطع (زفس) جدائی۔ کٹا ہوا کپڑا
قطع کیا ہوا (رف) کاٹنا۔ جدا کرنا
تاسف زدہ ہو جانا اس معنی مین
مجہولاً مستعمل ہوتا ہے۔
قطع (زفس) قطوع (ضفضس)
(رف) نہر پر سے گذر جانا۔ کسیکو لوہ
سے مارنا۔ کسی پر حجت مین غالب ہونا
کسیکی زبان کو احسان اور بھلائی
سے کاٹ ڈالا یعنے کسیکو احسان
سے چپ کرنا۔
قطع (زفس) قطیعۃ (زفکسف)
(رف) رشتہ داری کو قطع کرنا۔
پیوند برادری کو توڑنا۔ رسی سے
گلا گھونٹ لینا۔ حوض کو آدھا پر
کر کر چھوڑ دینا۔ چوپایہ بیچنا۔ کپڑے
کا کافی ہونا۔ راہ مین قافلہ سے
ایک سبب سے رہجانا اس
معنی مین مجہولاً مستعمل ہوتا ہے



ہ
یہ دونون آخر مین لسکا ہو کا اون تجاوز کی شکلون مین لگایا جاتا ہے ۱۲

۵۱ قطع

قطع (رفس) قطعة (رفسف) اقطع (رضس) بیماری کے سبب ہاتھ کا بریدہ (درمنقطع الید)

۵۲ ایضاً

قطع (رکس) درخت مین کا کٹا ہوا ٹکڑا۔ چھوٹی چوڑی پیکان کہ تیر مین جماتے ہین اقطع (رفسفس) اقطاع (رفسفس) قطاع (رکفس) جمع۔ آخر شب کی تاریکی یا اوسکی تاریکی مین تک آمد ٹکڑا یا اول شب سے اوسکی ایک ثلث تک۔ ناکارہ تیر۔ چھوٹا کنبل جسے اونٹ کی پشت پر ڈالین جب اوسپر سوار ہون اور وہ ایسا ہے جیسا گھوڑے کے لیئے زین۔ زین کی نہالی۔ اقطاع (رفسفس) جمع۔

۵۳ ایضاً

قطع (رضس) دمہ اور تاسہ موٹاپے وغیرہ کے سبب۔ بستہ لوٹنے والے کوئین کا خشک ہوجانا۔

۵۴ ایضاً

قطع (رفک) آواز کٹنا

۵۵ ایضاً

قطع (رکف) رات مین کا ٹکڑا۔

۵۶ ایضاً

قطع (رضف) مرد جو قرابت اور رشتہ داری کو قطع کرے۔ رشتہ دارون کا آزار دینے والا۔

۵۷ ایضاً

قطعاء (رفسفسم) رشتہ داری قطع کرنیوالی

۵۸ ایضاً

قطعات الشجرة (ضفقسفضس مشدد) گرہ درخت کے کنارے کہ بعد قطع کرنے کے اوسمین سے نکل آتا ہے

۵۹ ایضاً

قطعة (رکسف) ہر ایک چیز کا ٹکڑا مادہ سنگخوار یعنے مادین کو تیج۔

۶۰ ایضاً

قطعة (رضسف) ہاتھ کٹے ہوئے مین سے باقی رہا ہوا یعنے ٹنڈ قطع (ضف) جمع۔ ایک چیز مین کا ٹکڑا۔ زمین کا ٹکڑا جو حصہ مین جدا کیا گیا ہو۔ سپید گیہون اور اوسکی بھوسی



۶۱ ایضاً

قطع (رضس) جمع۔ بنی طے کی زبان مین ایک لڑکھڑاہٹ ہے مانند عنعنہ بنی تمیم کے اور وہ یہ ہے کہ وہ یا ابا الحکا بولتے ہین اور اوس سے یا ابا الحکم مراد رکھتے ہین۔ کوئین کا خشک ہونا۔ قطع کی جگہہ۔ منقطع اور آخر ہونے اور نبڑ جانے کی جگہہ

۶۲ ایضاً

قطعة (رضفف) بمعنے قطع (رضف)

قطعی (رضسکت) بنو قطعة کیطرف منسوب کہ ایک قبیلہ ہے۔

۶۳ قطف

قطف (رفس) خراش قطوف (رضفس) جمع۔ (رض) خوشہ انگور وغیرہ کو توڑنا

۶۴ ایضاً

قطف (رکس) انگور کا خوشہ

قطن (ففف م) دو رانوں کا درمیان — دمغزہ مرغ — بنی اسد کا ایک پہاڑ ہے — یحیی — چند محدث کا نام —

قطنیۃ (ضسف م) روئی کا ٹکڑا — ثابت قطنۃ ابو العلا دہ بن کعب عتکی ہے اسلیئے کہ سمرقند کی لڑائی کے دن اوسکی آنکھہ مین چوٹ لگ گئی تھی پس وہ اوسمین روئی بھرا کرتا تھا اسلیئے قطنہ کیطرف منسوب ہوا

قطنۃ (کسف م) جو چیز کہ طبق دار ہو اور اوسے ذات الاطباق کہتے ہین اور عوام کے نزدیک دمانہ ہے —

قطنیۃ (ففف م) یعنے قطنۃ کسف

قطنیۃ (ضسکفف م) گھاس — دانہ ہر ایک چیز کا یا سوا گندم اور جو اور انگور اور خرما کے — یا دانہ جو پکنے میں آتا ہے یعنے جسکو پکایا کرتے ہین اور امام شافعی کے نزدیک مشہور ہشش یا قلا کا درس چنا ہے —

قطانی (فغسکس) جمع — یا وہ علف اور سبزۂ تابستانی ہے —

قطو (فس م) (ن) بہاری رفتار ہونا — مرغ سنگخوار کا تہنا قطا قطا کرکر آواز کرنا — نشاط کے سبب پاس پاس قدم رکھکر چلنا —

قطوان (فسفس م) جو کہ رفتار مین قدم پاس پاس رکھتے والا ہے

قطوان (ففف س) کوفہ مین ایک موضع ہے قطوانی اوسکی طرف منسوب ہے کسا قطوانی بولتے ہین

قطوب (ففس م) جو کہ خوب چین بجبین اور موہنہ چڑہائے ہوئے ہو — شیر

قطور (فضس م) بہت قطرہ والا ابر

قطور (ضفس م) جانا اور سرعت کرنی — کسیکو خوب زمین پر پچھاڑنا کپڑے کو سینا — اونٹ پر روغن قطران ملنا — رقیق پتلی چیز وغیرہ کا بہنا —

قطوراء (ضفسفسم) ایک گھاس ہے

قطوط (ففس م) ہلکا تیز اور شتاب چلنے والا —

قطوطی (ففسفس م) پاس پاس قدم رکھنے والا مرد — یعنے پیلون کا مرد قدم پاس پاس رکھنے والا —

قطوع (ضفس م) قطاع (فس م)

لہ قطن
لہ ایضاً
لہ ایضاً
لہ ایضاً
لہ ایضاً
لہ قطو
لہ ایضاً
لہ ایضاً
لہ قطب
لہ قطر



لہ قطیع
لہ ایضاً
لہ قطط
لہ ایضاً
لہ قطع

کوئین کا پانی منقطع اور بند ہو جانا ۔ پرند جانوروں کا سرد سیر جگہہ سے گرم سیر جگہہ مین جانا یا برعکس ۔

**قطوع** رفضس ناقہ جسکا دودہ جلد منقطع اور بند ہو جاوے ۔

**قطوف** رفضس تنگ قدم آہستہ چلنے والا چوپایہ ۔ جابر بن مالک سنجی کا گھوڑا

**قطون** رضفضس اقامت کرنی ۔ جگہہ پکڑنی ۔ کسی کی خدمت کرنی ۔

**قطی** رفس ایک بیماری ہے جو سرین پر عارض ہو جاتی ہے ۔

**قطیاع** رضفتفس نارجیل یعنے جیبی کے پوست کی رسی ۔

**قطیات** رففس بہ معنے قطوات رففس ۔

**قطیب** رکس ملی ہوئی شراب ۔ ضرد بن حمزہ یربوعی کا گھوڑا ۔

**قطیبہ** رکسف بکری اور اونٹنی کا دودہ ملا ہوا یا بھیڑ اور بکری کا دودہ ملا ہوا ۔ گروہ و جماعت ۔

**قطیطہ** رکلف قطا کی مادہ ہوتی ہے[1]

**قطیرہ** رضفسف تھوڑی چیز کا رہ

**قطیع** رکس بکریوں اور چوپایوں کا گلہ ۔ گائیون کا گلا اقطاع رضفس قطعان رضفس قطاع رکفس اقاطیع رفضکس جمع ۔ تازیانہ یعنے کوڑا پھندنا ٹوٹا ۔ مانند و ہمتا و مشابہہ قطعاء رضفضسم جمع ۔ شاخ جسکا تیر بناتے ہین قطعان رضسفس اقطعہ رفسکسف قطاع رکفس اقطع رفسض اقاطع رففسک قطع رضفض جمع ۔ جو چیز کہ درخت مین سے کاٹی جاوے اور جلد آگ قبول کرلے

**قطیع القیام** جو کہ بڑہاپے اور ضعف یا موٹاپے کے سبب اٹھ نہ سکے

**قطیع الکلام** کم سخن عورت ۔

**قطیعاء** رضفسفسم ایک قسم کا خرما یا دہ شہر ہے ۔ انقطاع یکدیگر

**قطیعہ** رکسف جدائی ۔

**قطیفہ** رکسف کپڑا روئین دار بھیٹی ہوئی چادر ۔ قطائف رففسک قطف رضفض جمع ۔ پشتہ عقاب کے پاس ایک گانون ہے نبریہ کی طرف ناحیہ حمص مین ۔

**قطیل** رکس کٹا ہوا ۔ ہر جوجر سے کٹا ہوا ہو ۔ ابو ذویب کی

٦٦٣

[1] بکریون کی ایک بیماری ہے ۱۲

قطیلۃ (فکسف) کمبل وغیرہ کا ٹکڑا کہ جس سے ایک چیز پر سے پانی اٹھاوین اور اپنے تئین اوس سے خشک کرین —

قطیم (کسفت) بہت حملہ کرنے والا سانڈ اونٹ —

قطیمۃ (فکسفہ) ذرا بدلا ہوا دودہ ایک چیز مین کا ٹوٹا ہوا ٹکڑا — طعام کا ایک پیالہ —

قطین (فکس) لونڈیان — خدمتگار نوکر چاکر آزاد — گھر کے لوگ واحد و جمع قطن (ضضس) جمع —

قطینۃ (فکسف) گھر کے لوگ اور اہل خانہ

قع (فت) کسی پر کلام مین دلیر ہو جانا —

قع (ضت) نہایت کڑوا پانی —

قعاد (ضت) (س) ناک کے سرے کا بلند ہو جانا اور ہڈی پر جا چمٹنا —

قعات (ففس) ایک بیماری ہے جو بکری کی ناک مین عارض ہوتی ہے —

قعاد (ضفس) چوپایہ کی ایک بیماری کہ اوسکے رانون مین ظاہر ہو جاتی ہے اور گھوڑون کے پانون مین یا ایک بیماری ہے جسمین درد ہوتی ہے

اوسے بٹھا دیتی ہے —

قعارۃ (ففسف) بہت گھبرا جانا ولا ہو

قعاس (ضفس) بکریون کی ایک بیماری ہے جو بہت کھانے سے پیدا ہو جاتی ہے اور مار ڈالتی ہے —

قعاسب (ضفسک) اونچے قد کا —

قعاص (فتفس) شیر جو شکار کو جھٹ پٹ مار ڈالے —

قعاص (ضفس) بکریون کی ایک بیماری ہے کہ فی الفور مار ڈالتی ہے جو سینہ مین پیدا ہوتی ہے گویا کہ گردن کو توڑے ڈالتی ہے —

قعاط (ففس) چوپایہ کا نور سے ہلنکنے والا — مرد اور اوسپر سختی کرنیوالا

قعاط (کفس) بمعنے قعاط (ففس)

قعاع (ضفس) نہایت کڑوا پانی کھارہ

قعاف (ضفس) سخت سیلاب کہ سب چیز کو بہا لیجاوے —

قعاقع (ضفسک) پیلو کا پہل بلاد قیس مین چند موضع ہین —

قعال (ضفس) انگور وغیرہ کا شگوفہ یا جو چیز کہ اوسکے پھول مین سے گرتی ہے — اور شکل الشم جو نیران ہو —

قطل
قطم
قطمی
قطن
قطنت
قع
قعا

قعالہ رضفسف) انگور وغیرہ کا شگوفہ
قعان رفعس) ناک کی چھوٹائی
ناک کے سرے کا نکلا ہین۔
قعب رفس) پیالہ بڑا گہرا۔ یا پیالہ
جو چھوٹائی کی طرف مائل ہو یا پیالہ جو
ایک شخص کو سیر کردے اقعب رکفسف)
قعاب رکفس) قعبۃ رکفف) جمع۔
کلام کا گہراؤ اور اوسکی تہہ۔
قعبۃ رفسف) عورتون کا ایک ظرف
ڈبہ کے مانند کہ جسمین خوشبوے وغیرہ
رکھتی ہین یا ایک برتن سرپوش سمیت
کہ جس مین ستو وغیرہ رکھتے ہین۔
قعبۃ رضسف) پہاڑ کا شگاف اور کہوہ
قعبری رفسفکت) نہایت اکھڑ مرد
کینہ بدخو یا مرد جو اپنے لوگون پر یا اپنے
یار پر یا اپنی قوم پر سخت ہو۔
قعبل رفسف) کنارہ۔ ایک چیز کا
گوشہ۔ ایک قسم کی کھمبی۔ ایک اور
گھاس ہے سپید رنگ کی۔ کاسہ
جسمین دودہ رکھین۔ ایک شخص کا
نام۔ بدخو اکھڑ مرد۔ اوکھاڑ اہلوا سخت درشت
قعبلۃ رفسفف) بمعنی قعبل رفسفف)
قعبول رضفس) ایک سپید رنگ
گھاس ہے۔ یا ایک قسم کی کھمبی
دودہ کا پیالہ۔
قعت رفس) (ف) کم دینا۔
قعثب رفسف) بہت۔
قعثبان رضسففس) ایک چھوٹا
جانور ہے خنفساء کے مشابہہ۔
قعثرۃ رفسف) ایک چیز کو جڑ سے
اوکھاڑ ڈالنا۔
قعثاۃ رفسفف) رفتار مین پنجون
کو پاس پاس رکھنا۔ اور ایڑیوں کو دور دور
قعد الاربعاء؛ چار زانو بیٹھا وہ۔
قعدۃ رکسف) ایک قسم کی بیٹھک
اوسقدر جگہہ کہ بیٹھنے والے نے
گھیری ہو۔ پچھلا بیٹا مذکر ومونث وجمع برابر
قعدۃ رضفف) اونٹ جسکو چرواہے
نے اپنی حاجت کے لیئے لیا ہو۔
گدہا قعدان رضسفس) جمع۔ زین پالان
قعدۃ رضففف) بہت بیٹھنے والا
مرد۔ بہت سونے والا مرد۔
قعدۃ رفففف) ہودہ یا ایک اور سواری
ہے عورتون کے لیئے۔ فرش
قعدۃ رفسف) ایکبار بیٹھنا۔
قعدک اللہ رفسف فسف) یعنی

۶۶۵

مادہ

قعد

ایضاً

ایضاً

ایضاً

قعد

ایضاً

ایضاً

ایضاً

ایضاً

ایضاً

٦٦٢

سوال کرتا ہون مین تجہہ سے خدا کی
قسم یا یہہ معنی ہین کہ گویا خداوند تعالے
تیرے ساتھ بیٹھنے والا ہے تیری
حفاظت کرتا ہے یا اسکے معنی یہہ ہین
تجکو اوس ہمنشین کی قسم ہے کہ وہ
ہر گوشی کا ہمنشین ہے ۔
قعدک اللہ رکسف قستض کلمہ
استعطاف ہے نہ کلمہ قسم اسلیئے کہ
جواب اسکا نہین آتا اصل مین یہہ
یون ہے تقعدتک اللہ یعنے سوال کرتا
ہون مین اللہ سے نگاہبانی تیری کو
اور یہہ قول قعدک لاآتیک اور قعدک
اللہ لاآتیک قسم ہے اور معنی اسکے
یہہ ہین کہ قسم ہے اوس تیرے ہمنشین
کی کہ جو ہر سرگوشے کا ہمنشین ہے
قعدد رضسفس ہم نشین ۔
قریب الاباء الی الجد الاکبر یعنے مرد قریب
پدران بجانب جد اکبر و نیز پدران بابا
او ضد ۔ بزدل کمینہ جوکہ مکارم اخلاق
سے رکا ہوا ہو خوار و حقیر و گم نام ۔
قعدی رففکت جسکی رائے
خارجیون کی سی رائے ہو ۔
قعدی رضسکت قعدیہ رضسکسف

بہت بیٹھنے والا مرد ۔ بہت سونے
والا مرد ۔ عاجز و درماندہ مرد ۔
قعر رفس گہراو ۔ ہر ایک چیز کا نہایت
قعور رفضس جمع ۔ بڑا بزرگ پیالہ
زمین برابر مین گڑہا کھدا ہوا ۔ شہر
رفت کوئین کی تہ مین پہنچ جانا ۔
یا کوئین کو بہت گہرا کرنا ۔ برتن مین
جو کچہہ تہا اوسکو سب کو پی لینا ۔ اشکنہ
کی تہ مین سے کہانا اور اشکنہ
بہگوئی ہوئی روٹی کو کہتے ہین ۔
کسیکو زمین پر پچہاڑ دینا ۔
کہرما بن کو جڑ سے اوکہاڑ ڈالنا یا کہودنا
بکری کا نا تمام بچہ گرا دینا ۔
قعر رفف عقل و دانش ۔
قعران رفسفس گہرا برتن ۔ برتن
جسکی پیندی مین کچہہ تہوڑی سی چیز ہو
قعرۃ رفسفہ جو چیز کہ پیالہ وغیرہ کی
تہاہ مین ہو ۔ برابر زمین گڑہا کھدا ہوا
قعرۃ رضسف پست و ہموار زمین ۔
قعرۃ رفکف پیالہ کہ جسمین کچہہ چیز
اتنی ہو کہ اوسکی پیندی کو ڈہانک
لیوے ۔ و ہ پر شہوت عورت یا وہ عورت
کہ اوسکی تیزی شہوت فرج کی تہ تک

یادہ عورت کہ جماع مین مبالغہ چاہے

**قعرطۃ** (فسففف) بنا کو کھول دینا اور ویران کر دینا۔

**قعرشی** (فسفف) پیالہ کہ جسمین کچھہ چیز اتنی ہو کہ اوسکی پیندی کو ڈہانک لیوے

**قعفز** (فس) شراب وغیرہ سے برتن کو پُر کرنا۔ جو چیز کہ برتن مین تہی ہو اوسکو خوب پینا اور کچھہ نہ چھوڑنا۔

**قعس** (فس) بد بو خاک۔

**قعس** (ففت) (س) سینہ باہر کو نکل آنا اور پیٹھہ کا اندر کو گھس جانا۔

**قعس** (فک) جسکا سینہ باہر کو اور پشت اندر کو ہو گئی ہو۔

**قعسا** (فسفسم) مونث اقعس (فسفف) چیونٹی جو کہ سینہ اور دم اوٹھائے ہوئے ہو۔ معاذ نہدی کا گھوڑا۔ عزت پایدار عزۃ قعسا کو بولتے ہین۔

**قعسبۃ** (فسففف) ڈر کے مارے جلد دوڑنا۔ دوڑنا۔

**قعسر** (فسفف) بڑا بہت دیر کا چھوٹا سا خربزہ جو پہلے ہی پہل نکلے نہایت سخت دلدار۔

**قعسرۃ** (فسففف) ایک چیز پر طاقت مندی۔ سختی و درشتی سخت توانا ہونا۔

**قعسری** (فسففکت) سخت دلدار چھوٹی سی لکڑی جس سے چکی پھرائی جاتی ہے یعنے ہتھا۔

**قعسوس** (فسففس) حقیر عورت فرومایہ بدصورت کا لقب۔

**قعش** (فس) ایک سواری ہے مثل ہودہ کے قعوش (ففس) جمع (ف) جمع کرنا۔ لکڑی کا سرا اپنی طرف خم کرنا۔ توڑنا۔ بنیاد وغیرہ کو ویران کرنا۔

**قعشاء** (فسفسم) ناقہ جس نے سرا ونچا اوٹھایا ہو۔

**قعص** (فس) موت جھٹ پٹ مار ڈالنے والی (ف) کسیکو اوسکی جگہہ پر مار ڈالنا۔ اپنی جگہہ پر سے حرکت و نقل مر جانا۔

**قعص** (ففت) (س) بکری کا قعاص زدہ ہو جانا۔ اس معنی مین مجہولاً مستعمل ہوتا ہے۔ بکری کا قعوص ہو جانا۔

[illegible]

| ماده | علامات اعراب ضمفکستم یعنے ض ضمہ ف فتحہ ک کسرہ س سکون ت تشدید م |
|---|---|

قعضب (فسف) دلاور خوب
دلیر۔ توانا و قادر۔ ایک شخص کا
نام کہ نیزہ اور بھال بناتا تھا
قعضبۃ (فسففف) سختی اور درشتی
کو جڑ سے اکھاڑ ڈالنا۔
قعضبی (فسفکت) عشب ردی
کہ جسکے صبح ہوتے پانی پر پہنچیں
بہت سخت اور کڑی قرب قعضبی
بولتے ہیں۔
قعضم (فسفک) سست یا پرانے
برسوں کا مرد دانت گرا ہوا۔
قعط (فف) خوار و تابعدار ہوجانا
قعط (فس) بہت سی پگڑیاں
(ف) باندھنا۔ تنگ کرنا۔ قرضدار
پر بہت تنگ گیری کرنی۔ بزدل ہونا
خوار اور فروتن ہوجانا۔ غصہ کرنا۔
بہت زور سے آواز و فریاد کرنی۔
چوپایہ کو زور سے ہانکنا۔ ہانکنا دفع
کرنا۔ کھول دینا۔ عمامہ باندھنا
خشک ہونا۔
قعطبۃ (فسففف) کاٹنا۔ جدا کرنا
قعطبی (فسفکت) عشب ردی کہ
جسکے صبح ہوتے پانی پر پہنچیں بہت

سخت اور کڑی۔
قعطۃ (فسف) ایکبار تنگ پکڑنا۔
قعطرۃ (فسففف) کسی کو زمین پر
پچھاڑ دینا۔ مضبوط کر دینا۔ پر کرنا۔
قعطلۃ (فسففف) کسیکو زمین پر پچھاڑ
دینا۔ قرضدار پر تنگ گیری کرنی بہت لوٹنا
قعف (فس) (ف) جڑ سے اوکھاڑ
ڈالنا جو کچھہ برتن میں تھا اوسکو
کھالینا۔ نہایت پامال کرنے کے
سبب اپنے پاؤں سے خاک کو اوکھاڑنا
- مینہہ کا زمین کے چہرہ کو کھود دینا
اور اوسپر سے کنکڑیاں بہا لیجانا۔
قعقف (فف) جڑ سے گر پڑنا
یا دیوار کا جڑ سے اور چھوٹے پہاڑ کا
ایک دوسرے پر گر پڑنا۔
قعفزۃ (فسففف) کلام اور گفتگو سے
کسیکو اپنے سے ٹال دینا۔ چھوٹے
اور تنگ قدم سے چلنا۔ دو زانو اور
ران کو ملا کر اور ہاتھونکو زانوؤں کے
گرد حلقہ کر کر بیٹھنا جیسا کہ ایک کام
کے لیئے مستعد ہوتے ہیں۔
قعفزی (فسففف) ایک طرح کی
نشست کہ اوسمیں زانو اور ران کو

سلہ قعضب
سلہ ایضاً
سلہ ایضاً
سلہ ایضاً
سلہ قعضم
سلہ قعط
سلہ ایضاً
سلہ قعطب
سلہ ایضاً
سلہ قعط
سلہ قعط



قعطل
قعف
قعقف
ایضاً

قنجاب رضسفض غلام مملوک —
قنجوع رضسفس چھوٹے سر کا مرد سست عقل والا
قنجح رفسفس ایک چیز کو چوگان کے مانند خم دینا — بیٹنے والے کا سیراب ہو جانا اور سر اوٹھا لینا اور پینے کو خوش و ناپسند رکھنا۔ دروازہ کے لیئے ایک لکڑی تراشنی اور دروازہ کو اوسکی برابر اوٹھانا —
قنجل رضسفض غلام یا غلام بد —
قنحر رکتفس ناک کا فراخ سوراخ والا کشادہ دہن کڑی آواز والا سخت قوی سر والا — ایک پتھر کی مانند ہے نرم کہ پہاڑ کی چوٹی سے اوکھڑ جاوے بزرگ و کلان جثہ —
قنحورۃ ضسفسف بزرگ پتھر
قنحیرۃ رکسکسف بزرگ پتھر
قند رفس کند کہ شکر ہوتی ہے معرب ہے — محمد بن سعید بن قند ایک محدث
قندۃ الرقاع ایک قسم کا خرما —
قند رضس خایہ —
قنداو رکسفسم ہلکا مرد — بدغذا بدخوراک — بدخو اکھڑ — اکھڑ ٹھنگنا بڑے سر کا حقیر جثہ دبلا — بیباک

چھوٹی گردن کا سخت سر والا سبک سخت — یہہ لفظ اکثر جمل یعنے اونٹ کی صفت واقع ہوتا ہے قنداوۃ مؤنث — قدوم قنداوۃ تبر تیز —
قندحر رکسف آدمیوں کا تعرض کرنے والا پیش آنے والا مرد
قندر رکسک مرد کا حال خراب ہو جانا
قندسۃ رفسفف معصیت کے پیچھے گناہ سے پھر جانا — جدہر کو منہہ اوٹھا اودہر جہان میں چلا جانا اور سیر کرتے پڑے پھرنا —
قندع رضسفض دیوث مرد —
قندعل رفسفف احمق —
قندفیر رفسفکس گندہ پیر یعنے نہایت بڈہا ضعیف معرب ہے گندہ پیر کا
قندفیل رفسفکس دلدار گٹھیلا یا بڑے سر کی اونٹنی گندہ فیل کا معرب ہے گویا کہ اوسی فیل سے مشابہہ ہے
قندل رفسف بزرگ سر کا چوپایہ یا لنبا یعنے سر کا —
قندل رضفک قندویل رفس فکیس بمعنے قندل رفسفس
قندلۃ رفسفف اونٹ کا کلان

سر ہو جانا مجہول مستعمل ہوتا ہے۔ نرم رفتار سے چلنا

قندول رفنضس ۔ شام مین ایک درخت ہے فارسی مین اوسے دار شیشعان کہتے ہین اوسکے شگوفہ کا تیل ہوتا ہے نادر الافعال ۔

قندویل رفنفکس ۔ بڑے سر والا

قندید رکسک ۔ قند جو شکر سے ۔ اسیرک کہ ایک گھاس ہے ۔ انگوری شراب یا شیرہ انگور کہ اوسمین ہر قسم کے خوشبودار مصالح ڈالین اور پکادین اور حل کرین ۔ عنبر ۔ کافور ۔ مشک ۔ ایک خوشبو ہے کہ زعفران سے ترکیب دیتے ہین ۔ مرد کا حال نیک ہو یا بد ۔

قندیل رکسکس ۔ قندیل ۔

قنذع رضسفض ۔ دیوث مرد ۔

قنذعة رضفضف ۔ سر کے گرداگرد کے بال قناذع جمع ۔ بلائین ۔ خراب چھوٹی بات ۔ فحش ۔

قنذعل رسفسس ۔ احمق مرد ۔

قنز رفف ۔ سفالین شکار ۔

قنز رکس ۔ چھوٹی خم ۔ آلایش اور ہر گند سے پاک مرد ۔

قنزع رضسفض ۔ مکہ اور سرین کے درمیان ایک پہاڑ بہت سروالا ۔

قنزعة رضسفضف ۔ بال سر کے گرداگرد قنازع قنزعات جمع ۔ بالون کی چوٹی جو بچون کے سر پر رکھہ چھوڑتے ہین ۔ یا اونچے نکلے ہوئے بال ۔ درازی زمین نے روئیدگی کا ٹکڑا ۔ باقی رہے ہوئے پر ۔ دُم کی جڑ ۔ مرغے کے گردن کے پر ۔ چھوٹا پتھر کہ گولی سے بڑا ہو ۔ بالون کا جٹا کہ عورتین سر پر بقدر انار کے لپیٹ کر رکھتی ہین ہندی جوڑا ۔ بلا قنازع جمع ۔ نقی گھاس مین کا بقیہ ۔ گوہان شتر کا بقیہ ۔

قنزعة رفسفف ۔ دو مرغ مین سے ایک کا بعد جنگ کرنے کے بھاگ جانا ۔

قنس رفس ۔ اصل بزرگی ۔

قنس رکس ۔ سر کا اوپر کا سرا ۔ قنوس رضفس جمع ۔

قنس رفف ۔ تھوڑی سی قے ۔ راسن کہ ایک گھاس ہے خوشبودار فوائد اوسکے بہت ہین ۔

قنسر رفسفف ۔ بڑی عمر کا بڈھا یا پرانا ۔

قنسر رکلفس ۔ بہت برسون کا بڈھا یا پرانا ۔

سلہ قندل
سلہ ایضا
سلہ قند
سلہ قندل
سلہ قنذع
سلہ ایضا
سلہ قندعل
سلہ قنز
سلہ ایضا
سلہ قنزع



سلہ ایضا
سلہ ایضا
سلہ قنس
سلہ ایضا
سلہ ایضا
سلہ قنسر
سلہ ایضا

قنسری (کفسک) بمعنے قنسر۔
قنشورۃ (فسفسف) عورت جسے حیض نہ آتا ہو۔
قنص (کس) ایک چیز کی اصل و نژاد
قنص (فس) (ض) شکار کرنا۔
قنص (فف) شکار قنص اور قناصۃ معد بن عدنان کے دو بیٹے۔
قنصعر (کسفف) چھوٹی گردن والا چھوٹی پشت والا۔ گول بدن کا۔
قنصف (کسکس) بردی کی ردی
قنصل (ضسض) ٹھنگنے قد کا۔
قنط (فس) لڑکے کا ذکر (ن) روکنا
قنط (فف) قناطۃ (ففسفف) (ن س ک) نا امید ہونا۔
قنط (کک) نا امید۔
قنطار (کسفس) عود بخور کی تازگی سونے کے چالیس اوقیہ کی مقدار یا ہزار اوقیہ یا دوسو دینار یا بارہ سو اوقیہ یا ستر ہزار دینار یا اسی ہزار درہم یا سونے کے ایک سو رطل یا چاندی کے یا ہزار دینار یا گائے کا ایک پوست سونے سے بھرا یا چاندی سے بھرا قناطیر جمع۔

قنطثۃ (فسففف) ڈر کے مارے دوڑنا
قنطر (کسک) سختی۔ بلا۔ ایک پرندہ ہے سیاہی مایل کہ آواز کرتا ہے اوسے دلبسی بھی کہتے ہین اور یہہ ایک پرندہ ہوتا ہے سیاہی سرخی ملا فاختہ کے مانند۔
قنطرۃ (فسففف) پل۔ ہر ایک بناء بلند۔ شہر اور گانون مین جگہہ پکڑنی اور جنگل کا رہنا چھوڑ دینا۔ مالک کا مالک ہونا بقدر قنطار۔ جماع کرنا۔ دیر تک رہنا۔ ایک جگہہ مین ہمیشہ اقامت کرنی۔ قنطرۃ اربک خوزستان مین ایک گانون ہے قنطرۃ البردان بغداد مین ایک محلہ ہے۔ قنطرۃ خرزاد ام اردشیر ایذج اور رباط کے درمیان سمرقند مین ایک پل ہے طول مین ہزار گز اور بلندی مین ایک سو چالیس گز اور اوسمین اکثر لیز بیزاد ر لوہے کا بنا ہوا ہے دنیا کی عجائب و غرائب مصنوعات سے ہے قنطرۃ السیف اندلس مین ایک موضع ہے قنطرۃ بنی زریق اور قنطرۃ الشوک اور

ماده

سا قنط
سا قنطع
سا قنطر
سا قنع
سا ایضا
سا ایضا
سا ایضا
سا ایضا
سا قنعث
سا قنعث

قنطرۃ المعبدی بغداد مین تینون پل ہین ۔
قنطریس رفنکس م چوہا ۔ قوی مضبوط
اونٹنی بدن کی خوشنما موٹی ۔
قنطعر رکسفس م ایک دارو ہے
اور وہ ایک لکڑی ہے جسم کی بولی
ترمس کے مشابہہ جب اوس کا
پوست اوکھاڑ لیوین ۔
قنطوراء رفنضسفسم حضرت ابراہیم
علیہ السلام کی لونڈی کہ ترک اوسکی
نسل سے ہین کہ جنکو بنو قنطوراء کہتے ہین
قنع رفف م قناعۃ رفنفسف قنعان
رضسفس م رس اپنی قسمت پر
راضی ہوجانا ۔ اونٹون کا چراگاہ
کی طرف میلان کرنا ۔
قنع رفف م پتلا ریت ہلکا ۔ یا
پائین ریگ سے اوسکے کنارہ تک
ہموار جگہہ اوس جگہہ کو سبب بھی
کہتے ہین تغلیبا اور کوہ مرنج کے
درمیان ایک جھیل ہے ۔
قنع رکف م جو کہ اپنے حصہ اور نصیبہ
پر خوش اور راضی ہو ۔
قنع رکس م سلاح و ساز اقناع
جمع ۔ قنعان جمع الجمع ۔ اصل کامہ

مین ایک جھیل ہے ۔ برگ خرما کا
طبق ۔ بڑی ٹہری جسکو بھالے
ہین یعنے بجھو ٹنو ۔
قنع رکفس م لوٹے کو اوندھا کرنا ۔ پکری
کی ریگستان کا بلند ہونا اور اوسمین اتصوب ہو
قنعات رکسفس م مرد جسکے چہرہ
پر بہت بال ہون ۔
قنعاث رکسفس م مرد جسکے چہرہ
پر اور بدن پر بہت بال ہون ۔
قنعار رکسفس م بڑکوہی بڑا موٹا ۔
قنعاس رکسفس م بزرگ اونٹ
دلدار ۔ توانا قوی مرد ۔ قناعیس جمع
قنعان رکسفس م دو پشتون
کے درمیان ہموار جگہہ ۔
قنعان رضسفس م گواہ عدل و
کافی کہ اوسکی ذات یا اوسکی گواہی
یا اوسکا حکم کافی ہو ۔
قنعب رکسفس م خوب مانگنے
والا طامع و حریص ۔
قنعۃ رفسف م اونٹ کا خوا نگاہ
کی طرف میلان ۔ اونٹ کا کھاری
گھاس سے شیرینی گھاس والے
چراگاہ کی طرف میلان ۔

قنعتہ رکسفہ نرم خاک کے دو
پشتون کے درمیان ہموار جگہہ قنع جمع
قنعتہ رضنسفہ سوال۔ حاجت
قنعۃ الجبل پہاڑ کی چوٹی۔
کوہان کی چوٹی
قنعدل رفنسفہ احمق بے وقوف
قنعشتہ رنسففہ سختی۔ گردن
کی کوتاہی۔ نہایت کوتاہ گردن ہونا
قنغر رفنسف ایک درخت ہے
جسکی لکڑی کیسر کی لکڑی سے
بہت کھردری اور زیادہ سخت
ہوتی ہے اور اونٹ اوسے نہایت
حرص اور شوق تمام سے کہاتا ہے
قنفت رکنتف سیل آورد مٹی
کہ خشک اور پھٹ گئی ہو۔
قنفت رففہ سپیدی جو ذکر
خر پر ہوتی ہے رس مٹی کا پھٹ
جانا اور چر جانا۔ کان کی چھوٹائی
کان کی سختی اور سر سے اوسکا
چمٹاو۔ ناک کی دلداری۔
قنفاء رفنسفسم چھوٹے کان والی
عورت۔ بہیڑ کا کان کہ سخت اور
لخت لخت ہوئی ہوئی جو تی کی صفت
پر ہوتا ہے۔ آدمی کا کان کہ سل
اور مڑا ہوا نہ رکھتا ہو۔ بہیڑ کا سر
قنفخ رکسک گدہی اور چوڑی ہونی
قنفخ رنسف ایک گھاس ہے۔ بلا رخت
قنفخر رکسف بزرگ انعام۔
بری گھاس کی جڑ۔
قنفد رضنسض بمعنے قنفذ۔
قنفذ رضنسض خار پشت قنفذۃ
مؤنث قنافذ جمع۔ چوہا۔ اونٹ
کے دو کان کے پیچھے عرق کی جگہہ
ریگ تودہ جمع ہوگیا ہوا اونچا۔ درخت
کہ ریگ کے بیچون بیچ مین اوگا ہو
وہ جگہہ کہ جسمین گھاس انبوہ اور
گھنے پیچ اوگے۔ قنفذ الدراج ایک
موضع کا نام اسلیئے کہ اوسمین گھاس
بہت ہوتی ہے۔ قنفذ لیل چغل خور
قنفذۃ رضنسفف بادیہ خارپشت
یعنی یمن کا ایک پانی ہے۔
قنفر رنسف ذکر۔
قنفرش رفنسفک نہایت بڑہا
بڑی عمر کا۔ دلدار اور ڈھیلے ذکر کا بہیر
قنفشتہ رکسکف حشرات الارض
مین کا ایک جانور ہے۔

ماده
ع م قنع
ع م ایضاً
ع م ... ب
ع م قنعدل
ع م ... ص
ع م قنغر
ع م قنف
ع م ایضاً
ع م ایضاً
۷۰۵
۱۰ قنفخ
۱۱ قنفخ
۱۲ قنفخر
۱۳ قنفد
۱۴ قنفذ
۱۵ ایضاً
۱۶ قنفر
۱۷ قنفرش
۱۸ قنفش

پوست سکڑا ہوا سمٹا ہوا۔
قنفشۃ رفسففف بڑا مرد سخت داڑھی والا۔ ایک چیز جلد جمع کر لانا۔
قنفل رضسفض دلدار نبیر۔
قنفلۃ رفسففف بھاری در گران رفتار
قنفور رضنفس سوراخ کون۔
قنفیر رکسکس ٹھنگنے قد کا۔
قنفع رضسض ٹھنگنے قد کا کمینہ پیچ ذات کا۔ چوہا۔
قنقع رکسک نمعنے قنقع
قنقعۃ رضسفف سرین۔ ماد ین خارشت
قنقل رفسف بڑا پیمانہ بزرگ۔ خوب جماع کرنے والا۔ بڑا پامال کرنے والا مرد۔ کسریٰ کے تاج کا نام۔
قنقن رفسف رہنما۔ ایک دریائی سیپ ہے جنگلی چوہا بڑا صحرا اور کاریزوں میں آب شناس۔
قنم رفسم مشک کا بودار ہو جانا اخر دیگ کا خراب ہو جانا۔ گھوڑے پر چرکین کے پیچھے تری پہنچنی گھوڑے پر تری آجانی اور پھر غبار کے جمنے سے اوسکو چرکین اور گرد آلودہ ہو جانا۔

قنمۃ رفکفف ہاتھ جس میں تیل کی بو آتی ہو۔ قنمۃ من الزیت بو لیتے ہیں۔
قنمۃ رفف روغن اور چکنائی اور تیل وغیرہ کی بوے بد۔
قنن رففم راہ درویش۔
قنو رفس قنوان رففس قنو رضفت کمائی کرنی۔ جمع کر لانا۔ بکری کو صرف دودھ دوہنے کے واسطے لینا۔ خداوند تعالیٰ کا کسیکو پیدا کرنا۔
قنو رضفت سیاہی۔
قنو رضفس نہایت سرخ ہونا دودھ کو پانی میں ملانا۔ کسیکو مار ڈالنا۔ یا کسیکو قتل پر برانگیختہ کرنا پوست کا دباغ میں ڈالا جانا داڑھی کو سیاہ کرنا۔ یا حنا سے خضاب کرنا۔
قنواء رضفسم اونچی ناک والی عورت
قنوان رضفس بیراہن کی آستین
قنوت رضفس روئیدگی سے غنچے۔ شگوفون کے غلاف۔
قنوت رضفس فرمانبرداری کرنی۔ خاموش رہنا کلام سے رکا رہنا۔ نماز میں کھڑا رہنا بدعا

قنوج رکفف، ہند مین ایک شہر ہے اوسکو محمود سبکتگین نے فتح کیا تھا۔
قندور رفنفف، بڑے سر والا۔ سرکش بدخو گھوڑا۔ ہر ایک سخت و درشت۔ سرکش بعیر قنذور بولتے ہین۔
قنور رکنفف، غلام۔ مملوک۔ لینا یا لینے سر والا۔
قنوط رضفس، رن س ک، نا امید ہونا۔
قنوع رضفس، جو کہ اپنے نصیبہ پر راضی اور بس کرے۔ نشیب و پستی بلند جگہہ۔ بلندی ضد۔
قنوع رضفس، اونٹ کا خوابگاہ کی طرف مائل ہونا۔ اونٹ کا اپنے لوگون کے آگے آنا۔ اونٹ کا چراگاہ ترش گیاہ سے چراگاہ شیرین گیاہ کی طرف نکل آنا۔ اونٹ کا بلندی پر چڑھنا۔ مانگنا۔ سوال ہے ذلت اور خوارمندی کرنی۔ مقسوم پر راضی اور خوش رہنا ضد۔ مثل ہے خیر الغنی القنوع وشر الفقر الخضوع یعنے سب سے بہتر دولتمندی مقسوم پر راضی رہنا اور سب سے بدتر محتاجی سوال کی ذلت و خواری ہے۔

قنوشتہ رضنفسف، بمعنی قنا ننر کنفسف
قنوہ رکسفف، کمائی اور کسب کرنا۔ دوہنے کے لائق بکری اور اوسپر ثابت کھانے کے لیئے بکری وغیرہ کو جمع کرنا۔ خوشہ قنو رکس، اقناء رفسضسم قنوان رکسفس، قنیان رکسفس، جمع۔
قنہور رفنسفف، لنبا گٹھیلا۔ گہنے ہوئے پوست کا یا ضعیف و سست
قنی رکفس، خوشنودی۔ رس، خوشنود ہونا۔ بے نیاز ہوجانا
قنی رکفس، رس ض، خوشنود ہونا۔ بے نیاز ہونا۔
قنی رکفس، قنو رنس، قنیان رضسفس، رس ض، حیا کو لازم پکڑنا لڑکی کو خانہ نشین اور پردہ مین بٹھلانا
قنی رکس، قنیان رضسفس، رس، کمائی کرنی۔ خوشنود کرنا۔
قنی رکفس، مشک جسکی بو بدل گئی ہو۔ بکری کہ جسے صرف دودہ اور بچہ دینے کے واسطے رکھیں۔
قنیت رفکس، اونٹ جماعت مردم
قنیبر رضفکسم، الکہ گہاس ہے
قنیت رفکس، کم کہانے والی عورت

ماده
ع قنج
ع قنن
ع ایضاً
ع قنع
ع قنع
ع قنع
ع ایضاً
ع قنط
ع قنع
ع قنع
ع قنع



سله ایضاً
سله۱۳ ایضاً
سله۱۴ ایضاً
سله ایضاً
سله۱۵ قنب
سله۱۶ قنبر
سله۱۷ قنت

**قوزاع** (فسف) گردن بند لازم کہ ہمیشہ رہے۔

**قوزعۃ** (فسفف) مرغ کا جنگ مین مغلوب ہونا اور بھاگ جانا۔

**قوس** (فس) کمان مؤنث اور کبھی مذکر بھی آتا ہے قویسۃ (ضفسف) م قویس (ضفس) تصغیر قسی (کت) م قسی (ضکت) اقواس (فسفس) قیاس (کفس) جمع۔ مثل ہے ہو مین خیر قوس سنہما یہہ مثل اوس شخص کے حق مین کہتے ہین کہ پہلے تمسے خلاف اختیار کرے اور پھر تمھاری خواہش کی طرف رجوع کرے۔ گز اسلیئے کہ ناپنے کی چیز کو اوس سے قیاس کرتے ہین۔ برتن کی بیندی مین باقی رہا ہوا خرما۔ آسمان مین ایک برج ہے۔ جس چیز پر گھوڑے دوڑانے وغیرہ مین شرط لگاوین۔

**قوس** (فس) **قیاس** (کفس) ایک چیز کو اوسکی مانند چیز پر حکم مین اندازہ کرنا۔ کسی سے سبقت لیجانی اور گھوڑدوڑ کے گھوڑون کو دوڑنے کے وقت قطار مین سیدھا برابر کھڑا کرنا۔

**قوس قزح** (فسض ضفف) اوسیدہ یعنے وہ چیز کہ آسمان مین سرخ و سبز کمان کی شکل پر دکھائی دیتی ہے اور اوسے کمان رستم بھی کہتے ہین یہہ نام یا تو اوسکے رنگا رنگ ہونے کے سبب ہے تو اس صورت مین قزح (ضسف) سے مشتق ہے یا اوسکی بلندی کے سبب ہوا اس صورت مین قَزَح سے مشتق ہے جو بمعنی بلندی ہے یا قزح ایک فرشتہ کا نام ہے جو ہر ابر پر موکل ہے یا بادشاہان عجم مین سے ایک کا نام ہے اور قوس ان دونون مین سے ایک کی طرف منسوب ہے۔

**قوس** (فف) کبر (این رس) کبڑا ہونا

**قوس** (فک) زمان تنگ و دشوار

**قوس** (ضس) راہبونکا عبادتخانہ شکاری کا گھر۔ ایک کلمہ ہے جس سے کتے کو ڈانٹتے ہین۔

**قوصرۃ** (فسفف) خرما کی زنبیل

**قوسی** (ضسکت) دشوار زمانہ۔

**قوصرۃ** (فسفت) خرما کی زنبیل عورت کی طرف کنایہ ہے۔

مادہ: سه قزع، سه ایضاً، سه قوس، سه ایضاً، سه ایضاً، سه ایضاً، سه ایضاً، سه ایضاً، سه ایضاً، ح قص



سه قوس
سه قصر

مادہ: قضع ۔ قوض ۔ قوط ۔ الیضاً ۔ قوظ ۔ قوع ۔ الیضاً ۔ الیضاً ۔ قوعس ۔ قوعل ۔ قوف ۔ الیضاً ۔ الیضاً ۔ الیضاً ۔ قوفل ۔ قوق ۔ الیضاً ۔ الیضاً ۔ الیضاً ۔ قوقل ۔ قوقیہ ۔ قول

**قوضع** (فسف) خط دار چادر مربع

**قوض** (فس) عوض ان ۔ دلیران کرنا ۔ بنانا

**قوط** (فس) بکریون کا گلہ یا سو بکری

اقواط (فسفس) جمع ۔

**قوطلہ** (فسف) بڑا باسن خرما کا ۔

**قوظ** (فس) موسم گرما کی گرمی ۔

**قوع** (فس) خرما اور گیہون وغیرہ کے خشک کرنے کی جگہہ اقواع (فسفس) جمع ۔

**قوع** (فس) **قیاع** (کفس) ان سانڈ کا مادین پر چڑھنا ۔

**قوعان** (ففس) ان ۔ کتے کا لنگڑانا اور ہم کھانا یا کتے کا جفتی کرنے کا مشتاق ہونا ۔ پیچھے رہجانا پیچھے اور لئے پانون پھر جانا ۔

**قوعس** (فسف) دلدار گردن کا سخت ہر ایک چیز سخت و درشت ۔

**قوعلہ** (فسفف) چھوٹا پہاڑ چھوٹا پشتہ ۔ پہاڑ پر رہنے والا عقاب یا پہاڑ پر چڑھنے والا عقاب ۔

**قوف** (فس) کسی کی پیروی کرنی کسی کے پیچھے جانا ۔

**قوف** (ضس) پوست گردن ۔

**قوف الاذن** (ضسف سفضض) کان کا اوپر کا سرا جاسے سوراخ کے حلقہ سمیت ۔

**قوفہ** (ضسف) پوست گردن ۔

**قوفل** (ضسض) پوپل کہ ایک مشہور چیز ہے

**قوق** (فس) ان ۔ مرغی کا آواز کرنا ۔

**قوق** (ضس) خوب لنبا مرد ۔ ایک آبی پرندہ ہے لنبی گردن کا ۔ عورت کی کس ۔ اور روم کے قیصر و شمین سے ایک کا نام

**قوقاۃ** (فسفس) **قیقاء** (کسفس) مرغ کا آواز کرنا

**قوقبہ** (ضسفس) سر مین بالون کی جگہہ

**قوقل** (فسفس) نر کبک یعنے ہنس سنگ خوار یعنی کونج ۔

**قوقیہ** (ضسکتف) قیصر روم کے نام کے سکہ کے دینار کہ جسکا نام قوق تھا

**قول** (فس) کلام یا ہر لفظ کہ جسکو زبان ظاہر کرے پورا ہو یا ناقص اقوال (فسفس) جمع ۔ اقاویل (ففسک) جمع الجمع یا قول خیر مین مستعمل ہوتا ہے اور قال (فس) اور قالۃ (فسف) اور قیل (کس) شر مین یا قول مصدر ہے اور قال قیل اسم مصدر یا قول اور قیل اور قولۃ اور مقالۃ اور مقال دونون مین مستعمل ہوتا ہے ۔

علامات اعراب ض فتحہ ک کسرہ س سکون ت تشدید م مد

قول (ن) قیل (ک س) قولۃ (ف ف ت) (ن) کہنا۔ غالب ہونا۔ کسیکو مار ڈالنا۔ ابن الانباری کہتا ہے کہ قول بمعنے تکلم اور ضرب اور غلبہ اور موت اور میلان اور استراحۃ اور اقبال کے لئے آتا ہے اور تقول استفہام مین مستعمل ہوتا ہے جیسا تظن عمل مین اور قیل جو ماضی مجہول ہے اوسکی جگہہ قول بھی بولتے ہین۔

قوالۃ (ض ف ف م) خوش تقریر خوب بولنے والا
قولنج (ض س ف م) انتڑی کی دردناک بیماری جسکے سبب سے آدمی پر خروج ثفل اور ریح دشوار ہوتا ہے
قولیۃ (ض س ک ف) نمو و نما۔
قوم (ض س) مردون عورتون کا اکٹھا گروہ یا خاص مردون کا گروہ مذکر و مونث اقوام (ف س ف س) جمع۔ اقاوم (ف ف س ک) اقاوم (ف ف س ک م) اقائم (ف ف س ک م) جمع الجمع قویم (ض ف س) تصغیر۔

قوم (ف س) قومۃ (ف س ف) قامۃ (ف س ف) قیام (ک ف س) (ن) اوٹھنا کھڑا ہوجانا۔ اور بولتے ہین قامت المرءۃ تنوح یعنے شروع کیا عورت نے گریہ وزاری۔ کام کا راست درست ہونا۔ اور بولتے ہین قام فی ظہری یعنے مجکو دردمند کردیا۔ مرد کا عورت کی مؤنت اور یا محتاج کو اپنے ذمہ پر لینا اور اوسکے حال مین مشغول رہنا اور اوسکی خبرگیری کرنی۔ پانی کا بستہ ہوجانا۔ چوپایہ کا سستی کے سبب کھڑا رہجانا۔ بازار کا رواج اور روائی پکڑنا یا کاسد اور ناراسج ہوجانا۔ اور بولتے ہین قام ظہرہ بہ یعنے اوسکو دردمند کردیا اوسکو پیٹھہ کا دردگین کردیا۔ قامت الامۃ مائۃ دینار یعنے لونڈی کی قیمت سو دینار کو پہنچی۔ قام اہلہ اپنے کنبہ کی خبرگیری اور اونکی کفالت کرنی۔

قومۃ (ض س ف م) ایکبار اوٹھنا۔ رکوع اور سجدے کے درمیان سیدہا کھڑا ہونا۔ قومۃ الانسان آدمی کا قد۔

قومس (ض س ف م) قوم کا سردار اور امیر دریا کا بیچ یا بجھہ دار۔

قومیۃ الانسان آدمی کا قد۔
قومیۃ الامر وہ چیز کہ جس سے ایک امر قایم ہووے۔
قونۃ (ض س ف م) لوہے کا ٹکڑا یا کانسے کا ایک ٹکڑا

مادہ
ق و ل
ایضاً
ق و ل ج
ق و ل
ق و م
ایضاً
ایضاً
ق و م س
ق و ن
۱۲۷
ایضاً
ق و ن

کہ جس سے برتن کو پیوند لگا دین —
**قوانس** رضفت م سر کا اوپر کا سرا خود
آہنی کا اوپر کا سرا یا سر خود کا لوہا۔ گھوڑے
کے دو کان کے درمیان کا اوپہار ہیچ کی
**قوانیش** رفضفس ا سر خود کا لوہا —
**قوہیتہ** رضنسف م مزہ بدلا ہوا دودہ
اتنا کہ اوسمین کچہہ تہوڑی سی شیرینی ہو
**قوہی** رضنسکت ا منسوب کہو
قوہستان چنانچہ ثوب قوہی
بولتے ہین یا ہر کپڑا کہ قوہی کے
کہ قوہی کے کپڑے کے مشابہ ہو اوسے
قوہی کہتے ہین اگرچہ قوہستان کا نہو
**قوہی** رفسکت ا سفید کپڑون کی ایک قسم
**قوی** رفس ا کسی پر جنگ مقاداة
مین غالب ہونا —
**قوی** رفکت م طاقت و زور آور —
**قوی** رففس ا بہوکہا۔ خالی خشک
دشت و بیابان —
**قوی** رضفس ا خرد و دانش۔ بولن
کہتے ہین فلانٌ شدید القویٰ یعنے
مضبوط پیدائش اور استوار بدن کا۔
**قومی** رضفت ا پرندہ کا ہوترہ —
**قویم** رفکس ا خوش قد مرد قوام رکفس

جمع ہے راست و درست —
**قویمہ** رضفسفہ م دل مین کی ایک عبادت
**قہ** رفت م عرب مین بولتے ہین ہو فی
وفی قہ یعنے وہ خوش و خندان ہے
رف م زور سے ہنسنا یا ہنسی مین آواز
پہرانی یا خندہ مین لفظ قہ کہنا اور
اوسکی تکرار کرنے سے قہقہہ کی آواز نکلنی
**قہاب** رضفس ا سپید —
**قہابی** رضفسکت م یعنی قہاب رضفس
**قہار** رفتفس م صفات باری تعالی
مین سے ایک صفت ہے —
**قہاقر** رضفسک ا وہ چیز کہ جسپر بیٹھین
ایک چیز کو گھسین —
**قہب** رفف ا رس ا سپید تیرہ
**قہب** رفس ا سپید کہ اوس پر تیرگی
ہو قہبہ رفسف م مؤنث۔ بڑا پہاڑ
میرا ہے سال کا اونٹ —
**قہباء** رفسفسم مؤنث اقہب رفسف م
یعنے سپید تیرہ رنگ والی —
**قہبۃ** رضسفہ م سپیدی تیرگی مائل
**قہبسہ** رفسفف م دلدار گدہی
یا دین کٹھیلی —
**قہبل** رفسف ا چہرہ۔ عزت —

ماده

جو پایہ وغیرہ کو آگے سے کھینچنا -
قیار (فتفس) قہر کرنے والا - قیار بن
حبان ثوری جریر کا شاگرد رضابی
بن عمارہ کے اونٹ یا اسکے
گھوڑے کا نام - تو بعض کا ایک کوان ہے
داسطے کے پاس -
قیاس (ککس) ایک چیز کے اندازہ
کرنے مین کسی سے برابر و مقابلہ کرنا
دو چیز اور دو کام کے درمیان اندازہ کرنا
قیاس (فتفس) دوڑنے والا گھوڑا -
قیاصۃ الحول کوان کنارہ کا
پھٹا ہوا اور اندر کا گرد اگرد ویران ہو لیا ہوا
قیاض (ککس) برابر و مساوی
قیاظ (ککس) قیوط (ضفس) (ض)
کسی کو پستان دینا جیسا مشاہرہ کیا ماند دینا
قیاق (ککس) لینے قاد کا -
قیان (ضفس) لینے قد کا -
قیام (فتفس) بمعنے قیوم -
قیام الامر بمعنے قوام الامر
قیامۃ (ککسف) حشر کا دن -
قیب (ککس) مقدار و اندازہ -
قیبت (ککس) قیبۃ (کسف) قوت
(ضفس) بمعنے قوت (ضفس)

قیح (فس) (ض) زخم کا پیپ پکڑ لانا -
پیپ بے ملاو خون کے -
قیحخ (کسف) بلند مرتفع -
قیحمان (فسففس) قوم کا بزرگ و معظم
جسکی رائے پر اعتماد کرین -
قید (فس) ہذا قیاد (فسفس) قیود
(ضفس) جمع - تسمہ جس سے پالان
کے دونون بازوون اور دنبالہ کو گھیر
لین اور کبھی اوس سے قتب کے
دونون عرقوہ کو باندھتے ہین - تسمہ
کہ پالان کے سرون کو گھیرے - مقدار -
بنی تغلب کا ایک مشہور گھوڑا ہے -
اندازہ کرنا - اونٹ جو تابعدار ہو گیا ہو
بعیر قید بولتے ہین - قید السیف
تسمہ کا ٹکڑا لنبا ہو پر تلہ کی جڑ مین ہوتا
ہے اور تلوار کی پکڑ اوسکے دبانے ہو
ہوتی ہے - قید الاسنان دانتون
کی جڑ - وحشی جانور - قید الفرس
ایک داغ ہے جو اونٹ کی گردن پر
رکھتے ہین - قید الاوابد گھوڑا کہ
دوڑنے مین پکڑے -
قیدم (ککس) مقدار و اندازہ -
قیدہ (فلت) وہ شخص کہ جب اوسے

ع ج ب
ع ف ض ب
ع ف ب
ع ف ض ب
ع ف ب
ع ح ب
ع ج ب
ع ف ب
ع م
۷۱۷
ایضا
ایضا
قدر
قوت
قیح
قحم
ایضا
قید
ایضا
ایضا

قید کرو تو تمہارے ساتھہ نرمی اور مسابلہ کرے۔ چوپایہ جو کھینچنے مین تمہاری تابعداری کرے بمعنے قیدار رفس م

قیدحور رفسفقس بدخو مرد۔

قیدود رفسفس دراز پشت اور لمبی گردن کی اونٹنی۔ قیادید رفقسک جمع

دراز پشت اور گردن کی گدہی مادین یعنی قیادید رفقسک م جمع۔

قیدوم الشئی ہر چیز کا آگا اور اوسکا صدر ایسا ہی قیدام الشئی۔

قیدوم الجبل پہاڑ کی ناک آگے نکلی ہوی

قیدوم رفسفل قیدام رفقس آگے

قیدار بن اسمعیل علیہ السلام عرب کا باپ

قیدحور رفسفقس بدخو مرد۔

قیر رکس ایک کالی چیز کہ کشتی اور خم وغیرہ مین ملین تاکہ پانی نہ رسے اور بعض کہتے ہین کہ وہ ایک گوند ہے ایک کالا روغن جو خارشی اونٹون پر ملتے ہین یا رال ہے۔

قیر رفکت م تیرانداز ماہر جو کہ اوسمین بہت ہوشیار اور مشاق ہو۔

قیراط رکسفس م آدہا دانگ وزن اسکا بسبب بلاد مختلف سے ملک مختلف دینار کے چہہ ٹکڑون مین چار ٹکڑے عراق مین ایک دینار کے دس ٹکڑون مین کے آدہے اصل اس لفظ کی قِرّاط ہے قراریط رفقسک م جمع

قیروان رفسفقس م کاروان کا معرب ہے مغرب مین ایک شہر ہے۔

قیروان رفسفقس م گہوڑون کا گروہ۔ قفل یا دروازہ کی بلی یا معظم لشکر

قیروطی رفسفکت م ایک مرہم ہے کہتے ہین کہ اوسے روغن گل سرخ اور اکلیل الملک اور زعفران اور کافور اور موم سے بناتے ہین۔

قیس رفس م ذکر۔ بنی مضر مین ایک قبیلہ کے باپ کا لقب اور نام اوسکا الیاس بن مضر ہے اور اوسے قیس عیلان بہی کہتے ہین اور اوسکے بہائی کو الیاس بن مضر بن نزار کہتے ہین چند صحابیون کا نام۔ قیس بن ابی حازم ایک تابعی ہے جو زمانہ جاہلیت مین تہا اور پہر مسلمان ہوگیا اور پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف آیا تاکہ بیعت کرے جب پہنچا تو دیکہا کہ آپ نے وفات پائی۔ ایک اور تابعی بصرہ کا

| مادہ |
| --- |
| ۱ قدم |
| ۲ قدد |
| ۳ قدم |
| ۴ ایضاً |
| ۵ ایضاً |
| ۶ قذر |
| ۷ قذم |
| ۸ قر |
| ۹ ایضاً |
| ۱۰ قرط |
| ۱۱ قرم |
| ۱۲ [illegible] |
| ۱۳ القیب |
| ۱۴ قدم |
| ۱۵ قیب |

مادہ

کیش کا معرب۔ سختی۔ بہو گھہ۔
قیس رکس ۱ اندازہ۔
قیس رفس ۲ قیاس رکفس ۳ رض ایک چیز کو دوسرے کے غیر پر اندازہ کرنا۔ ناز
قیسب رفسغ ۴ کہاری گہاس کا ایک درخت ہے۔
قیسیان رفسففس ۵ سخت ڈکرکڑا اور
قیسری رفسفکت ۶ بزرگ مرد۔ بڑی عمر کا۔ ایک قسم کا گوہ گرداں۔ بڑی عمر کا بڑا اونٹ قیاسر رففسک ۷ قیاسرة رففسکفہ ۸ جمع۔
قیص رفس رض ۹ دانت کا جڑسے گر پڑنا۔ بیٹ کا حرکت کرنا۔ آواز کر والا اونٹ جمل قیص بو اقیاص رفسفس قیوص رفضفس
قیصانتہ رفسفسف ۱۰ ایک گول مچھلی ہے زرد رنگ کی۔
قیصر رفسفف یادشاہ روم کا لقب
قیصوم رفسفس ایک گہاس ہے اور وہ دو طرح کی ہوتی ہے ایک سیہ دوسری مادین۔
قیض رفس انڈے کے پارے کا خشک پوست یا چوزہ۔ پانی جو اندر سے

میں سے نکلے۔ جو چیز کہ دوسری کی جگہہ میں آوے۔ بدل مانند۔ برابر۔ کوئیں کا بہت پانی والا ہو جانا۔ مبالغہ کرنا۔ ایک چیز کا مانند و مثل لانا۔ چیز نا ایک مورت کی تصویر کے مانند تصویر لکھنی کوئیں کا نیچے کو دھنس جانا۔
قیض ۱۱ رفتک ۱ کنکری کہ جس سے گھوڑے کی گردن کے گڑہے کے گرد داغ کرتے ہیں۔
قیضتہ ۱۲ رفسف ۲ ریزہ استخوان۔
قیض رلف ۲ جمع
قیضتہ ۱۳ رفتلف بمعنی قیض رفتک
قیطون ۱۴ رفسفس گنجینہ یعنے خزانہ یا کوٹھا۔ بڑے گھر میں چھوٹا گھر
قیظ ۱۵ رفس موسم گرمی کی گرمی اور وہ طلوع ثریا کے وقت سے طلوع سہیل کے وقت تک اقیاظ رفسفس قیوظ رضفس جمع رض دن کا سخت گرم ہونا۔ تابستان میں ایک جگہہ اقامت کرنی۔
قیظی ۱۶ رفسکت ۲ موسم گرمی میں بچہ جو پیدا ہوا ہو۔ تابستانی بچہ۔ ایک صحابی ہے
قیع ۱۷ رفس رض شتر کا آواز کرنا۔



۱۰ قیض ۱۱ ایضاً ۱۲ ایضاً ۱۳ ایضاً ۱۴ قیط ۱۵ قیظ ۱۶ ایضاً ۱۷ قیع

۱ قعر
۲ القعا
۳ قعم
۴ قعن
۵ قفف
۶ قفقف
۷ قوق
۸ القفا
۹ قعب
۱۰ قبق
۱۱ قود

۲۰ / ۷

۱۲ قیب
۱۳ القیا
۱۴ قیق
۱۵ القیض
۱۶ قیص
۱۷ القیل
۱۸ القیم

**قیعار** رفسفس ہمعنی قیعر رفسف۔
**قیعر** رفسف مرد جو کلام کے وقت مونھ چباوے
**قیعم** رفسف گرہ یعنی بلی۔ دلدار اونٹ سال خوردہ و پرانا۔
**قیعون** رفضس ایک گھاس ہے
**قیفال** رفسفس رگ سرد ہے معرب ہے
**قیفدار** رفسف بہت جماع کرنیوالا مرد۔
**قیق** رفس مرغی کی آواز جبکہ مرغ کو جفتی کے لیئے بلاوے۔
**قیق** رکس احمق جلد باز۔ پہاڑ جو زمین کے گرداگرد اور دنیا کا محیط ہے
**قیقاب** رفسفس کپڑے کے جلا دینے کا مہرہ۔
**قیقاۃ** رفسفف سخت زمین قواقی رفکسک قیاقی رفسک قیق رکف جمع۔ تلیلہ کے مشابہ ایک کوزہ ہے
**قیقاۃ** رکسفس ہمعنی قیقارۃ۔
**قیقب** رفسف زین۔ لکڑی جس سے زین بناتے ہین ابن درید کہتا ہے کہ اوسے آزاد درخت کہتے ہین۔ ایک تسمہ ہے جس سے زین کے دونون کوہون کو لپیٹتے ہین۔ لوہا کا ٹکڑا جسکے درمیان فاس لگام ہو

**قیقبان** رفسففس زین۔ لکڑی جس سے زین بناتے ہین۔
**قیقیۃ** رکسفف انڈے کے اندر کا پتلا سا پوست قیض کے نیچے۔
**قیقی** رکسفس انڈے کی سفیدی انڈے کی سفیدی پر پتلا پوست چپٹا ہوا۔
**قیل** رفس دوپہر کو سونے والا اونٹنی جسے دوپہر کو دوہین لغت یمن مین بمعنے سردار۔ گروہ عاد سے ایک شخص کا نام یا ذفاد یا بادشاہ کا نان سے کمتر اقوال رفسف اقیال رفسف مقاول رففک مقاولۃ رففکف جمع
**قیل** رفس قائلۃ رفسکف قیلولۃ رفسضف دوپہر کو سونا۔ دوپہر کو شراب پینی۔ معاملہ بیع فسخ کردینا۔
**قیل** رکس جواب۔
**قیمۃ** رکسف ہر ایک چیز کا مول قیم رکف جمع۔ قیمۃ الانسان آدمی کا قد اور کہتے ہین مالہٗ قیمۃٌ یعنے اوسکی کچھ قیمت نہین یہہ اوس شخص کے حق مین کہتے ہین کہ کسی چیز پر قرار نہ پکڑے اور کسی چیز کے بدلے نہ بکے
**قیمر** رفسکف راست و معتدل۔

# باب الکاف

کابر رفسم سست و بزدل —

کاہہ رفسفم کنئی رفس کیاءہ رفسفم بمعنے کاہ —

کاب رفس م غم شکستگی — اندوہ وغم کے سبب بدحالی رس م غمگین ہونا غم کے سبب بدحال ہونا —

کاؤباء رفسفسم بمعنے کئیب رفک اندوہ و غم —

کائبتہ رفسفم کابتہ رفسفم بمعنے کاب رفس م —

کانح رفسک م جس سے کہ فال بد لیتے ہین اوس مین سے کوئی آگے آنے والا — کوانح رففسک م جمع —

کابذ رفسک م ایک چیز کے لیئے ریج کشتی

کابر رفسک م بزرگ —

کالبش رفسک م دوڑنے والا — عالبش کالبش بطور اتباع کے بولتے ہین — کالبس بن ربیعہ ایک تابعی ہے کہ رسول اللہ علیہ وسلم کے ہمشکل تھا —

کالبشتہ رفسکفم مادہ خرگوش سکی ناک کی نوک لب پر او تر آئی ہو اور نیشہ کالبشہ بولتے ہین —

کابلی رفسفکت م ٹھنگنے قد کا —

کابوس رفسفس م سوتے مرد کو جو چیز رات کو دبادے اور وہ اوس حالت مین حرکت نہین کرسکتا اور صرع کا مقدمہ ہے — ایک قسم کا جماع کرنا

کابول رفسفس م جال کی رسی —

کابی رفسکم بلند و مرتفع — منہہ کے بل گرا ہوا — خاک ریزان ودوران —

کاتب رفسک م لکھنے والا — دانا —

کاتف رفسک م ناخوش اور ناپسند رکھنے والا —

کاتم رفسک م درز سینے والا درزی چھپا ہوا بھید ناشدگافتہ لکڑی کی کمان یا سوفار نکلی ہوئی کمان —

کاتمتہ رفسکفم نچری ہوئی لکڑی کی کمان یا سوفار نکلی ہوئی کمان —

مادہ
سلہ کبی
سلہ ایضا
سلہ کاب
سلہ الا
سلہ ایضا
سلہ کبح
سلہ کبد
سلہ کبر
سلہ کبس
۷۲۲
سلہ ایضا
سلہ سبل
سلہ کبب
سلہ سبل
سلہ سبی
سلہ کتب
سلہ کتف
سلہ کتم
سلہ ایضا

کاث رفس ہر جو چیز کہ کھیتی کاٹتے وقت دانون گرے ہوئے سے اگے اوگھے —

کاثبۃ رفسکف گھوڑے کی جاے نشانہ کا اگلا اکثاب جمع —

کاثر رفسک بہت —

کاثعۃ رفسکف سرخ ہو نٹھ یا دلدار خون سے بھرا کاثعۃ یا لثعۃ بولتے ہین یعنے دلدار ہو نٹھ —

کاثمۃ رفسکف سخت اور درشت کھیتی

کاح رفس رنت بیوقوفی کا زیادہ ہونا

کاح رفس پہاڑ کا چہرہ — پہاڑ کی جڑ اکیاح رفسفس کیوح رفسفس جمع

کاحۃ رفسف بلند شعلہ کی آگ بمعنے کثیرۃ —

کاحص رفسک اپنے پانون سے مارنے والا — محو ہونے والا نشان کو احص رفسکس جمع — اطلال کواحص بولتے ہین یعنے گھر کے نشان محو اور برباد

کاحط رفسک بغیر مینہ کا خشک سال عام کاحط بولتے ہین

کاخ رفسک بمعنے کوخ —

کاخرۃ رفسکف حلقہ کون سے نیچے

کادر رفس رف غمگین ہو جانا غم کے سبب بستہ دل اور بدحال ہونا —

کاداو رفسفسم سختی — جور و ستم اندوہ و غم — پیرہنر — اندھیری رات دشوار گذار گھاٹی —

کادس رفسک فال بد جو چھینکنے والے وغیرہ کی چھینک سے لیتے ہین آہو کر پشت کے پیچھے سے نکل جاوے اور اسے شوم جانتے ہین کو ادس جمع

کادی رفسک بمعنے کاذی یعنے بعض لوگ کاذی کو کادی بولتے ہین

کادیۃ رفسکف زمانہ کی سختی زمین جسکی گھاس دیر مین نکلے صیغہ نعت ہے کدو —

کاذان رفسفس بمعنی کذان رفسفس

کاذب رفسک جھوٹھ بولنے والا — کذب رفسفس جمع — اونٹنی جو حقیقی گیا بھن ہووے اور دم اوٹھاوے اور حاملہ نہووے —

کاذبۃ رفسکف جھوٹھ یہہ لفظ ایک اسم ہے کہ مصدر کے موضع مین رکھا جاتا ہے جیسے عافیۃ اور عاقبۃ

کاذۃ رفسفسن گوشت کے کنارہ کا لو

مادہ

۱۰ کحط

۱۱ کوخ

۱۲ [illegible]

۱۳ کاد

۱۴ کدی

۱۵ کدس

۱۶ کدی

۱۷ کود

۱۸ کذن

۱۹ کذب

کاشٹ (فس) کہانا کہانا
کاشح (فسک) پوشیدہ دشمنی کہنے
والا۔ جو کہ دوستی سے دور رہو۔
کاشد (فسک) بسیار ورزش کوشش
سے عیال کے لئے بہت کمانے والا۔
صلۂ ورحم کرنے والا رشتہ دارون مین آمیزش
کرنیوالا کشد (ضفض) جمع۔
کاعثر (فسک) ایک قسم کا جماع کرنا۔
کاشفۃ (فسکف) آشکارا۔ برملا کرنا۔
کاشم (فسک) ایک گہاس جیسے ہمیالیوں
اور انجدان رومی کہتے ہین۔
کاص (فس) مرد جو کہانے اور پینے پر
یا شراب پر خوب صابر ہو۔
کاص (فس) (ف) کسیکو ذلیل وخوار
کردینا۔ کسیکو مقہور ومغلوب کرنا
ایک چیز کو بہت کہانا یا بہت پینا۔
کاظم (فسک) خاموش۔ غصہ کا نگلنے
والا کظم جمع۔ بعیر کاظم وابل کظوم
بولتے ہین جبکہ وے جگالی نکرین۔
کاظیۃ (فسکف) زمین خشک۔
کاع (فت) نامرد ل۔ سست۔
کاع (فس) بمعنے کائع کاعۃ جمع۔
کاعب (فسک) ابہار پستان لڑکی۔

پستان اونچی اوٹھ آئی ہوئی ٹھڈی
کاعب بولتے ہین۔
کاغی (فسک) شکست کہایا ہوا۔
کاغذ (فسف) یہہ لفظ معرب
ہے کاغذ (فسف) کاغذ فارسی لفظ ہے۔
کاغی (فسک) شکست کہایا ہوا۔
کاف (فس) ایک حرف حروف ہجا
مین سے ہے مذکر ومونث جیسے کہ
اور حروف ہین حرف جار کہ تشبیہ کے
لئے آتا ہے جیسا زید کالاسد یعنے زید
مثل شیر کے ہے۔ اور بعض کے لئے نزدیک
تعلیل کے لئے آتا ہے اور ویکانہ بمعنے
عجب یعنے تعجب کرتا ہون اور بمعنے
استعلاء۔ جہت کا مبادرت کے
لئے آتا ہے بشرطیکہ اوس سے ما متصل
ہووے۔ اور بمعنے تاکید اور وہ
زاید ہوتا ہے جیسا لیس کمثلہ شئ
اور کبہی اسم کے موقع مین واقع
ہوتا ہے اور بسبب ہم معنے ہونے
مثل کے مابعد کو جر کرتا ہے اور اون
پر حرف جر بہی داخل ہوتا ہے
اور سیبویہ کے نزدیک اس کاف

کشٹ
کشح
کشد
کعثر
کشف
کشم
کص
کظم
کظی
کوع
کعب
۲۵
کعب
کغی
کغذ
کغذ
کغی
کوف

کا استعمال بے ضرورت درست نہین
ضمیر خطاب منصوب اور مجرور مذکر کے
لئے مفتوح ہوتا ہے اور مونث کے
لئے مکسور - حرف خطاب اسم اشارہ
کے ساتھہ بہی اور بعض اسماء افعال
کے ساتھہ بہی آتا ہے جیسا عَلَیْکَ ہالَکَ
اور رُوَیْدَکَ اور جب اَرَأیْتَ کے سات
آتا ہی تو اوسکے اَخْبِرْنِیْ کے معنی آتے
ہین -

کَافٌ (فت) اونٹ جسکے دانت بڑہاپے
کے سبب تمام گہس گئے ہون اور
چہوٹے ہو گئے ہون مذکر و مونث
برابر -

کَافٍ (فسک) کافی - کارگذار واحد و جمع برابر

کَافَّۃٌ (فسف) سب جَاءَ النَّاسُ کَافَّۃً
بولتے ہین یعنے سب کے سب آدمی آئے
اوراسپر الف ولام داخل نہین ہوتا -
جَاءَتِ الْکَافَّۃُ نہین بولتے اور نہ یہہ
مضاف ہوتا ہے -

کَافِرٌ (فسک) میلان اور اعتقاد نکرنے
والا - خلاف مومن - خداے عزّشانہ
کی نعمت کا ناشکر - کُفَّار کَفَرَۃ کِفَار
جمع شب تاریک - دریا - بڑا نالہ -
بڑی نہر - ابر تاریک - کسان کہیتی کرنے
والا - زرہ - جسنے زرہ کے اوپر کپڑا پہنا
ہو - شگوفہ خرما کا غلاف - زمین جو
آدمیون سے دور ہو - زمین ہموار -
زمین نشیب پامال کی ہوئی - گہاس
تاریکی یا اول شب کی تاریکی - سلاح بند
مرد اور رامی معنے مین ہے یہہ
حدیث لَا تَرْجِعُوْا بَعْدِیْ کُفَّاراً
یَضْرِبُ بَعْضُکُمْ رِقَابَ بَعْضٍ یعنے ایس
مین پیچہے میرے جنگ و جدال
مت کرو یا اسکے یہہ معنے کہ لوگون
کو بعد میرے کفر کی طرف منسوب
مت کرو کہ کفر لازم آوے -

کَافِرَۃٌ (فساف) مونث کافر کوافر
جمع

کَافِرَتَانِ (فسکفف) دو سرین
یا دوران کے اوپر کا گوشت -

کَافِلٌ (فسک) قبول کرنے والا -
کسی کے تعہد اور تیمار کا - پرندہ
جو کہ کچہہ نہ کہاوے یا ہمیشہ روزہ
رکہے - جو کہ اپنے ساتہہ قول و قرار
اور عہد و پیمان کرے کہ روزہ مین کوئی
بات نہ بولیگا اور کوئی حرف زبان سے نہ نکالیگا

کفف | کفی | کفف | کفر | ایضاً | ایضاً | کفل

علامات اعراب + صفحہ کسنتم یعنے ض ضمہ ف فتحہ ک کسرہ س سکون ت تشدید م ملا

مادہ

کُفّال جمع — ضامن کُفّال کُفلاء جمع

**کافور** (فسفس) خرما وغیرہ کا شگوفہ یا اوسکا غلاف — ایک خوشبودار گہاس ہے کہ پہول اوسکا گل ریحان کے مانند ہوتا ہے — خوشہ انگور کے نکلنے کی جگہہ کی گرہ کو افیر (ففکس) کو افر (ففسک) جمع — بہشت مین ایک چشمہ ہے — ایک درختکا گوند ہے خوشبودار کہ اوسے چین کے پہاڑون مین ہوتا ہے اور بعض کہتے ہین کہ وہ درخت عرب کے اندیپ مین اگتا ہے اور یہہ درخت نہایت بڑا ہوتا ہے کہ سو سوار یا اس سے بہی زیادہ کو اپنے سایہ کے نیچے کر لیتا ہے اور ہمیشہ سبز اور بغیر شگوفہ اور بغیر پہل کے ہوتا ہے اور لکڑی اوسکی سپید اور ہلکی اور چیتا اور سانپ ہمیشہ اوسکے نیچے رہتے ہین اور یہہ گوند چند اقسام کا ہوتا ہے ایک ریاحی ریاح کی طرف منسوب کہ ایک بادشاہ کا نام ہے کہ اوسکا پہلے اوسی نے پایا اور وہ سفید سرخی مائل ہوتا ہے اور مصطگی کے مشابہہ — اور دوسرا قیصوری اور یہہ خوب سفید اور صاف اور جوف درخت مین پایا جاتا ہے اور ان دونون کو جو دانہ بہی کہتے ہین اور کافور موٹی چوب جوف درخت کے ریزون کے جوش دینے سے حاصل ہوتا ہے اور یہہ تیرہ رنگ اور ناصاف ہوتا ہے —

**کافِدۃ** (فسکس) لشکر کا سردار —

**کاکائر** (فسفسم) نامرد دل مرد خرد شان حریص تنگ دل — چور کی دوڑ —

**کاکنج** (فسفس) فارسی مین اوسے عروس در پردہ کہتے ہین اور وہ ایک درخت کا گوند ہے کہ ہرات کے پہاڑون مین پیدا ہوتا ہے —

**کالئ** (فسس) قرض جو تمہارا ہے دوسرے کے ذمہ قرض کے بدلے جو اوسکا ہے کسی اور پر بیچنا یا خریدنا — کالتہ (فسفس) کُئولۃ (ضفسف) بمعنے کال —

**کالب** (فسک) کتون کا ایک گروہ سگبان —

**کالح** (فسک) سپید — ترش روئی مین دانتون کو کہول دینے والا — ترش روئی — ہنس یا گفتگو

ک ف ر

ک ف ہ

ک ک م

ک ک ج

ک ل ا

ک ل ب

ک ل ح

۷۲۷

دہتر کالخ بولتے ہین -

**کالد** (فسک) بڑا ناخوش دہشج کالد بولتے ہین -

**کالی** (فسک) بیعانہ - نسیہ -

بیع کالی بالکالی کہ جسے بیع الدین بالدین اور بیع النسیۃ بالنسیۃ کہتے ہین اور یہہ اسطرح پر ہے کہ ایک شخص دوسرے کو مثلاً اشلو روپیہ ایک اناج کے بدلہ جو معین و معلوم ہے دیوے کہ ایک برس کے بعد مین تجہہ سے اناج لے لونگا پس جب کہ اناج کا وقت آوے تو جس پر مشتری کا اناج آتا ہے وہ مشتری سے کہے کہ وہ اناج جو تیرا مجہہ پر آتا ہی اوسے تو میرے ہاتہہ دو سُلو روپیہ کے بدلے بیچ ڈال پس یہہ بیع الکالی بالکالی ہے اور یہہ شرع مین منع ہی ہان اگر مشتری اناج اپنے قبضہ مین لاوے اور پہر اوسے بیچڈالے تو یہہ درست ہے اور اس صورت مین بیع کالی بالکالی نہین ہے -

**کامخ** (منف) آبکامہ کہ اوسکا سالن بناتے ہین فارسی لفظ ہے اور معرب ہے اور کبھی اس لفظ سے آدمی کے پاخانہ سے بہی کنایہ کرتے ہین صحاح مین ہے کہ ایک اعرابی کے آگے روٹی اور کامخ دہر اگیا اوسنے کامخ کو نہ پہچانا کہ یہہ کیا چیز ہے تب اوس سے کہا گیا کہ کامخ ہے اوسنے کہا کہ ہان مین جانا یہہ کامخ ہے مگر یہہ بتاؤ کہ تم مین سے کسکا ہے یعنے تم مین سے اسے کسنے ہگا ہے -

**کامد** (فسک) دل کا دردمند غمگین -

**کامل** (فسک) تمام کملۃ (ففف) جمع عروض کی بحروان مین سے ایک بحر کہ جسمین چہہ متفاعلن سے بیت تمام ہوتی ہے -

**کامہ** (فسک) خودرائے وسرگشتہ -

**کاث** (فس) (ف) سخت ہوجانا عورت کا کانث (فسفک) المرءۃ یعنے سخت و درشت ہوگئی عورت

**کانب** (فسک) سیر شکم مرد -

**کانس** (فسک) کناس مین داخل ہونے والے ہرن -

**کانع** (فسک) تسمہ سے ہاتہہ پانو بندہا ہوا قیدی اشتیر کانع

کبابر (ضفسم) اونچا اور اکٹھا ہوا —

کبات (ففس) قسم جس سے مشک کی درزین سیوین - کٹا ہوا گوشت بھنا ہوا —

کباب (ضفس) بہت سے اونٹون یا بکریون کا گلہ - اوپر تل جما ہوا ریت - خاک جمٹا ہوا گارا - نمناک خاک —

کبابہ (ففسف) ایک دارو ہے جو چین مین پیدا ہوتی ہے کبابہ چینی کے نام سے مشہور ہے —

کباث (ففس) پیلو درخت کا پھل کہ خوب پک گیا ہو —

کباد (ضفس) درد جگر —

کباد (کفس) ایک کام کا رنج کھینچنا اور سختی دیکھنا —

کبار (ضفس) بزرگ —

کبار (ضتفس) بہت بزرگ - بڑا —

کباردن (ضتفسفس) جمع —

کبار (کتفس) البتہ کبر کہنا - ایک چیز کو بزرگ و بڑا کر دینا - بزرگ گننا - کسیکو بزرگی کے ساتھ صفت کرنا —

کباس (ضفس) بڑے سر کا جو کچھ ہو دلالت کرے بڑے سر کا - کپڑے کے نیچے سر کیا ہوا مرد سویا ہوا —

کباسہ (کفسف) خوشۂ خرما —

کباص (ضفس) اونٹ گدہا وغیرہ جو قوی و توانا ہو کام پر —

کباصہ (ضفسف) بمعنی کباص (ضفس)

کبان (ضفس) ایک قسم کا طعام کہ جیسے اناج کا تیار کرتے ہین یمنی لغت ہے اونٹ کی بیماری ہے —

کبت (فس رض) زمین پر پچھاڑ دینا یا منہہ کے بل گرا دینا - توڑنا - پھیر دینا دشمن کو غصہ اور تندی سے پھیر دینا رسوا کرنا - خوار کرنا —

کبتہ (ضتف) آدمیون کا گروہ - گھوڑون کا گروہ - سوت کی لگڑی —

کُبَب جمع - بڑا اونٹ - گرانی —

کبتہ (فتف) قصد - جنگ مین دشمن پر سخت حملہ - سختی - دو پہاڑ کے درمیان کا صدمہ - جاڑے کی سختی - جنگ مین یکبارگی دخول - یکبارگی روانی تندی - اینوہی - گھوڑے کی سرعت کے ساتھ دویدگی - یکبارگی آمد جاڑے کی - نشیب مین تیر پھینکنا —

کبث (ففسم) زمین گوشت کا غرہ اور

کبہ ؤ گولی الو بیر یعنے ہیون مین
... ابیٹا واحد و جمع دونا کو
... بہت ... ہیں مراہے
کبیرہ رکسف اور عظیم گناہ ۔
کبریت رسفف گندھک کہ ملتی
کبرنگل رکسفسم سرگوہ گردان ۔
یعنی گوہ گردان یا گوہ گردان کہ ایک جانور
ہوتا ہے جو وہ یا گوبر کو گولی بنا کر لڑہ کا
کرے جاتا ہے ۔
کبری رضفف مونث اکبر یعنی کبر ضفف جمع
کبریاء رکسکفسم بزرگی شئی بزرگی و عظمت
کبریت رکسکس گندھک کہ ایک
شے ہے جسمین آگ لگ جاتی ہے
یا ایک معدنی جوہر ہے اور وہ ایک
بخار ہوتا ہے دخانی کہ بعض اوسمین کا
زمین کے نیچے منجمد ہو جاتا ہے اور
بعض شگافون مین سے نکلتا ہے
اور کنارون مین بستہ ہو جاتا ہے اور
کہتے ہین کہ کہان اوسکی وادی
النمل مین ہے تبت کے نیچے اور
بعض کہتے ہین کہ ایک جاری چشمہ
ہے جب بستہ ہو جاتا ہے گندھک
بن جاتا ہے اور وہ کئی طرح کا ہے

سرخ زرد سیاہ ۔ یاقوت سرخ ۔
سونا یعنی زر ۔
کبس رکس خاک کہ جس سے
کوئین اور ندی کو اٹین ۔ بزرگ بڑا
سر ۔ جبڑ ۔ ایک چیز کی اصل ۔ مٹی کا گھر
کبس ضنتف سخت و شدید پہاڑ
بہت سے جبال کبس ضنتفا بولتے ہیں
کبس رفس رض کوئین اور ندی
کو خاک سے اٹنا ۔ گریبان مین
سر نیچے کر لینا ۔ سر کو کپڑے کے
نیچے پوشیدہ کرنا ۔ پہاڑ کی جڑ مین
گھس جانا ۔ پہاڑ کے نیچے داخل
ہونا ۔ گھر مین اچانک داخل ہونا ۔
ایک کام مین احتیاط کرنی ۔ ایکبارگی
جملہ کرنا یا عام ۔ ایک چیز مین
داخل ہونا ۔ چھپ جانا ۔
کبش بالفتح رفس نر بکرا اور یہ چار برس
سے شروع ہوتا ہے ۔ اکبش رفسکض
کباش رکفس الکباش رفسفم
جمع ۔ قوم کا مہتر اور انکا سردار ۔
کبع رضفف دریائی اونٹ اور
اسی سبب بدصورت عورت کو
کہتے ہین یا وجہ الکبع ۔

کبو (فس) کبور (ضفنت) (ن) منہہ
کے بل گر پڑنا- آتش زنہ کا بے آگ
ہو جانا- چنگاری کا بلند ہو جانا-
گھوڑے کا دوڑنے کے سبب ہانپنے
لگنا- کوزہ مین جو کچھہ پانی ہو اوسکو
بہانا- جھاڑو دینی- گھاس کا
مرجھا جانا- غبار کا بلند ہو جانا-
کبوۃ (ضسف) منہہ کے بل گر پڑنا
آتش زنہ کا بے آگ ہو جانا چنگاری
کا بلند ہو جانا- گھوڑے کا دوڑنے
سبب ہانپنے لگنا- کوزہ چقماق
سے جسمین سے آگ نکلے اوسکا
بے آتش ہو جانا- گرد- دھندلاپن
کراہت کے سبب توقف اور باز ایستادگی
کبوۃ (ضسف) آگو سموز یعنی جسمین
بو چلا دین-
کبوتل (ضفسف) ایک قسم کی ہڈی-
کبوع (ضفسس) خواری و فروتنی
کبولا (ضفسفم) تبابہ کہ ایک
قسم کا کھانا ہے-
کبیشہ (فکس) بوسے اور مزہ
کا بدلا ہوا گوشت-
کبیداء (ضفسفم) آسمان کا بیچ

کبیدات السماء (ضفسفس) ...
آسمان کا بیچ-
کبیر (فکس) بزرگ کبیرۃ موث
کبار (کف) کبوراء (ضفسس) جمع-
کبیس (فکس) ایک قسم کا خرما
ایک زیور ہے بیچ کا خالی جو تشبیہ
بھرا- ایکسال جسے عام کبیسہ
ہین منجمون کے حساب مین ایک
زیادتی ہے کہ شباط جسمین
کرتے ہین لیس شباط اونتیس دن
تک پہنچتا ہے-
کبیسہ (فکسف) سال کی کم آمد
یعنے سال مین سے جو ایک دن جوڑ
جاوے اور ایسا ہر چار سال کے بعد ہوتا
کت (فت) مرد او عورت کم گو
کت (فت) (ض) اونٹ کا نام
آواز کرنا- کسیکو غمگین کرنا- ذلیل
و خوار کرنا- ہنڈی کا جوش مارنا
نئی ٹھلیا کا جوش مارنا جبکہ اوسمین
پانی گرایا جاوے- کانا پھوسی
کرنی- کسی سے بھید کہنا- گنتا-
کتاب (کف) لکھا ہوا- خط
کتب (ضض) کتب (ضس) جمع

